# عاملین کاملین کی طلسمات، حب، تسخیرات، تعویذات و عملیات مجربات تسخیر قلوب اور جادو کے مستند علاج پر بہترین کتب

| | | |
|---|---|---|
| اسرار عملیات | ڈاکٹر ظہور الحسن شارب | 225 |
| عملیات عشق و محبت | قبلہ حسن الہاشمی | 300 |
| جنات جادو و آسیب کا مکمل علاج | محمد الیاس عادل، ابوالکاشف | 350 |
| حاجت روا مشکل کشا | محمد الیاس قلندری | 300 |
| طلسمات سلیمانی | سائیں لال دین فقیر | 400 |
| طلسمات قلندری | ابوالکاشف کشفی قلندری | 400 |
| نافع الخلائق | مولانا زردار خان | 450 |
| گنجینہ اسرار اولیاء | ادارہ تصنیف و تالیف | 300 |
| اسرار رحمانی (معہ آیات قرآنی) | حضرت مولانا رحیم بخشؒ | 350 |
| تحفۃ العاملین | مولانا حسن الہاشمی | 350 |
| خزینہ قلندری | حضرت زین العابدینؒ | 350 |
| تسخیر مؤکلات مع جنات جادو کا توڑ | ابوکاشف کشفی قلندری | 350 |
| روحانی عملیات تعویذات عظیمی | صوفی محمد اسلم نقشبندی | 250 |
| من موہنی (انکشاف غیبی) | حکیم قاضی سید محمد کرم حسین | 300 |
| جواہر خمسہ | حضرت شیخ محمد غوث گوالیاریؒ | 300 |
| عاملین کاملین | عزیز الرحمن نقشبندی | 300 |
| کمالات سلیمانی | سید ظہور احمد شاہ جہانپوری | 300 |
| مقدس عملیات | حکیم مولوی نہال عباس نقشبندی | 250 |
| کرشمات قلندری | عامل باصفا شیخ خان صاحبؒ | 300 |
| کرشمات سلیمانی | صاحبزادہ محمد اشتیاق چشتی | 350 |
| مجربات سلیمانی | | زیر طبع |
| تعویذات و عملیات صوفیہ | محمد عزیز الرحمن خان | 250 |
| کمالات قرآنی | محمد داود خان مراد آبادی | 250 |
| کلید عملیات | باپو ظہیر احمد چشتی قادری | 200 |
| تسخیر جنات و حاضرات ارواح اور علاج | حضرت ابوکاشف کشفی قلندری | 400 |
| آفتاب عملیات (اول، دوم) | حافظ جمیل احمد سکندر پوری | 850 |
| تحفہ نوری | محمد الیاس عادل | 300 |
| تحفہ رحمانی (المعروف لمعات رحمانی) | محمد عبدالرحمن خان | 150 |
| نقش سلیمانی (مجلد) | خواجہ اشرف علی لکھنوی | 300 |
| تحفہ سلیمانی | سائیں محمد دین چشتی قادریؒ | 250 |
| اسرار مخفی کا قرآنی علاج (پوشیدہ علاج) | حکیم محمد اشرف امروہوی | 250 |
| جنات جادو اور ہمزاد | ابوالکاشف قلندری | 400 |
| حرز سلیمانی (مجلد) | خواجہ اشرف علی لکھنوی | 225 |
| کنز الحسین (مجلد) | سید غلام حسین رمال | 180 |
| یٰسین حل المشکلات (تحفہ محمدی) | محمد الیاس عادل | 300 |
| طلسمات عجائب | مولانا شاہ عرشی نقشبندی | 225 |
| مجرب حل المشکلات | ادارہ تصنیف و تالیف | 300 |
| سورۂ یٰسین سورۂ رحمن کی عظمت و افادیت | مولانا حسن الہاشمی | 170 |
| علم الاسرار مخفی علوم کے راز | مولانا حسن الہاشمی | 160 |
| تحفۃ العاملین | مولانا حسن الہاشمی | 250 |
| سورۃ فاتحہ اور آیت الکرسی | مولانا حسن الہاشمی | 140 |
| عملیات تسخیر قلوب | شاہ محمد فضل حسین صابری | 250 |
| جادو کا مستند علاج | ابوالکاشف کشفی قلندری | 400 |

# پیر صوفی غلام سرور شباب مدظلہ کے تجویز کردہ نورانی عملیات

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

### ضدی اور رونے والے بچوں کے لیے

ضدی اور رونے والے بچوں کے لیے مندرجہ ذیل شعر طاق تعداد میں پڑھ کر بچے کو دم کریں۔ بچہ رونا اور ضد کرنا چھوڑ دے گا۔ ڈر خوف اور ہر طرح کی وباء سے محفوظ رہے گا۔ شعر یہ ہے:

لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَا الْحَاطِمَةِ

اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَا هُمَا وَالْفَاطِمَةِ

## جادو کی ستم ظریفیوں سے نجات

سحر وجادو کے اثر کو رفع کرنے کیلئے اور جادو کی تمام تر نحوستوں سے نجات کے لئے یہ عمل بڑا بے نظیر ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ اکیس مختلف درختوں کے پتے جو تعداد میں کل دوسو چورانویں (۲۹۴) ہوں، توڑ کر لائیں اور پھر ہر ایک پتے پر سات سات مرتبہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھ کر دم کریں۔ کل تعداد پڑھائی (۲۰۵۸) مرتبہ ہو جائے گی۔ یہ عمل زیادہ سے زیادہ تین نشستوں میں پورا کر سکتے ہیں لیکن بہتر ہے کہ ایک ہی نشست میں پورا کریں۔ اس کے بعد ان پتوں کو پانی میں پکائیں۔ پھر مریض مسحور کو اس پانی سے غسل کرنے کی تلقین کریں۔ سات یوم تک روزانہ ایسا ہی کریں۔ ہر ایک درخت کے چودہ پتے توڑیں، اس طرح اکیس درختوں کے کُل پتے (۲۹۴) ہو جائیں گے۔ ایک ہی دن میں سات دن کے پتے توڑ کر لانے کی غلطی نہ کریں بلکہ روزانہ تازہ پتے لائیں اور روزانہ کا عمل پڑھ کر مسحور کو غسل کرنے کی تلقین کریں۔ ساتویں دن غسل کے بعد ایک بوتل عرقِ گلاب پر اکیس مرتبہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھ کر دم کریں اور مسحور کو صبح وشام اسے پینے کے لئے دیں تاکہ وہ ایک ہفتہ میں پی کر ختم کر دے۔ ہر ہفتہ نئی بوتل تیار کی جائے اور مسحور مریض اکیس یوم تک مسلسل پیتا رہے۔ روغن کلونجی پر مندرجہ بالا عمل اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے تاکہ مسحور اسے روزانہ اپنے سر میں دماغ والے حصہ پر مالش کرے۔ اکیس یوم تک مسلسل ایسا ہی کرے۔ پہلے دن غسل کے بعد مندرجہ ذیل نقش مبارک تحریر کر کے مسحور کے گلے میں ڈال دیا جائے، نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷۸ | ۳۸۲ | ۳۸۵ | ۳۷۱ |
| ۳۸۴ | ۳۷۲ | ۳۷۷ | ۳۸۳ |
| ۳۷۳ | ۳۸۷ | ۳۸۰ | ۳۷۶ |
| ۳۸۱ | ۳۷۵ | ۳۷۴ | ۳۸۶ |

اور مندرجہ ذیل اسی طرح آرٹ پیپر پر خوبصورت سیاہ چمکیلی روشنائی سے چار سطروں میں تحریر کر کے گھر میں آویزاں کر دیں تاکہ گھر میں رہنے والے افراد پر کسی بھی طرح کے سحر وجادو کا اثر نہ ہو، نقش یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

الٰهی رحم کُن بر حالِ مَا و بر خانہ مَا

اِنَّكَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ۔ اِنَّكَ سَمِیْعٌ مُّجِیْبٌ

وَاِنَّكَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

## دُعائے یکفینی

یہ دُعا عجیب وغریب اثرات کی حامل ہے۔ اس دُعا سے سحر وجادو ٹونہ کا رد بھی ہوتا ہے اور عملیات کی رجعت نیز سیارگان کی نحوست بھی ختم ہو جاتی ہے اور یہ دُعا ہر طرح کا تحفظ بھی بخشتی ہے۔ یہ ایک خاص صدری عمل ہے جسے آپ کی نظر کر رہا ہوں۔ اس دُعا کے پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ صبح کے وقت ننگے پاؤں اور ننگے سر زمین

پر کھڑے ہو جائیں، اپنا رخ شمال کی طرف رکھیں اور دُعا سات مرتبہ پڑھیں مگر جب لفظ "فَارْجِعُوْا" پر پہنچیں تو منہ بائیں طرف اپنے کندھے کے اوپر کر کے سات مرتبہ "فَارْجِعُوْا" پڑھیں اور ہر مرتبہ تھوکیں۔ اور ایسا سات یوم تک مسلسل کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے اثرات بدسحر، جادو، نحوستِ سیارگان اور رجعت دعوت وعملیات کے ختم ہوجائیں گے، دُعائے یکفینی یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ يَا رَبِّ دَخَلْتُ دَخْلِيْ كُنْتَ وَكِيْلِيْ كَافِيْ يَكْفِيْنِيْ رَبِّيْ يَكْفِيْنِيْ مَعْبُوْدِيْ۔ يَكْفِيْنِيْ مَقْصُوْدِيْ۔ يَكْفِيْنِيْ مَطْلُوْبِيْ۔ يَكْفِيْنِيْ حَافِظٌ حَفِيْظٌ۔ يَكْفِيْنِيْ حَنَّانٌ مَنَّانٌ۔ يَكْفِيْنِيْ غَفُوْرٌ غَفَّارٌ۔ يَكْفِيْنِيْ جَبَّارٌ قَهَّارٌ۔ يَكْفِيْنِيْ حَيٌّ قَيُّوْمٌ۔ يَكْفِيْنِيْ خَالِقٌ خَلَّاقٌ۔

يَكْفِيْنِيْ رَازِقٌ رَزَّاقٌ۔ يَكْفِيْنِيْ عَلِيْمٌ عَلَّامٌ۔ يَكْفِيْنِيْ شَاهِدٌ نَاظِرٌ۔ يَكْفِيْنِيَ اللّٰهُ يَكْفِيْنِيْ يَكْفِيْنِيْ يَكْفِيْنِيْ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظاً وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ لَا تَخَافِيْ وَلَا تَحْزَنِيْ اِنَّا رَآدُّوْهُ اِلَيْكِ وَجَاعِلُوْهُ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ٥ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ لَا تَخَافِيْ وَلَا تَحْزَنِيْ بِسْمِ اللّٰهِ يَا مُوْسٰى اَقْبِلْ وَلَا تَخَفْ اِنَّكَ مِنَ الْاٰمِنِيْنَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ قُلْنَا يَا نَارُ كُوْنِيْ بَرْداً وَّ سَلَاماً عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا۔

## مقرون سے نجات

ہر انسان کے ساتھ دو فرشتے اور ایک شیطان لگا رہتا ہے۔ فرشتے انسان کے اعمال کی نگرانی کرتے ہیں اور باذن اللہ اُس کے اعمال کا قابل اعتبار ریکارڈ تیار کرتے ہیں جو میدانِ حشر میں خداوندِ عالم کے روبرو پیش ہو گا۔ اس کے ساتھ ساتھ حق تعالیٰ نے نفسِ مطمئنہ اور نفسِ لوامہ بھی بنائے ہیں جو ہر انسان کی شخصیت کا جزء ہیں اور ہر انسان کے ساتھ ایک ایسا شیطان بھی لگ جاتا ہے جو انسان کو فائدہ بھی پہنچا سکتا ہے اور نقصان بھی۔

انسان کی اگر روحانی طاقت بڑھی ہوئی ہو تو وہ اس شیطان پر غالب رہتا ہے۔ بلکہ اس کو غلام بنالیتا ہے اور اگر انسان کی روحانی طاقت کمزور ہو یا مفقود ہو تو یہ شیطان انسان پر غالب آجاتا ہے اور اسے گناہوں اور خطاؤں کی دلدل میں پھنسا دیتا ہے۔ اگر روحانی طاقت کے ضعف یا کسی اور وجہ سے اگر یہ شیطان جس کا نام مقرون بھی ہے، انسان کو پریشان کرے اور اس پر دورے اور ڈورے ڈالے تو ایسی صورت میں مندرجہ ذیل نقش تحریر کر کے مریض کے گلے میں ڈال دیں اور مریض کو ہدایت کریں کہ نقش کے نیچے درج آیت کو روزانہ ایک تسبیح پڑھا کرے، اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھنا بھی ضروری ہے، نقش یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۴۶ | ۸۴۹ | ۸۵۲ | ۸۳۸ |
| ۸۵۱ | ۸۳۹ | ۸۴۵ | ۸۵۰ |
| ۸۴۰ | ۸۵۴ | ۸۴۷ | ۸۴۴ |
| ۸۴۸ | ۸۴۳ | ۸۴۱ | ۸۵۳ |

اَللّٰهُمَّ اَعُوْذُبِكَ مِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَعُوْذُبِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنَ

## درود شفاء

ہر مرض کے لیے درودِ شفاء کو اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اور ہر مرض لاعلاج کے لیے نقش درودِ شفاء کو زعفران سے سفید کاغذ پر تحریر کر کے مریض کے گلے میں باندھنے اور چند نقش پینے کو دیں۔ ان شاء اللہ شفائے کامل وعاجل ہوگی۔ درودِ شفا اور نقش درودِ شفاء یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَائِهَا وَعَافِيَةِ الْاَبْدَانِ وَشِفَائِهَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِيَائِهَا وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ دَائِماً اَبَداً۔

## سحر سے تحفظ کی دُعا

حضرت کعب الاحبارؒ فرماتے ہیں کہ چند کلمات اگر میں نہ کہتا رہتا تو یہود مجھ کو گدھا بنا دیتے۔ کسی نے پوچھا وہ کلمات کیا ہیں؟ انہوں نے یہ بتلائے: اَعُوْذُ لِوَجْهِ اللهِ الْعَظِیْمِ الَّذِیْ لَیْسَ شَیْئٌ اَعْظَمُ مِنْهُ وَ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّاتِ الَّتِیْ لَا یُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّ لَا فَاجِرٌ وَ بِاَسْمَآءِ اللهِ الْحُسْنٰی مَا عَلِمْتُ مِنْهُمَا وَ مَا لَمْ اَعْلَمْ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ذَرَاَ وَ بَرَاَ۔

اگر کوئی شخص اس دُعا کو روزانہ صبح وشام پڑھا کرے تو ان شاء اللہ تعالیٰ سحر و جادو کے اثرات سے محفوظ رہے۔ اگر سحر ہو چکا ہو تو اثرات ختم ہو جائیں گے۔

## دافع نظر بد انسان وحیوان کے لیے

لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔ اور پانی میں گھول کر پلا دیں۔ ان شاء اللہ نظر بد کا اثر ختم ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| حسبنا | الله | ونعم | الوکیل |
| عزیز | سابق | محیط | مغنی |
| مانع | واحد | مھلك | عالم |
| محی | ممیت | معبود | باقی |

## ظالم دشمن پر مرض مسلط کرنا

حکیم طمطم ہندی اپنے مجربات میں تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کسی ظالم دشمن کو بیمار کرنا چاہیں تو پوست حمار پر اس ظالم و فاجر دشمن کی تصویر سرکہ اور نیل کی روشنائی سے بنائیں اور اس کے سینے پر اس کا نام مع والدہ اور جس مرض میں مبتلا کرنا ہو، اس کا نام بھی تحریر کریں اور نیچے حرف ذال ''ذ'' ستر (۷۰) مرتبہ تحریر کریں۔ آخر میں المذل بحق ذال یا اہرائیل تحریر کریں۔ پھر اسے کسی ہنڈیا میں بند کر کے پرانی قبر یا ویران گھر میں دفن کر دیں تو ظالم دشمن اس عارضہ میں مبتلا ہو جائے گا۔

## بلاؤں اور نحوستوں کو ختم کرنا

اگر چار کاغذ کے ٹکڑوں پر حرف ''ض'' دوسو (۲۰۰) مرتبہ لکھ کر یعنی ایک کاغذ پر دوسو (۲۰۰) مرتبہ، چار کاغذ کے ٹکڑوں پر آٹھ سو (۸۰۰) ہو جائے گا، لکھ کر فتیلہ بنا کر تلوں کے تیل میں گھر کے چاروں گوشوں میں چراغ جلائیں۔ ان شاء اللہ، اس گھر میں کیسے بھی اثرات ہوں گے، دفع ہو جائیں گے اور کیسی بھی نحوست ہو گی، وہ ختم ہو جائے گی۔ اگر ایک مرتبہ کے عمل سے بات نہ بنے تو اس عمل کو دو تین مرتبہ دوہرائیں۔ ان شاء اللہ، فائدہ محسوس کریں گے اور گھر کی بلائیں اور نحوستیں ختم ہو جائیں گی۔

## شفاء الامراض

اگر نوے (۹۰) مرتبہ ''ض'' کو کسی چیز پر لکھ کر دیوانے کو کھلائیں تو وہ عاقل ہو اور اگر اسی قدر عدد کے مطابق پڑھ کر دم کریں تو اور بھی بہتر ہو۔ اگر اسی قدر لکھ کر ضعفِ دل کے مریض کو کھلائیں تو اسے نفع ہو۔

## آسیب وجنات کو جلانے کا طریقہ

آسیب زدہ کو اپنے سامنے قبلہ رخ بٹھالیں۔ عددی نقش کی دو بتیاں تیار کر لیں۔ دونوں پر سرخ رنگ کا سوتی کپڑا لپیٹ دیں۔ ایک بتی کو سلگا کر مریض/مریضہ کے نزدیک رکھ دیں۔ اور خود حاضرات آسیب کے لئے آنکھیں بند کر کے اسم ذات پڑھنا شروع کر دیں۔ حاضری ہونے پر یعنی جنات جب حاضر ہو جائیں، کوئی بھی ارواح خبیثہ ہو سکتی ہے۔ جب حاضر ہو جائے تو حصار کریں۔ بات چیت کریں۔ اگر آسیب انکاری کرے تو بتی کی ناک میں دھونی دیں۔ جناتی آواز میں مریض پکار اٹھے گا کہ مجھے آگ لگ گئی ہے۔ اگر دوبارہ نہ آنے کا وعدہ کرے تو چھوڑ دیں۔ اور ایک نقش لفظی تحریر کر کے مریض کو دیں تا کہ وہ چلتا پا کیزہ پانی لے کر اس میں نقش ڈال کر اس پانی کو روزانہ نہار منہ پی لیا کرے۔ اور ایک نقش مربع اسم ذات کو تحریر کر کے مریض کو گلے میں ڈالنے کے لئے دیں تا کہ وہ ہمیشہ محفوظ رہے۔ انتہائی پر تاثیر اور کبھی نہ خطا کرنے

والا عمل ہے۔ گلے میں ڈالنے والا نقش ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ل | ل | ہ |
| ۳۱ | ۴ | ۲ | ۲۹ |
| ۳ | ۲۸ | ۳۲ | ۳ |
| ۳۱ | ۴ | ۲ | ۲۹ |

بتی میں جلانے والا عددی نقش یہ ہے:

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ |
| ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ |
| ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ |
| ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ |
| ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ |
| ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ |

لفظی نقش اسم ذات نہار منہ پینے والا یہ نقش ہے:

۷۸۶۷۸۶۷۸۶۷۸۶۷۸۶۷۸۶۷۸۶۷۸۶۷۸۶۷۸۶۷۸۶

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |
| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |
| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |
| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |
| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |
| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |

## حاضری والے مریض کے علاج کا خاص عمل

سفید روغنی کاغذ پر زعفران سے مندرجہ ذیل عمل لکھیں۔ اعراب لگانے کی ضرورت نہیں ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ ۝۱ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝۲ مٰلِکِ یَوۡمِ الدِّیۡنِ ۝۳ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ ۝۴ اِہۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِیۡمَ ۝۵ صِرَاطَ الَّذِیۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡہِمۡ ۬ۙ غَیۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَیۡہِمۡ وَ لَا الضَّآلِّیۡنَ ۝۷

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ. اَلَمۡ نَشۡرَحۡ لَکَ صَدۡرَکَ ۝۱ وَ وَضَعۡنَا عَنۡکَ وِزۡرَکَ ۝۲ الَّذِیۡۤ اَنۡقَضَ ظَہۡرَکَ ۝۳ وَ رَفَعۡنَا لَکَ ذِکۡرَکَ ۝۴ فَاِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ یُسۡرًا ۝۵ اِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ یُسۡرًا ۝۶ فَاِذَا فَرَغۡتَ فَانۡصَبۡ ۝۷ وَ اِلٰی رَبِّکَ فَارۡغَبۡ ۝۸

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ. قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ ۝۱ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝۲ وَ مِنۡ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝۳ وَ مِنۡ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الۡعُقَدِ ۝۴ وَ مِنۡ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝۵

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ. قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝۱ مَلِکِ النَّاسِ ۝۲ اِلٰہِ النَّاسِ ۝۳ مِنۡ شَرِّ الۡوَسۡوَاسِ ۬ۙ الۡخَنَّاسِ ۝۴ الَّذِیۡ یُوَسۡوِسُ فِیۡ صُدُوۡرِ النَّاسِ ۝۵ مِنَ الۡجِنَّۃِ وَ النَّاسِ ۝۶

بِسۡمِ اللّٰہِ الۡکَبِیۡرِ. اَعُوۡذُ بِاللّٰہِ الۡعَظِیۡمِ مِنۡ شَرِّ کُلِّ شَیۡطَانٍ وَ ھَامَّۃٍ وَ عَیۡنٍ لَامَّۃٍ وَ مِنۡ شَرِّ کُلِّ عِرۡقٍ نَعَّارٍ وَ مِنۡ شَرِّ حَرِّ النَّارِ وَ لَا حَوۡلَ وَ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ وَ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیۡرِ خَلۡقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ اَصۡحَابِہٖ اَجۡمَعِیۡنَ۔

**طریقہ** اس کاغذ کو پانی میں بھگو دیں۔ پانی تقریباً ایک کلو ہونا چاہئے۔ ایک پاؤ پانی الگ رکھ لیں۔ اور مریض کو صبح و شام پینے کی ھدایت کریں۔ باقی پانی میں ایک پاؤ روغن کنجد ڈال دیں۔ اور کسی برتن میں آگ پر رکھیں۔

آگ بالکل ہلکی جلائیں۔ یہاں تک کہ تمام پانی خشک ہو کر باقی صرف تیل رہ جائے۔ اسی تیل کو چھان کر کسی شیشی میں محفوظ رکھیں۔

آسیب زدہ روزانہ غسل کرنے کے بعد سر اور تمام بدن پر اس روغن کی مالش کرے۔ اللہ نے چاہا تو ہفتہ عشرہ میں آرام آجائے گا۔

دس دن میں اگر کمی رہ جائے تو دوبارہ یہ عمل دیا جائے۔

# روحانی علاج چلہ کشی اور روحانی اعمال میں استعمال ہونے والی اشیاء

درج ذیل اشیاء روحانی دکان پر دستیاب ہیں۔ آرڈر کی تکمیل کے وقت جو قیمت ہوگی، وہی تصور کی جائے گی۔ عاملین حضرات اب گھر بیٹھے یہ تمام اشیاء ہول سیل ریٹ پر منگوا سکتے ہیں۔

## بھوج پتر

بھوج پتر اعمال شر کے لیے خاص ہے۔ بغض و عداوت اور جدائی کے اعمال اس پر تیار کرنے سے تاثیر بڑھ جاتی ہے۔

قیمت: 100 روپے

## ہرن کی جھلی

ہرن کی جھلی خاص خاص عملیات میں استعمال ہوتی ہے۔ خاص کر محبت، تسخیر، شادی، فتح نامہ وغیرہ کے اعمال تیار کرنے میں۔

قیمت: 80 روپے

## ہرن کی کھال

ہرن کی جھلی خاص خاص عملیات میں استعمال ہوتی ہے۔

قیمت: 100 روپے سکیر انچ

## زعفران

زعفران کو روحانی علاج میں خاص مقام حاصل۔ موکلات کو زعفران بہت پسند ہے۔ اس لئے زعفرانی سیاہی سے تیار شدہ اعمال پُر تاثیر ہوتے ہیں۔

اصلی افغانی زعفران قیمت: 380 روپے فی گرام

## مشک نافہ

مشک نافہ کا استعمال روحانی علاج اور چلہ کشی میں بہت ہوتا ہے۔ مشک نافہ کو زعفرانی سیاہی میں ڈال کر خاص قسم کے تعویذات لکھتے ہیں۔ عموماً ایسے تعویذات فتوحات، ترقی، حفاظت، خاص جادو کا توڑ، فراخی کاروبار اور رزق وغیرہ جیسے اہم معاملات کے لیے ہوتے ہیں۔

## EMF Meter (Ghost Meter)



یہ میٹر کسی بھی جگہ جنات اور غیبی مخلوق کی موجودگی کا پتہ لگانے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ پاکستانی مختلف ٹی وی چینلز میں ویران اور آسیب زدہ جگہوں پر جو پروگرام بنتے ہیں، ان کی ٹیم دوسرے آلات کے ساتھ یہ لازمی استعمال کرتی ہے۔

سادہ 14,500 روپے

ڈیجیٹل 18,000 روپے

## اونٹ کی ہڈی کی تسبیحات

اونٹ کی ہڈی کی تسبیح عاملین میں بے حد مقبول ہے۔ باہر کے ملکوں میں اسے ہاتھی دانت کی تسبیح کر کے بیچا جاتا ہے۔ اس کا روحانی فائدہ یہ ہے کہ جہاں یہ ہو وہاں جادو واثر نہیں کرتا۔

| اونٹ کی ہڈی کی تسبیح | دانے | قیمت |
|---|---|---|
| گول، چپٹی نارمل (پیور) | 33 | 1000 |
| گول (پیور) | 100 | 1500 |
| چپٹی نارمل (پیور) | 100 | 1500 |
| چپٹی جمبو (پیور) | 100 | 2000 |
| گول (مکس) | 33 باریک دانہ | 225 |
| گول (مکس) | 100 درمیانہ | 550 |
| گول (مکس) | 100 موٹا دانہ | 800 |
| چپٹی (مکس) | 100 درمیانہ دانہ | 350 |
| چپٹی (مکس) | 100 باریک | 225 |
| چپٹی (مکس) | 100 جمبو سائز | 500 |

نیز اس کے علاوہ آپ جس بھی پتھر کی تسبیح بنوانا چاہے آرڈر پر بنوا کے دی جا سکتی ہے۔

# مولانا حسن الہاشمی رحمۃ اللہ کے تجویز کردہ نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## ہر قسم کے مرض سے شفاء

اگر کوئی مریض اچھا نہ ہوتا ہو اور اطبا اس کے علاج سے عاجز آ گئے ہوں تو چھے (۶) مرتبہ ''یَا اَللہُ'' کو پڑھ کر مریض پر دم کریں اور چھیاسٹھ (۶۶) مرتبہ پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں تو ان شاء اللہ مریض شفایاب ہوگا۔

## آسیب دور بھگانا

''یَا رَحْمٰنُ'' کو کسی آسیب زدہ پر ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھ کر دم کر دیا جائے تو اس کا آسیب دور ہو جائے۔

## سحر کا علاج

اگر تین ہزار (۳۰۰۰) مرتبہ ''یَا رَحْمٰنُ'' پانی پر دم کر کے کسی سحر زدہ کو پانی سات (۷) روز تک صبح و شام پلایا جاتا رہے تو بفضلِ رحمٰن، اس کا سحر باطل ہو جائے گا۔

## بانجھ پن دور ہو

اگر بانجھ عورت اپنے نام کے اعداد کے مطابق ''یَا رَحْمٰنُ'' پڑھتی رہے اور ایک کاغذ پر پندرہ (۱۵) مرتبہ تین سطروں میں (پانچ پانچ مرتبہ فی سطر) لکھ کر اپنے بائیں بازو پر باندھ لے تو اللہ کے فضل و کرم سے وہ حاملہ ہو جائے۔

## باغ سے زیادہ پھل حاصل ہو

''یَا رَحْمٰنُ'' کو پندرہ (۱۵) مرتبہ لکھ کر کسی درخت کی جڑ میں دبا دیا جائے اور ایک تعویذ درخت کی شاخ پر باندھ دیا جائے تو اس پر بے انتہا پھل پیدا ہوں گے۔

## رزق میں بے پناہ وسعت ہو

''یَا رَحْمٰنُ'' کو چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کر کے اپنے پاس رکھے اور ہر فرض نماز کے بعد اکیس (۲۱) مرتبہ یہ اسم پڑھ کر تلاوت کر کے انگوٹھی پر دم کرتا رہے تو رزق میں بے پناہ وسعت پیدا ہو۔

## پڑھائی میں دل نہ لگنے کا علاج

جو بچے پڑھنے سے بھاگتے ہوں اور ان کا پڑھائی میں دل نہ لگتا ہو، انہیں پانچوں وقت کی نماز کے بعد ایک کٹورہ پانی پر دو سو اٹھانوے (۲۹۸) مرتبہ اسم ''یَا رَحْمٰنُ'' پڑھ کر پلائیں۔ ان شاء اللہ پڑھنے کا ذوق پیدا ہوگا۔

## مرگی کے دوروں سے نجات

جسے مرگی کے دورے پڑتے ہوں اس کے کان میں ایک سانس میں چالیس (۴۰) مرتبہ اسم مبارک ''یَا رَحْمٰنُ'' پڑھ کر دم کرنے سے مرگی ختم ہو جاتی ہے۔ مرض شدید ہو تو متعدد مرتبہ یہ عمل کریں۔ ان شاء اللہ رفتہ رفتہ صحت نصیب ہوگی اور مرگی سے نجات ملے گی۔

## دشمنوں کی مکاری اور ضرر رسانی سے حفاظت

اکابرین نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص ''یَا قَابِضُ'' کو روزانہ ایک سو اسی (۱۸۰) مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے تو دشمنوں کی مکاری اور ضرر رسانی سے محفوظ رہے۔

## بدکار عورت کی اصلاح

ایسی عورت جو بدچلن اور آوارہ ہو اور خاوند کے لیے دل آزاری کا سبب بنتی ہو۔ اس کی اصلاح کے لیے یہ عمل ہے کہ روزانہ بارہ ہزار پانچ سو (۱۲۵۰۰) مرتبہ ''یَا قَابِضُ'' پڑھیں اور پانی پر دم کرے۔ لگاتار چالیس (۴۰) دن تک پلائیں۔ اگر نہ پلا سکیں تو عورت اور اس کی ماں کا نام لکھ کر

اس پانی میں یہ پرچہ رکھ کر پانی کسی بہتے ہوئے پانی میں ڈال دیں۔ ان شاء اللہ وہ عورت بدکاری سے محفوظ ہوجائے گی۔

## کسی کا محتاج نہ ہو

اکابرین نے فرمایا ہے کہ جو شخص ''یَابَاسِطُ'' کو بہتر (۷۲) مرتبہ پڑھ کر ہر فرض نماز کے بعد اپنے ہاتھوں کو اپنے چہرے پر مل لیا کرے تو وہ کبھی کسی کا محتاج نہیں ہوگا۔

## بد اخلاق خاوند کی اصلاح کرنا

بزرگوں نے فرمایا ہے کہ جس عورت کا خاوند بداخلاق، آوارہ اور بدمزاج ہو۔ وہ عورت اگر تین سو (۳۰۰) مرتبہ ''یَابَاسِطُ'' پڑھ کر پانی پر دم کر کے خاوند کو پلادے یا کھانے کی کسی چیز میں ملادے اور تین دن تک لگاتار اس عمل کو جاری رکھے تو شوہر کی بداخلاقی اور آوارگی رفع ہوگی اور فوری طور پر اس میں کمی پیدا ہوجائے گی۔ ان شاء اللہ۔

## عورت کی سسرال میں بہت عزت ہو

اگر کسی عورت کی، اس کی سسرال میں قدر نہ ہو اور بات بات پر اس کو ذلیل کیا جاتا ہو تو اس کو چاہیے کہ ایک گلاس پانی پر ''یَامُعِزُّ'' تین ہزار ایک سو پچیس (۳۱۲۵) مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پی لے اور اس عمل کو لگاتار چالیس (۴۰) دن تک جاری رکھے۔ ان شاء اللہ، اس عمل کی برکت سے تمام خاندان کی نظروں میں وہ محبوب و مقبول ہوجائے گی۔ اور ہر فرد و بشر اس کی عزت کرنے پر مجبور ہوگا۔

## نفسیاتی خواھشات کو کنٹرول کرنے کا دم

اگر کسی کو نفسانی خواہشات بہت زیادہ پریشان کرتی ہوں تو اس کو چاہیے کہ ایک گلاس پانی پر روزانہ سات سو ستر (۷۷۰) مرتبہ ''یَامُذِلُّ'' پڑھ کر دم کر کے پی لیا کرے۔ ان شاء اللہ خواہشات کنٹرول میں آجائیں گی۔

## بواسیر کو ختم کرنے کا دم

اگر بواسیر کا مرض ختم نہ ہوتا ہو تو دوا پر بارہ ہزار پانچ سو (۱۲۵۰۰) مرتبہ ''یَاسَمِیْعُ'' کو پڑھ کر دم کر دیں۔ اس کے بعد دوا کا استعمال وقت مقررہ پر کرتے رہیں۔ ان شاء اللہ بواسیر ختم ہوگی۔

## ماں کا دودھ بڑھانے کا عمل

بچے کو دودھ پلانے سے پہلے ''یَامَتِیْنُ'' گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر ماں کو چاہیے کہ اپنے دونوں پستانوں پر دم کرلے۔ ان شاء اللہ، دودھ خوب اترے گا اور بچے کا پیٹ بھر جائے گا۔

## قرض کی ادائیگی کا عمل

مغرب کی نماز کے بعد اکتالیس (۴۱) مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے اپنے چہرے پر مل لیں اور سجدے میں جا کر گیارہ مرتبہ یہ دعا پڑھیں: اَللّٰهُمَّ اكْفِنِي بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ، وَاَغْنِنِي بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ۔

## بھوک لگنے کا عمل

اگر کسی کو بھوک نہ لگتی ہو تو کسی بھی کھانے کی چیز پر پندرہ (۱۵) مرتبہ ''یَارَحِیْمُ'' پڑھ کر کھالیں۔

## احساسِ کمتری دور کرنے کے لیے

اگر کوئی شخص احساسِ کمتری میں مبتلا ہو تو اس کو چاہیے کہ مندرجہ ذیل نقش لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ اور ان اسماء کو تین تین بار پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے اپنے چہرے پر روزانہ نمازِ فجر کے بعد ملے۔ ان شاء اللہ، احساسِ کمتری سے نجات ملے گی۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یانافع | یانافع | یانافع |
| یامانع | یامانع | یامانع |
| یادافع | یادافع | یادافع |

## درد عرق النساء

چمٹا لے کر اس پر مندرجہ ذیل عمل سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر

چمٹے کو درد کی جگہ اوپر سے نیچے کی طرف لائیں اور درد کی جگہ سے جب نیچے چمٹا آجائے تو اس کو تین بار زمین پر جھاڑیں۔ اس طرح ایک وقت میں سات بار اس عمل کو کریں اور لگاتار سات روز تک کریں۔ ان شاء اللہ، درد عرق النساء سے نجات ملے گی۔

عمل یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لا الہ الا اللہ۔ آدم صفی اللہ

لا الہ الا اللہ۔ موسیٰ کلیم اللہ

لا الہ الا اللہ۔ عیسیٰ روح اللہ

لا الہ الا اللہ۔ محمد رسول اللہ

## من پسند ملازمت کے لیے

اگر کوئی من پسند ملازمت کی تلاش ہو تو مندرجہ ذیل نقش گلاب و زعفران سے لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھیں۔ اور روزانہ عشاء کی نماز کے بعد ان اسماء الٰہی کو جو نقش میں ہیں، سو سو مرتبہ پابندی سے اس وقت تک پڑھتا رہے، جب تک ملازمت نہ مل جائے۔ ان شاء اللہ، تین ماہ کے اندر اندر ملازمت مل جائے گی۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یاقادر | یاقدیر | یامقتدر |
| یاقادر | یاقدیر | یامقتدر |
| یاقادر | یاقدیر | یامقتدر |

## بیوی کی زبان درازی ختم کرنے کے لیے

اگر بیوی زبان دراز ہو اور گھر میں جھگڑے فساد کرتی رہتی ہو تو اس عورت کے سات بال لے کر سات گرہ لگائیں اور ہر گرہ پر بہتر (۷۲) مرتبہ یہ عمل پڑھ کر پھونک دیں۔ پھر ان بالوں کو بہتے ہوئے پانی میں چھوڑ دیں۔ ان شاء اللہ، بیوی کی زبان درازی سے نجات ملے گی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ یَاوَدُوْدُ یَاحَافِظُ یَابُدُّوْحُ

# دارالعمل چشتیہ کی روحانی علاج گاہ کی خدمات سے فائدہ اٹھائیں

آج کل ہر کوئی کسی نہ کسی درجہ میں پریشان ہے۔ شاید ہی کوئی ایسا انسان ہو جس کو کوئی پریشانی نہ ہو۔ پریشانی کے حل کے لئے ہر کوئی اپنے بس میں جہاں تک ممکن ہو، تدابیر اختیار کرتا ہے۔ ان تدابیر میں روحانی تدابیر بھی ہیں جن سے وہ فائدہ ممکن ہے، جو اکثر اوقات دنیوی تدابیر سے ممکن نہیں ہوتا۔ ذیل میں مختصر تفصیل دی جارہی ہے، جس کو پڑھ کر آپ کو معلوم ہوگا کہ روحانی علاج کن مقاصد میں آپ کے لئے مفید ہوسکتا ہے۔

**معاشی مسائل 8** قرض ادا نہ ہونا، قرض وصول نہ ہونا، تنگیٔ رزق، نوکری نہ ملنا یا جلدی چھوٹ جانا، کاروبار نہ چلنا، جو بھی کام کریں اس میں نقصان ہی ہونا، پیسہ آنا مگر خرچ ہوجانا، بیرونِ ملک سفر میں رکاوٹ ہونا۔

**تعلیمی مسائل 8** سبق یاد نہ ہونا، پڑھنے میں دل نہ لگنا، یاد ہونے کے باوجود غلطی کرنا، امتحان میں نتیجہ اچھا نہ آنا یا فیل ہونا۔

**شادی کے مسائل 8** رشتہ نہ آنا، رشتہ آنا مگر طے نہ ہونا، خاص جگہ پر شادی ہونے میں رکاوٹ، منگنی ہوکر یا رشتہ طے ہوکر ٹوٹ جانا وغیرہ۔

**زوجین کے مسائل 8** زبان دراز ہونا، گالیاں دینا، مارنا پیٹنا، خرچہ نہ دینا، باہر عورتوں میں دلچسپی رکھنا، ناجائز تعلقات، طلاق یا خلع تک معاملہ پہنچنا، ساس سسر نند بھاوج وغیرہ کے ناجائز رویے، گھر والوں کا آپس میں لڑنا، گھر والوں کا ایک دوسرے کی عزت نہ کرنا وغیرہ۔

**اولاد کے مسائل 8** نافرمانی، غلط راہ پر چلنا، بچوں کا آپس میں لڑنا وغیرہ۔

**دشمن کے مسائل 8** جان کا دشمن ہوجانا، ناجائز مقدمہ کردینا، جائیداد یا حق پر قبضہ کرلینا، جادو ٹونہ کرواتے رہنا، زبان سے نقصان دینا وغیرہ۔

**جادو کی تخریب کاریاں 8** رشتہ، صحت، اولاد، کاروبار، معاش، ترقی، عزت، کسی بھی قسم کی بندش و نقصان کرنا۔

**جنات کی ستم ظریفیاں 8** نظر آنا، دباؤ ڈالنا، ڈرانا، آوازیں آنا، چھت پر چلنے پھرنے کی آوازیں آنا، رونے ہنسنے کی آوازیں آنا، چیز یا رقم کا چوری ہونا، چیزوں کا اپنی جگہ سے غائب ہوکر دوسری جگہ سے ملنا، خون پانی تیل وغیرہ کی چھینٹیں پڑنا، گھر میں موجودگی کا احساس ہونا وغیرہ۔

**جسمانی امراض 8** علاج کروانے کے باوجود بیماری کا ٹھیک نہ ہونا، رپورٹس ٹھیک آنے کے باوجود بیماریاں ہونا، ایک بیماری کا ٹھیک ہونا تو دوسری کا لگ جانا، مسلسل گھر میں بیماری کا ڈیرے جمائے رکھنا، بڑی بیماریاں مثلاً کینسر، دل و جگر و دماغ کے امراض وغیرہ۔

**خواتین کے خاص امراض 8** اولاد نہ ہونا، حمل کا اسقاط ہونا یا ہوتے رہنا، صرف لڑکیاں ہونا، اولادِ نرینہ کا حصول، رحم کے ہر قسم کے امراض

**نفسیاتی امراض 8** غصہ، خوف، مایوسی، شہوت، بے سکونی، دہشت، وہم، وساوس کی کثرت، خیالوں میں کھوئے رہنا وغیرہ۔

اگر درج بالا مسائل میں سے آپ کسی مسئلہ یا مسائل کا شکار ہیں یا کوئی اور جائز خواہش یا دنیوی مقصد ہے تو اعتماد کے ساتھ تفصیل سے خط لکھیں، E-mail کریں، فون کریں یا بالمشافہ ملاقات کرلیں۔ عام ملاقات بروز اتوار شام 4 بجے تا 7 بجے کی جاتی ہے۔

ناظم: 0305-7772772 (صبح 11 تا 5 بجے، علاوہ جمعہ) / نائب ناظم: 0304-7772772 (صبح 10 تا 5 بجے، علاوہ جمعہ)

روحانی علاج گاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0342-7772772
042-35410586
ruhaniilajgah
darulamal.org/ruhaniilajgah, ruhaniilajgah@gmail.com
ruhaniilajgah96
0324-7772772

## دارالعمل چشتیہ فلاحی مرکز — کیا آپ چاہتے ہیں کہ مصائب، بلیات، آفات اور پریشانیوں سے محفوظ رہیں

آج ہر انسان پریشان ہے۔ پریشانیوں سے محفوظ رہنے کے لئے رسول اکرم ﷺ کا ارشاد ہے: "بَادِرُوْا بِالصَّدَقَةِ فَاِنَّ الْبَلَاءَ لَا يَتَخَطَّاهَا"

ترجمہ "مصیبت آنے سے پہلے صدقہ دے دو کیونکہ (صدقہ دیوار کی طرح آڑے آجاتا ہے اور) مصیبت اس کو پھاند کر نہیں آسکتی۔" (مشکوٰۃ ص 167)

# دعائیں جو سمیٹی نہ جا سکیں

شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: "کسی شخص نے اپنے دوست کو خواب میں دیکھا وہ چمن در چمن پھولوں میں ٹہل رہا ہے۔ جب اس سے پوچھا کہ تجھے یہ مقام کیسے ملا؟ وہ کہنے لگا ایک مرتبہ میں نے ایک غریب کے پاؤں سے کانٹا نکالا تھا اور یہ تمام پھول اسی کانٹے سے نکلے ہیں۔"

## دارالعمل چشتیہ فلاحی مرکز کے اہداف

الحمدللہ ادارہ دارالعمل چشتیہ میں 11 شعبے کام کر رہے ہیں، جن کے کافی مالی اخراجات ہیں، ان شعبوں میں تعاون فرمائیے تاکہ روحانی علوم کو زیادہ سے زیادہ لوگوں تک پہنچایا جا سکے۔ آپ عطیات کی مد میں یہ رقم جمع کروا سکتے ہیں۔ سسکتی اور مظلوم انسانیت کی مدد کیجئے، پریشان حال لوگوں کیلئے دارالعمل چشتیہ امید کی کرن ہے۔

**بہترین کارِ خیر:** ماہنامہ خزینہ روحانیات کو ائمہ مساجد یا علماء کرام کی خدمت میں پیش کیجئے یا ان کو سالانہ ممبر شپ دلوا دیجئے۔ اس کے علاوہ

**☆ بستی بستی قرآن مجید کی تعلیم پھیلانا ☆ مختلف دینی مدارس میں مقیم غریب طلبہ کی کفالت ☆ ختم نبوت کے مختلف پروجیکٹس میں مالی امداد۔ ☆ نابینا افراد کی مالی امداد ☆ بیواؤں، یتیموں کی پرورش کے لیے ماہانہ امداد کرنا ☆ زلزلہ زدگان کی امداد ☆ متاثرین سیلاب کے ساتھ تعاون ☆ مساجد کی تعمیر میں حصہ ☆ مدارس کے اخراجات میں تعاون ☆ حج فنڈ ☆ عمرہ پر جانے کے خواہش مند حضرات کے سفری اخراجات کا بندوبست کرنا ☆ یتیم بچے / بچیوں کی شادی کیلئے جہیز اور ضروری استعمال کا سامان مہیا کرنا ☆ جنگ زدہ علاقوں میں امدادی کاروائیاں ☆ سحر و افطار فنڈ: رمضان المبارک کی مبارک ساعتوں میں غریب، کمزور، مفلوک الحال لوگوں کی سحری و افطاری کا خصوصی انتظام کیا جاتا ہے ☆ امدادی کاروائیوں میں حصہ ☆ غریب بیماروں کا علاج معالجہ ☆ تعلیم حاصل کرنے والے نادار بچوں کی کفالت ☆ مفلوک الحال لوگوں میں ماہانہ راشن کی تقسیم ☆ نادار لوگوں میں ماہانہ وظیفہ کی تقسیم ☆ غریب غرباء کی بنیادی ضرورتوں کا خیال رکھنا ☆ برما کے مظلوم مسلمانوں کی خوراک کا بندوبست کرنا ☆ روٹی پلانٹ پروجیکٹ (شامی مہاجرین کیلئے فراہمی خوراک کا پروگرام)** اور بہت سے خدمتِ خلق کے کاموں میں ہمارا ساتھ دیجئے اور ہزاروں افراد کی دعائیں لیجئے۔

مزید تفصیلات کے لئے صفحہ نمبر 2 ملاحظہ فرمائیں۔ رابطہ 042-35410586, 0312-7772772

دارالعمل چشتیہ فلاحی مرکز 586 کامران بلاک اقبال ٹاؤن لاہور
احقر علی مقبول عفی عنہ

# قیصر احمد صاحب کے تجویز کردہ
# نورانی عملیات

## دنیا کی ہر قسم کی بندش ختم کرنا

**عمل** سورۂ الم نشرح۔ سورۂ کوثر۔

الٓمّٓ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ۔

اِنَّا نَحْنُ نُحْیِ الْمَوْتٰی وَنَكْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ وَكُلَّ شَیْءٍ اَحْصَیْنٰهُ فِیْٓ اِمَامٍ مُّبِیْنٍ (یٰسین شریف آیت 12)

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَسُبْحَانَ الْفَتَّاحِ الْعَلِیْمِ ۔ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۔ یَا بَاسِطُ ۔ یَا قَابِضُ یَا مُخْلِصُ یَا خَلَاصُ بِحَقِّ خواجہ خضر والیاس علیہ السلام وبحق لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔

**طریقہ** تمام کلام صرف ایک سو ایک (101) بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں۔ اور اگر دکان، کارخانہ، فیکٹری یا کوئی اور چیز باندھ دی ہو تو مذکورہ بالا عمل ایک سو ایک (101) بار پانی پر پڑھ کر دم کریں اور صبح شام پانی چھڑکیں۔ برسہا برس کی بندش ان شاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ میں ختم ہو جائے گی۔ (آزمودہ است مجرب المجرب است)

## ہر قسم کی بندش سحر وجادو ختم کرنا

**عمل** بجری (بجلی) بجری بچار بجری کواڑ باندھوں۔ بجری دسوں دوار۔ بجری آئے بجری جائے سب جگ سمائے جادو ٹونہ سب زد ہو جائے جو جو کرے سو سومر۔ اُلٹ پلٹ کر اسی پر پڑے بحق لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَلَا یَزِیْدُ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا خَسَارًا بحق كٓهٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ

**طریقہ** عمل مذکورہ بالا کو صرف گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں، ہر قسم کا سحر وجادو ختم ہوگا۔ اور اگر کسی نے مکان۔ دکان۔ فیکٹری۔ کارخانہ یا کوئی بھی چیز باندھ دی ہو تو عمل مذکورہ بالا کو صرف گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے چھڑکیں، ان شاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی بندش فوراً ختم ہوگی۔

## علاج برائے وجع المفاصل وعرق النساء

کڑا اچھال عمدہ لے کر باریک پیس لیں اور اس پر **یَا سَلَامُ** 131 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور کسی بوتل یا ڈبیہ میں بحفاظت رکھیں۔ بوقت صبح بقدر 6 ماشہ ہمراہ گرم پانی سے کھالیا کریں۔ ان شاء اللہ عرق النساء کی بیماری سے نجات مل جائے گی اور وجع المفاصل کے لئے مریض کو اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔ روحانی سفوف بے مثال ہے۔

## بانجھ پن میں حمل

اسگندھ ناگوری حسب ضرورت لے کر سفوف بنالیں اور اس کو گھی سے چرب کر کے اس پر 136 مرتبہ **یَا مُؤْمِنُ** پڑھ کر دم کر دیں۔ بس روحانی سفوف تیار ہے۔ بعد از فراغت حیض، روزانہ بقدر 6 ماشہ (1/2 تولہ) ہمراہ گرم دودھ سے پیتی رہیں۔ ان شاء اللہ ایک مہینہ کے متواتر استعمال سے حمل قرار پائے گا۔

## دمہ کا فقیرانہ علاج

ایلوا (اصلی) کھرل میں پیس کر پانی کی مدد سے ایک ایک رتی کی گولیاں بنالیں۔ اب اس پر 45 مرتبہ **یَا مُهَیْمِنُ** پڑھ کر دم کریں۔ اور روزانہ ایک گولی بوقت صبح پانی کے ہمراہ کھالیا کریں۔ ان شاء اللہ مرض رفع ہوگا۔

## ایک گھنٹہ میں بخار (ڈینگی) ختم

بخار خواہ کسی بھی قسم کا ہو، بفضلہ تعالیٰ ایک ہی روز میں پسینہ آ کر بخار اتر جاتا ہے اور پھر لطف یہ کہ دیگر دواؤں کی طرح دل کو کمزور نہیں کرتا۔ اس لحاظ سے بہت ہی عجیب وغریب ہے۔

لوبان عمدہ قسم کا خالص پیس کر اس پر **یَا عَزِیْزُ** 94 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور چار رتی کی پڑیا باندھ لیں اور بوقت ضرورت چڑھتے ہوئے بخار

میں سنگترہ کے پانی یا عرق بید مشک عمدہ سے دن میں تین مرتبہ کھلایئے۔ ان شاء اللہ ایک ہی گھنٹہ یا ایک ہی روز میں بخار دور ہوگا۔

## سیلان الرحم ولیکوریا کا رُوحانی علاج

اس بیماری سے اندام نہانی سے سفید رنگ کی بدبودار رطوبت جاری رہتی ہے۔ گویا کہ یہ عورتوں کا جریان ہے۔ جس طرح مردوں کو جریان کسی کام کا نہیں چھوڑتا، اسی طرح عورتوں کی صحت و جوانی و حسن و جمال کا بھی ستیاناس کر دینا، اس بیماری کا ادنیٰ کام ہے۔ مریضہ کا دل دھڑکتا رہتا ہے۔ کمر میں درد اور بھوک بند ہو جاتی ہے۔ بسا اوقات اندام نہانی کے اندر خارش بھی ہوتی رہتی ہے۔ چہرے کی رنگت بغیر خون کے اور خاک آلودہ ہو جاتی ہے۔ بدن ہر وقت ٹوٹتا رہتا ہے وغیرہ وغیرہ۔ اس کیلئے بیخ مرجان حسب خواہش لے کر کوئلوں کی دہکتی آگ میں رکھ دیں۔ ذرا دیر بعد سفید ہو جائے گا۔ نکال کر پیس لیں اور اس پر 662 مرتبہ **یَا مُتَکَبِّرُ** پڑھ کر پھونک دیں اور شیشی میں سنبھال کر رکھیں۔ ایک ماشہ سے تین ماشہ تک ہمراہ پانی یا دودھ سے بوقت صبح لیا کریں۔ بس دس بارہ روز ہی کافی ہے۔

## برائے ذیابیطس (شوگر)

طباشیر، صندل، خرفہ، دھنیا، خشک، تخم خماض، تخم کاہو، مغز تخم خیار، مغز تخم کدو، صمغ عربی، گل رامنی، کافور

ہم وزن لے کر سب کو باریک پیس کر بیر کے برابر گولیاں بنالیں اور پھر ان مریض کے نام کے اعداد کے مطابق **یَا خَالِقُ** پڑھ کر پھونک دیں۔ اور صبح، دوپہر، شام کو پانی کے ساتھ کھائیں۔ خوراک ایک ایک گولی اس سے ''خالق کائنات'' ذیابیطس کا مرض ختم کر دے گا۔

## بواسیر کا رُوحانی علاج (عطیۂ چشتی بزرگ)

یہ نسخہ چشتیہ سلسلہ کے ایک بزرگ کا عطیہ ہے۔ جس کے متواتر دو ہفتہ کے استعمال سے بفضلہ تعالیٰ بواسیر خواہ کسی بھی قسم کی ہو، فائدہ ہو جاتا ہے اور پھر دوبارہ اس مرض کا دورہ نہیں پڑتا۔

نرکچور جو ایک مشہور بوٹی ہے، لے کر باریک پیس کر اور اس پر **یَا قَابِضُ** 903 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس میں سے بقدر 6 ماشہ (1/2 تولہ) روزانہ صبح و شام پانی سے پی لیا کریں۔ ہر قسم کی بواسیر کے لئے نہایت ہی لاجواب چیز ہے۔ چند ہی روز میں بفضلہ تعالیٰ مکمل شفاء ہو جاتی ہے۔

## برائے خون حیض

جب کسی طرح خون حیض رکنے میں نہ آتا ہو، بہتر سے بہتر دوا فیل ہو جاتی ہو تو دھماسہ بوٹی ایک تولہ لے کر اس پر 903 مرتبہ **یَا قَابِضُ** پڑھ کر دم کریں اور مصری ملا کر سفوف کر کے پلا دیں۔ ان شاء اللہ چند ہی روز میں شرطیہ فائدہ ہوگا۔

## فالج ولقوہ کی رُوحانی گولیاں

مال کنگنی، رتن جوت، فلفل دراز...... ہر ایک دس ماشہ

موصلی سیاہ تین تولہ، سونٹھ چار تولہ، مغز جمال گوٹہ ایک تولہ

سب دواؤں کو کوٹ چھان کر پانی و گڑ کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔ پھر ان گولیوں پر 1286 مرتبہ **یَا غَفُوْرُ** پڑھ کر دم کر دیں۔ بس روحانی گولیاں تیار ہیں۔ دو گولیاں روزانہ کھلائیں۔ فالج ولقوہ کیلئے لاجواب ہیں۔ اگر کسی کے دل پر غم کی گھٹا چھا گئی ہو اور کسی بھی طرح غم سے نجات نہ ملتی ہو تو روٹی کے ٹکڑے پر تین بار **یَا غَفُوْرُ** لکھے اور تینوں بار مفرد طریقے سے لکھے۔ اس طرح ''ی ا غ ف و ر'' لکھ کر روٹی کا ٹکڑا کھالے۔ ان شاء اللہ سارا غم، دکھ ختم ہو جائے گا اور بجائے غم کے، خوشی دل میں خود بخود پیدا ہوگی۔ اس عمل کو روزانہ کرنا چاہیے۔

## برائے جریان وقوت باہ

موچرس واسگندھ حسب ضرورت لے کر بڑ کے دودھ میں ایک ہفتہ کھرل کریں۔ اور جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنا کر 731 مرتبہ **یَا خَالِقُ** پڑھ کر پھونک دیں اور روزانہ ایک گولی ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ سرعت انزال کے مریض باقاعدہ استعمال سے اپنی شکایت دور کر سکتے ہیں۔

جریان کیلئے شاید ہی اس سے بڑھ کر کوئی چیز ہو کیونکہ یہ چیز دوا اور دعا کا مرکب ہے۔ اس نام پاک میں ہر چیز پیدا کرنے کی صلاحیت بدرجہ اتم موجود ہے۔

## سفوفِ جریان

دال ماش مقشر کوٹ کر برابر مصری ملالیں اور اس پر **یَا دَافِعُ** 351 مرتبہ پڑھ کر دم کریں، بس دوا تیار ہے۔ خوراک 5 تولہ روزانہ صبح کو نہار منہ دودھ کے ساتھ کھالیں۔ ان شاء اللہ جریان ختم ہو جائے گا۔

## دافع یرقان

جگر میں زیادہ صفرا پیدا ہو کر خون کی رنگت کو زرد کر دیتا ہے۔ مریض کی آنکھیں اور پیشاب بالکل زرد ہو جاتا ہے۔ بلکہ مرض کے دیرینہ ہو جانے پر زردی آجاتی ہے اور یہاں تک کہ اسے تمام چیزیں زرد ہی نظر آنے لگتی ہیں۔ اس کے لئے بادام آٹھ عدد، الائچی خورد پانچ عدد اور چھوہارے دو عدد، ان کو تمام رات کو مٹی کے کوزے میں یا مٹی کے کسی برتن میں پڑا رہنے دیں۔ صبح کو نکال کر چھوہاروں کی گٹھلی اور بادام والائچی کے چھلکے دور کر کے کونڈی میں خوب رگڑیں اور پھر مصری 5 تولہ ملائیں۔ اب اس پر اللہ کا مقدس نام **یَا دَافِعُ** 351 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور 5 تولہ مکھن میں ملا کر مریض کو چٹا دیں۔ ان شاء اللہ ضرور آرام ہو گا اور تیسرے دن ہی پیشاب صاف و سفید ہو گا۔

## برائے پیچش

موچرس لے کر کوٹ چھان کر اس پر 62 مرتبہ یَا حَمِیْدُ پڑھ کر دم کر کے 3 ماشہ بوقت صبح اور 3 ماشہ شام کو پاؤ دہی میں ملا کر پلائیں۔ ان شاء اللہ دو تین یوم کے استعمال سے یقینی طور پر پیچش کو آرام ہو گا۔ خواہ کتنی ہی پرانی کیوں نہ ہو۔

## برائے کند ذہن

صبح نہار منہ تازہ روٹی پکا کر اس پر سات مرتبہ **یَا اَللّٰہُ** لکھ کر کند ذہن بچہ کو کھلائے۔ سات، گیارہ یا اکیس دن عمل کرے۔ بفضلہ تعالیٰ کند ذہن بچہ کا ذہن کھل جائے گا۔

## برائے دافع سرعت انزال، دافع جریان و مقوی باہ

یہ نسخہ گو معمولی ہے مگر فوائد کے لحاظ سے اچھے اچھے و قیمتی نسخوں سے مقابلہ کرتا ہے۔ کم استطاعت طبقہ کے لوگوں کے لئے لاجواب تحفہ ہے۔ یہ مقوی باہ و ممسک طبی ہونے کے علاوہ جریان، احتلام، سرعت انزال اور رقّت کو بھی بے حد مفید ہے۔

ترکیب: موصلی سفید حسبِ ضرورت لے کر اس میں مصری ملا کر سفوف بنالیں اور اس پر **یَا قَوِیُّ** 116 مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں اور رات کو ایک تولہ سفوف لے کر پاؤ بھر دودھ میں ڈال کر پکائیں، یہاں تک کہ گاڑھا ہو جائے۔ اب اس کو مٹی کے کورے پیالہ میں ڈال کر رکھ دیں۔ صبح تک کھیر کی طرح جم جائے گا۔ اب معمولی سی چینی ڈال کر چمچہ سے کھائیں اور اس کے فوائد سے مزہ پائیں۔ گرم اور ترش چیزوں سے پرہیز کریں اور دورانِ استعمال جماع سے سخت پرہیز کریں۔ نہایت ہی مجرب ہے۔

## دافع نسیان

دار چینی کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے لے کر اس پر **یَا فَتَّاحُ** 489 مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور جیب میں رکھ لیں۔ دن میں تین چار ٹکڑے چبا کر رس چوستے رہیں۔ چند روز کے بعد آپ خود محسوس کریں گے کہ قوت حافظہ غیر معمولی طور پر ترقی کر رہا ہے اور نسیان (بھولنے کی عادت) دن بہ دن ختم ہوتی جارہی ہے۔ چند ہی روز میں ان شاء اللہ دماغ طاقتور ہو جائے گا۔

## برائے ضعفِ دماغ

جس کو دماغی کمزوری ہو یا معدے اور آنتوں کی کمزوری ہو تو ضرورت کے مطابق ہڑ لا کر اس کا سفوف بنا کر اس پر **یَا قُدُّوْسُ** 170 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر روزانہ اس میں سے ایک ماشہ ہڑ کا سفوف کھالیا کریں تو اس کی مداومت سے دماغی کمزوری رفع ہو جائے گی۔ آزمودہ اور مجرب نسخہ ہے۔ آزمائیں اور قدرت کا کرشمہ دیکھیں۔

# علوی نورانی اعمال

## سات سلام اور چہل کاف

جادو جنات کی روحانی تشخیص، جنات، شیاطین، سایہ، ہر قسم کے جادو ٹونے اور نظر بد کے بڑے اثرات کا علاج، گھر مکان وغیرہ سے جادو جنات کو نکالنے کا خاص عمل، دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو سکتا ہو۔

## مندرہ کبیر

جادو جنات کے ماہر روحانی معالج بننے کے لئے ایک ضروری عمل۔ جس سے آپ جنات، جادو، آسیب، دشمن، جادوگر، شیاطین کا علاج بھی اور ان کے خلاف ایک انتہائی مضبوط روحانی ہتھیار بھی۔

## نورانی مندرہ

جادو جنات کے ماہر روحانی معالج بننے کے لئے ایک ضروری عمل۔ جو کے جادو اور جنات سے نجات اور ہر طرح کے عمل کو واپس کرنے اور ہر قسم کے منتروں کا توڑ۔

## عمل باندھ جادو

ہر قسم کا جادو ٹونہ جو مختلف طریقوں سے کیا ہوا جیسے گڈا (پتلہ) بنایا ہو، مسان کا عمل کیا ہو، تعویذ کیسے ہوں، کھلایا پلایا ہو، کہیں عمل کر کے دبایا ہو، آگ پر رکھا ہو، گرہوں پر پڑھ کر پھونکا ہو باندھا اور علاج کیا جا سکتا ہے۔

## اعصائے کلیم اللہ

سخت جادو کی کاٹ کا ایک خاص عمل۔ یہ عمل بھی مندرے کی طرح کام کرتا ہے، مگر تاثیر میں مندرے سے کافی کم ہے۔ مریض کو دم کرنے سے فوری فرق پڑتا ہے اور مسلسل دم کرنے سے جادو بہت جلد کٹ جاتا ہے۔

## مندرہ شاہ علی

"مندرہ شاہ علی" نوری علوی عملیات کا سرتاج اور کثیر المقاصد عمل ہے۔ خاص کر یہ بڑے سے بڑے جادو اور خطرناک جنات و شیاطین کے خلاف ایک مضبوط ہتھیار ہے۔

# علوی اعمال

## چہل کاف (۱، ۳، ۲)

چہل کاف حضرت غوث صمدانی قطب ربانی شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب ایک خاص کلام ہے جو ہر جائز مقصد اور حاجت کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ ہر پریشانی دور کرنے کے لیے بہت مجرب ہے۔ مشائخ عظام، بزرگان دین، علمائے کرام اور عاملین و روحانی معالجین کثرت سے اس عمل کو کرتے آئیں ہیں اور کر رہے ہیں۔

**نوٹ:** سات سلام اور چہل کاف کے عمل میں جو چہل کاف ہے، وہ اس والے چہل کاف سے فرق ہے۔

## عمل واپسی سحر (۱، ۲)

جب سحر مسلسل کا معاملہ ہو تو مریض علاج کرواتا رہتا ہے اور دشمن وار کرتا رہتا ہے، اس طرح مریض کی حالت مکمل ٹھیک نہیں ہو پاتی۔ ایسی صورت میں دشمنوں کے اعمال ان پر واپس کر دینا ایک مجرب طریقہ ہے۔ اس پر مستقل عمل کرنے سے مریض کی سحر سے جان چھوٹ جاتی ہے اور آئندہ بہت حد تک حفاظت بھی رہتی ہے۔ شرعاً جادو کا پلٹنا جائز ہے۔

## عمل بندش کلاں

جادو، جنات، دشمن، ہتھیار وغیرہ کو باندھنے کا ایک خاص عمل۔ اس عمل سے بہت جلد بندش لگ جاتی ہے۔

## خبر کا خاص عمل

خبر لینے کا خاص عمل۔ اس کے پیچھے مخلوق عامل کو فوری مریض کے بارے میں خبر دیتی ہے۔ جن عاملین کی سماعت کھلی ہو، ان کو آواز بھی آتی ہے۔ جن عاملین کا باطنی رابطہ ہوتا ہے، ان کو ہی اس عمل کا اصل فائدہ ہوتا ہے۔

# حافظ حمید احمد جمیل رحمۃ اللہ کے تجویز کردہ

# نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## آسیب، پری، جادو، ام الصبیان نظربد کی تشخیص

بکری کے بالوں کا ڈورا لے کر مریض کے قد کے برابر ناپ کر اس عزیمت کو سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ اور پھر ناپے، اگر ایک انگل زیادہ ہووے تو آسیب عفریت کا ہے۔ اگر دو انگل زیادہ ہووے تو پری کا سایہ ہے۔ اگر تین انگل زیادہ ہووے تو جادو ہے۔ اگر چار انگل زیادہ ہو تو ام الصبیان ہے اور اگر پانچ انگشت زیادہ ہو تو نظر بد ہے۔ اگر برابر رہے تو جسمانی مرض ہے۔ وہ عزیمت یہ ہے:

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ يَا ذِي الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ الْمَلِكِ الْقَدِيْمِ وَالْعَطَاءِ الْعَظِيْمِ. يَاهَادِيَ الصِّرَاطِ الْمُسْتَقِيْمِ. يَامُرْسِلَ الرِّيَاحِ وَيَاخَالِقَ الْاَصْبَاحِ وَيَاذِي الْجُوْدِ وَالسَّيَّاحِ يَااَللهُ يَارَحْمٰنُ يَارَحِيْمُ يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ وَارْحَمْ اِلَى الْفُوَادِ وَاَخَذَ هُمُ اللهُ وَالشَّجَرِ كُلَّ فَاقَةٍ وَّافَةٍ وَّشِدَّةٍ وَّبَلَاءٍ وَّبَلِيَّةٍ وَّكُلَّ عِلَّةٍ وَّذِلَّةٍ وَّكُلَّ قُلَّةٍ وَّمَرَضٍ وَّحِرْصٍ وَّفَقْرٍ وَّوَبَاءٍ وَّكُلَّ سِحْرٍ سَاحِرٍ وَّعَدُوٍّ وَّصَغِيْرٍ وَّكَبِيْرٍ يَاسُبُّوْحُ يَاقُدُّوْسُ. يَارَبُّ الْمَلٰئِكَةِ وَالرُّوْحُ صَلَّى اللهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ.

## برائے حفاظت از جن، آسیب، دیو وغیرہ

اگر کسی شخص کو سفر میں یا قیام یا خواب میں یا بیداری میں کوئی جن، آسیب، دیو وغیرہ ستاتا ہو تو یہ دعا پڑھے، ان شاء اللہ کسی قسم کا ضرر ونقصان نہ ہوگا۔ وہ دعا یہ ہے: اَعُوْذُ بِاللهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ. بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. وَقُلْ رَّبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ﴿۹۷﴾ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ﴿۹۸﴾ (المؤمنون: ۹۷-۹۸) پھر معوذتین تین بار پڑھے۔ پھر اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّاتِ كُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَذَرَاءَ وَبَرَاءَ.

## برائے رجوع مطلوب

عروج ماہ میں بروز چہار شنبہ شروع کرے، باوضو پڑھے۔ ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پڑھے اور مطلوب کا نام لکھ کر سامنے رکھے اور چاقو سے نام کو زدوکوب کرتا رہے۔ ہر تعداد کے ساتھ یہی عمل کرتا رہے۔ یہاں تک کہ نام والا کاغذ چاقو یا چھری کی مار سے ریزہ ریزہ ہوجائے۔ سات روز کا یہ عمل ہے۔ عزیمت یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم. يَامُعِزُّ الْمُبَدِّلُ يَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ. قَلِّبْ قَلْبَهٗ اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ.

ان شاء اللہ کیسا ہی سخت دل مطلوب ہو، ان شاء اللہ سات دن میں حاضر ہوگا۔ مجرب ہے۔

## برائے حب و زبان بندی

اس عزیمت کو تین سو (300) مرتبہ پڑھ کر شیرینی یا کسی میوہ پر یا کسی خوشبو یا میٹھے پان پر دم کر کے کھلا دے۔ ان شاء اللہ محبت پیدا ہووے اور زبان مثل حیوان بستہ ہووے۔ وہ عزیمت یہ ہے:

يَااَللهُ يَارَحْمٰنُ يَارَحِيْمُ يَاقَادِرُ يَافَتَّاحُ يَارَزَّاقُ يَاوَهَّابُ يَامُسْتَقِيْمُ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ.

## دشمن قدموں میں گر کر معافی مانگے

يَا قَاهِرُ ذُوالْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِيْ لَايُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ يَاقَاهِرُ.

اس کو دشمن کے پہنے ہوئے کپڑے پر لکھ کر دشمن کے مکان کی دیوار میں جو کہ مغرب کی طرف ہو، لگا دے اور پچیس (۲۵) مرتبہ روز پڑھ کر دشمن کے مکان کی طرف منہ کر کے دم کرتا رہے۔ اکیس (۲۱) روز نہ گزریں گے کہ دشمن قدموں میں آگرے گا اور معذرت خواہ ہوگا۔ مجرب ہے۔

## دشمن کی بربادی

یاقہار ذالبطش الشدید انت الذی لا یطاق انتقامہ یاقاھر

یہ عبارت آدھی رات کو 71 بار تین دن تک پڑھے، چوراہے کی خاک پر اور اس کو دشمن کے گھر کی طرف اڑا دے اور اس کا نام لیتا جائے۔

## برائے زن عقیمہ واستقرار حمل

جس عورت کو حمل نہ قرار پاتا ہو تو اس عزیمت کے گیارہ (۱۱) تعویذ لکھ کر تیار کر کے رکھے۔ بعد فراغتِ حیض، ایک تعویذ پانی میں دھو کر دودھ میں ڈال کر پلائے، بعد نمازِ مغرب کے گیارہ روز تک۔ ان شاء اللہ تعالیٰ حمل قرار پائے گا۔ اور اولادِ نرینہ پیدا ہوگی۔ عزیمت یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُبِکَ اَنَّکَ اَنۡتَ اللّٰہُ الَّذِیۡ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنۡتَ الۡاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیۡ لَمۡ یَلِدۡ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ وَلَمۡ یَکُنۡ لَہٗ کُفُوًا اَحَدٌ اِلٰھِیۡ بِحُرۡمَۃِ مُحَمَّدٍ وَعَلِیٍّ وَالۡحَسَنِ وَالۡحُسَیۡنِ۔

## برائے حفاظتِ حمل

اگر کسی عورت کے پیٹ میں بچہ سوکھ جائے اور حرکت نہ کرے تو اس عزیمت کو ایک سو اسی (۱۸۰) مرتبہ پڑھ کر میدہ پر دم کرے۔ جمعہ کی رات کو دم کیا جائے اور میدہ کا حلوہ بنا کر کھلائے تو ان شاء اللہ تعالیٰ، سوکھا ہوا بچہ ماں کے پیٹ میں حرکت کرے گا۔ اور تا وضع حمل، بچہ خیر و سلامتی کے پیدا ہوگا۔ وہ عزیمت یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔ اَللّٰھُمَّ اَنۡتَ الۡفَتَّاحُ وَ اَنَا الۡمَتۡجُوۡعُ فَمَنۡ یَدۡعُوا الۡمَتۡجُوۡ اِلَّا الۡفَتَّاحُ یَارَبِّ۔

# ہمزاد کو تابع کرنے کا نورانی عمل

نہا دھو کر پاک وصاف کپڑے پہن کر، عطر لگا کر ایک کمرہ جس میں کوئی دوسرا موجود نہ ہو اور اس کمرہ کو دن کے وقت پانی سے دھو کر پاک کر لیا گیا ہو، اس میں دروازہ بند کر کے پاک مصلّے پر بیٹھے اور آیۃ الکرسی گیارہ (۱۱) بار پڑھ کر ایک چھری پر دم کر کے اور چھری سے اپنے مصلّے کے چاروں طرف گول دائرہ کھینچ لے۔ اس کے بعد اس طرح بیٹھے کہ سامنے کی دیوار پر نظر پڑے اور سرسوں کا تیل ڈال کر مٹی کا چراغ روئی کی بتی بنا کر روشن کرلے اور پیٹھ کے پیچھے اس چراغ کو رکھ لے۔ اور سایہ پر (جو دیوار پر بنا ہے) سینہ پر یا اس سے اوپر ایک جگہ جمائے اور سانس روک روک کر اسم الٰہی ''یَالَطِیۡفُ'' ایک ہزار چار سو چوبیس (۱۴۲۴) مرتبہ پڑھے۔ اس عمل کے دوران اول وآخر درود شریف (نماز میں جو درود شریف پڑھا جاتا ہے) گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ اور نظر میں ''یَالَطِیۡفُ'' کا تصور کرے کہ سامنے ''یَالَطِیۡفُ'' لکھا ہے اور سانس روک روک کر پڑھے۔ مثلاً سانس روکا اور جلدی جلدی ''یَالَطِیۡفُ یَالَطِیۡفُ'' پڑھ لیا۔ اور عمل پڑھنے کے بعد دعا کرے کہ ''اے اللہ! اس اسم اعظم کے تصور کے ذریعہ سے میرے ہمزاد کو تابع وفرمانبردار کردے۔ آمین۔''

تیسرے ہفتہ میں ہمزاد متحرک ہوگا (یعنی ادھر ادھر چلتا پھرتا محسوس ہوگا)۔ چوتھے ہفتہ میں بات چیت کرے گا اور کام کو دریافت کرے گا۔ اس وقت اس سے کہا جائے کہ ''پہلے تو مسلمان ہو جا۔ اس وقت کام بتلاؤں گا۔'' وہ غائب ہو جائے گا۔ پھر ایک ہفتہ بعد حاضر ہوگا۔ جس قدر زیادہ دیر سانس روکا جائے گا، اسی قدر جلد کام ہوگا۔ اس کے بعد وہ مسلمان ہو جائے گا۔ اس وقت جب وہ کام معلوم کرے تو اس سے پانچ سو (۵۰۰) روپے روزانہ کا وعدہ کر لینا۔ آدھی رقم (ڈھائی سو روپے) اللہ کے نام پر خیرات کردے اور آدھی رقم (ڈھائی سو روپے) اپنے خرچ میں لے آئے۔ جس قدر حبس دم (سانس روک کر پڑھو گے) کرو گے اور تصور سایہ زیادہ ہوگا، جلد مطیع ہوگا۔ اس عمل میں کسی قسم کا خوف نہ کرے اور یہ تصور کرے کہ اللہ تعالیٰ کے عرش کے نیچے بیٹھا ہوں۔ پڑھنے کے دوران حصار سے باہر نہ نکلے۔ پڑھنے کے دوران بالکل بات نہ کرے، عمل ختم کرنے کے بعد کرے۔ ہمزاد ایک دم پچاس ہزار روپیہ لے کر آزاد کر سکتے ہو مگر قول وقرار نہایت احتیاط سے کرے۔ جب ضرورت ہو، بلاوے یا روپیہ لے کر آزاد کردے۔ یہ بھی دریافت کرے کہ ''اگر ہم کسی وقت آزاد کرنا چاہیں تو کس طرح پر ہوگا؟''

# مولانا اعجاز احمد سنگھانوی مدظلہ کے تجویز کردہ نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## جادو، نظر بد اور لاعلاج مرض سے صحت یابی

جس پر جادو یا نظرِ بد کا اثر ہو اور جس مریض کو طبیبوں نے جواب دے دیا ہو تو اس کو چاہیے کہ یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَآئِہٖ یَا حَیُّ کو ہر روز بعد نمازِ فجر دو سو (۲۰۰) مرتبہ مع اول و آخر درود شریف چھ چھ بار پڑھے اور اپنے تمام بدن پر اور پانی پر دم کرے اور وہی پانی صبح و شام پیے۔ ان شاء اللہ العزیز بہت جلد شفاء ہوگی۔

## دفینہ یا جادو کا پتہ لگانا

دفینہ کا پتہ نہ لگتا ہو یا جادو گڑا ہوا کا پتہ نہ چلتا ہو تو یہ عمل کام میں لایا جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ پتہ چل جائے گا۔ یہ عمل حضرت شیخ امام احمد بن علی بونی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے اور ان کے مجربات میں سے ہے۔

سرخ رنگ کے ریشمی کپڑے پر یہ حروف لکھے اور لکھتے وقت لوبان اور کندر کو جلا کر دھونی کرتا ہے۔ نقش کے چاروں طرف یہ آیت مع اعراب (زیر زبر پیش) کے لکھے۔ لکھنے کے بعد اس کپڑے کو بالکل سفید مرغ کی گردن میں باندھ دے اور جس مکان میں دفینہ یا جادو کا گمان ہو تو اس مقام (جگہ) پر مرغ کو چھوڑ دے۔ جہاں وہ دفینہ یا جادو گڑا ہوا ہوگا، وہاں پہنچ کر وہ مرغ تین دفعہ آواز دے گا اور پنجوں سے کرید ے گا۔ اور یہ دعا پڑھتا رہے، اور جو کچھ مال ہو کھود کر نکال لے۔ دعا پڑھنے کی یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ یَا شَاكِرُ یَا شَكُوْرُ یَا شَھِیْدُ یَا شَدِیْدُ بِمَا اَوْدَعْتَہٗ حَرْفُ الشِّیْنِ مِنَ الْاَسْرَارِ الْمَخْزُوْنَۃِ وَالْاَنْوَارِ الْمَكْنُوْنَۃِ اَنْ تُسَخِّرَلِیْ مَلَا ئِكَتِكَ الْكِرَامِ خُدَّامِ ھٰذَا الْحَرْفِ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ قَدِیْرٌ۔

## نظرِ بد دور کرنا

اگر کسی بچے یا بڑے کو نظرِ بد کا اثر ہو جائے اور کسی کے ٹوکنے اور نظر گاڑ کر دیکھنے سے اس شخص کے بدن میں درد ہو جائے یا بخار ہو جائے یا کھانا پینا بند ہو جائے یا کسی کام کو طبیعت نہ چاہے یا سستی اور کاہلی ایسی مسلط ہو جائے کہ ہر وقت سوتا رہتا ہو یا لیٹا رہتا ہو اور دن بدن کمزوری بڑھتی جاتی ہو تو اس کے لئے چند گرہ ہلدی کی لے کر ان پر تین تین مرتبہ

اَلْاِسْلَامُ حَقٌّ وَّالْكُفْرُ بَاطِلٌ

پڑھ کر اس ہلدی کی گرہوں پر پھونک ماریں اور اس ہلدی کی گرہوں کو کوئلے کی آگ میں ڈال کر چارپائی کے نیچے رکھ دیں اور چارپائی پر بغیر بستر کے مریض کو بٹھا کر اس پر کمبل یا چادر یا دری ڈال دیں تاکہ ہلدی کا دھواں اس کے بدن کو لگے۔ جب ہلدی جل جائیں اور دھواں نکلنا بند ہو جائے تو آگ کے برتن کو نکال لیں۔ اب دیکھیں کہ مریض کی حالت میں فرق آیا ہے تو ٹھیک ورنہ تین دن یہ عمل کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مریض تندرست ہو جائے گا اور نظرِ بد کا اثر ختم ہو جائے گا۔

## نظر بد کے سبب شادی میں رکاوٹ

ایسی صورت میں کہ لڑکیوں کے رشتے آتے ہوں اور نظر بد کی وجہ سے طے نہ ہوتے ہوں تو لڑکی کی والدہ یا والد یا لڑکی خود الحمد شریف اس طرح پڑھے کہ جب "ایاك نعبدو ایاك نستعین" پر پہنچے تو یہ آیت گیارہ بار پڑھ کر سورۃ پوری کرلے اور پانی پر دم کرلے۔ اسی طرح گیارہ بار یہ سورۃ پڑھے اور ہر بار پانی پر دم کرے اور یہ پانی تین گھونٹ میں لڑکی کو پلا دیا جائے یا لڑکی خود عمل کر کے پی لے۔ اس عمل کی مدت چالیس دن ہے یعنی چالیس روز برابر بلاناغہ یہ عمل کرے۔ یہ تعویذ بھی باوضو لکھے اور لڑکی یا لڑکے کے سر پر چند منٹ سر پر رکھے، پھر جلادے۔ یہ تعویذ تین دن جلانا کافی ہے۔

تعویذ یہ ہے: ۷+۵+۲+۱+

## برائے حل مطلب

نقل بیاض ولایت علی صاحب پھلتی رحمہ اللہ چچا محمد شاہ صاحب پھلتی رحمہ اللہ۔ اس دعا کو سات یوم تک لکھ کر دریا میں ڈالے۔

یاحنّان۔ یا منّان۔ یاسلطان۔ یاغفران۔ یابدیع السمٰوٰت و الارض۔ یاذوالجلال و الاکرام برحمتک یاارحم الرّاحمین۔

## نقش حب

اس نقش کو نو چندی اتوار یا جمعرات کو عمل شروع کریں۔ 41 نقش شب کے وقت لکھے اور یَاوَدُوْدُ الْبَدُوْحُ 500 سو مرتبہ پڑھے اور لوبان کی دھونی تیار رہے۔ گولی بنا کر دریا میں ڈالتا رہے۔ چالیس روز تک کرے۔

| | | |
|---|---|---|
| ١ | ٩ | ١٠ |
| ١٤ | ٧ یاودود الحب ٢<br>٣ فلاں ابن فلاں ٨ | ٦ |
| ۵ | ١١ | ۴ |

## برائے حب

هُوَالَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ اللہ اللہ اللہ۔ یاغفور یاغفور یاغفور۔

کسی میوہ یا کھجور پر سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور مطلوب کو کھلاویں۔

## برکت کے واسطے

سات دانے جو کے لے کر وضو کر کے ان پر "یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ" نوسو ستانوے (۹۹۷) مرتبہ پڑھ کر ان دانوں پر دم کرے (ان دانوں پر پھونک مارے)۔ اس کے بعد ان جو کے دانوں کو اپنے خرچ کی تھیلی (یا پیسے رکھنے کی جگہ) میں رکھ دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے جتنا جی چاہے خرچ کرے، تھیلی رقم سے خالی نہ ہوگی۔ ایک شرط یہ ہے کہ جب تھیلی کھولے وضو کر کے کھولے۔ دوسری شرط یہ ہے کہ روپیہ کو برے کاموں میں خرچ نہ کرے۔

## انسان اور جانور سے نظرِ بد کو دور کرنا

مندرجہ ذیل کلمات باوضو ایک سفید کاغذ پر لکھے اور اس کو پانی میں گھول کر مریض یا جانور کو پلائے یا انہی کلمات کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے جانور یا انسان کے گلے میں ڈال دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ نظر بد سے نجات حاصل ہوگی۔

لَابَاْسَ اِذْهَبِ النَّاسَ رَبَّ النَّاسِ اِشْفِ اَنْتَ الشَّافِیْ لَایَكْشِفُ الضُّرَّ اِلَّا اَنْتَ۔

## تمام روحانی و جسمانی امراض اور بری عادتوں سے نجات

انسان کے تمام روحانی اور جسمانی امراض اور اس کی تمام بُری عادتوں اور گندے خیالات اور جسمانی و جنسی بے راہ روی سے نجات کے لیے عرق گلاب میں زعفران حل کر کے اس سے باوضو لکھے۔ اور اس لکھے ہوئے کو بارش یا نہر یا دریا یا چشمہ کے پانی سے دھو کر صبح نہار منہ اکتالیس (۴۱) دن یا اکہتر (۷۱) دن تک باقاعدہ بلاناغہ پلائیں۔ اس کے پینے سے ان شاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی بیماری ختم ہو جائے گی۔ دل سے ڈر، خوف، بزدلی نکل جائیں گے، دل عبادت الٰہی میں لگے گا، دین کے بارے میں شکوک و شبہات دور ہوں گے، باطن صاف اور مجلی ہو جائے گا، موذی جانوروں سے حفاظت رہے گی، جسمانی کمزوری دور ہو جائے گی۔ بُری عادتیں چھوٹ جائیں گی۔

عمل یہ ہے:

سورۂ فاتحہ۔ آیۃ الکرسی۔ سورۂ اخلاص۔ سورۂ فلق (پوری سورت) سورۂ ناس (پوری سورت) آیات شفاء، سورۂ حشر کی آخری آیات، چہل کاف، تمام حروف مقطعات،

یَاحَیُّ حِیْنَ لَاحَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْكِهٖ وَبَقَآئِهٖ یَاحَیُّ

درود تنجینا، درود ابراہیمی

ہر ایک تین تین بار پڑھے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝۱

الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝۲ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝۳ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ

نَسْتَعِیْنُ ۝۴ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝۵ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ

عَلَیْھِمْ ۙ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝۷

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَہٗ

مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا

بِاِذْنِہٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ

مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا

یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا ۚ وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝۲۵۵ (البقرۃ:۲۵۵)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۝۱ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۝۲

لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝۳ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝۴

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝۱ مِنْ شَرِّ مَا

خَلَقَ ۝۲ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝۳ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۝۴

وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝۵

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝۱ مَلِکِ

النَّاسِ ۝۲ اِلٰہِ النَّاسِ ۝۳ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۝۴ الَّذِیْ

یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝۵ مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ ۝۶

آیاتِ شفاء یہ ہیں:

وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ (التوبہ:۱۴)

وَاِذَا مَرِضْتُ فَھُوَ یَشْفِیْنِ (الشعراء:۸۰)

وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ ۙ وَھُدًی وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ۝۵۷

(یونس:۵۷)

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ۙ وَلَا یَزِیْدُ

الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا خَسَارًا (بنی اسرائیل:۸۲)

قُلْ ھُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ھُدًی وَّشِفَآءٌ ۔ (حم السجدۃ:۴۴)

یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِھَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُہٗ فِیْہِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ۔

(النحل:۶۹)

سورہ حشر کی آخری آیات یہ ہیں:

ھُوَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ ۚ

ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ ۝۲۲ ھُوَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ۚ اَلْمَلِکُ الْقُدُّوْسُ

السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُھَیْمِنُ الْعَزِیْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَکَبِّرُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰہِ عَمَّا

یُشْرِکُوْنَ ۝۲۳ ھُوَ اللّٰہُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَہُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی ؕ

یُسَبِّحُ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ۝۲۴

(الحشر:۲۲-۲۴)

چہل کاف یہ ہے:

کَفَاکَ رَبُّکَ کَمْ یَکْفِیْکَ وَاکِفَۃً کِفْکَافُھَا کَکَمِیْنٍ کَانَ مِنْ

کَلَکًا تَکِرُّ کَرًّا کَکَرِّ الْکَرِّ فِیْ کَبَدٍ تَحْکِیْ مُشَکْشَکَۃً کَلُکْلُکٍ لَکَکًا

کَفَاکَ مَابِیْ کَفَاکَ الْکَافِ کُرْبَتَہٗ یَا کَوْکَبًا کُنْتَ تَحْکِیْ کَوْکَبَ

الْفَلَکَا

حروف مقطعات یہ ہیں:

الٓمّٓ ۔ الٓمّٓصٓ ۔ الٓرٰ ۔ الٓمّٓرٰ ۔ کٓھٰیٰعٓصٓ ۔ طٰہٰ ۔ طٰسٓمّٓ ۔ طٰسٓ ۔ یٰسٓ ۔

صٓ ۔ حٰمٓ ۔ حٰمٓ عٓسٓقٓ ۔ قٓ ۔ نٓ

یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دِیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَآئِہٖ یَا حَیُّ

درود تنجینا یہ ھے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَ

مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَ

تَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّئَاتِ

وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ

مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاۃِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ

قَدِیْرٌ۔

درود ابراہیمی نماز والا درود ہے۔

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

# سید علی حسین شاہ صاحب کے تجویز کردہ نورانی عملیات

## ناجائز شہوت بڑھنا

بذریعہ جادو یا بد اعمال کے ذریعے اس قسم کا عمل تیار کیا جاتا ہے جس سے مرد و عورت کا دل ہر وقت صحبت کرنے کو کرتا رہتا ہے۔ یعنی شہوت اتنی بڑھ جاتی ہے جو قابو میں نہیں رہ سکتی۔ اس کے لئے کسی اپنے یا غیر کو نہیں دیکھا جاتا بلکہ صرف شہوت کے ہاتھوں مجبور ہوتے ہوئے مرد و عورت ایسے افراد سے بھی صحبت کرنا چاہتے ہیں یا کر بیٹھتے ہیں جو ان کے معیار کے نہیں ہوتے یا ان کے اپنے ہی کوئی عزیز یا رشتہ دار ہوتے ہیں۔ اس لئے اس نقش کو کورے ٹھیکرے پر کوئلے کو باریک کر کے اس سے لکھا جائے اور اس کو دریا کے پانی میں ڈال کر اس سے غسل کیا جائے اور اسی نقش کو دو مرتبہ زعفران سے لکھ کر چمڑے میں بند کروا کر ایک کو گلے میں باندھا جائے اور دوسرے کو کسی میٹھی شے میں گھول کر پیا جائے۔ ناجائز شہوت کا خاتمہ ہوگا۔ اس بات کا مکمل خیال رکھا جائے کہ اس عمل کو کسی ایسی جگہ کیا جائے جو نہایت ہی پاک وصاف ہو اور غسل کرتے وقت نقش کے پانی کی ذرا بھی بے ادبی نہ ہو اور بچا ہوا پانی اگر پودوں میں ڈال دیا جائے تو بہت بہتر ہوگا۔ اس عمل کو کسی بے ادبی کے بغیر کیا جائے۔

## ہر مقصد میں کامیابی

اس عمل کو ایسے افراد کریں جو انتہائی کسی مشکل میں گرفتار ہو گئے ہوں یا کسی کی کوئی عزت نہ کرتا ہو یا کوئی انسان دنیا میں مرتبہ اونچا کرنا چاہے یا کوئی بڑی سے بڑی مشکل ہو۔ اللہ کے فضل سے، اس عمل کی بدولت ہر وہ کام ممکن بن جائے گا جو پہلے ناممکن ہونے کی حیثیت رکھتا ہوگا۔ یہ عمل نہایت ہی مجرب ہے اور کئی مرتبہ کا آزمودہ ہے۔ اگر کوئی اسے صرف عشاء کی نماز کے بعد روزانہ چالیس دنوں تک سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھ لے تو اس کا عامل بن جائے گا۔ پھر جس مقصد کی خاطر بھی سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے گا تو اسی وقت کام ہوگا۔ ویسے ہر مقصد کیلئے جب تک مقصد پورا نہ ہو تو اسے روزانہ بعد نماز عشاء ایک سو ایک (۱۰۱) کی تعداد میں پڑھا جاسکتا ہے اور اپنے کام کی مکمل نیت باندھے۔ اللہ کے حکم سے سات دنوں کے اندر کام ہوگا۔ اس نقش کو اپنے اس مقصد کی خاطر زعفران سے سفید کاغذ پر لکھ کر بازو پر باندھے۔

(بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ بسم اللہ بابنا تبارک حیطاننا یس سقفنا کھیعص کفایتنا حمعسق حمایتنا فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم)

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ک | ھ | ی | ع | ص | ح | م | ع | س | ق |
| ھ | ی | ع | ص | ح | م | ع | س | ق | ک |
| ی | ع | ص | ح | م | ع | س | ق | ک | ھ |
| ع | ص | ح | م | ع | س | ق | ک | ھ | ی |
| ص | ح | م | ع | س | ق | ک | ھ | ی | ع |
| ح | م | ع | س | ق | ک | ھ | ی | ع | ص |
| م | ع | س | ق | ک | ھ | ی | ع | ص | ح |
| ع | س | ق | ک | ھ | ی | ع | ص | ح | م |
| س | ق | ک | ھ | ی | ع | ص | ح | م | ع |
| ق | ک | ھ | ی | ع | ص | ح | م | ع | س |
| ک | ھ | ی | ع | ص | ح | م | ع | س | ق |

# سید سبطین حیدر گیلانی مدظلہ کے تجویز کردہ نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## مطلوب بے قرار ہو کر ملنے آئے

ایک ہزار دانہ گندم کا گن کر ان پر ایک ایک مرتبہ ذیل کا عمل پڑھے، پھر ان دانوں کو کسی پاک برتن میں ڈال کر نرم نرم آنچ پر گرم کرے۔ جب پانی اور دانے گرم ہو جائیں یعنی پکنے نہ لگیں بلکہ گرم ہو جائیں تو ان دانوں کو نکال کر دریا میں ڈال دے۔ اس طرح سات دن تک یہ عمل کریں۔ مطلوب بے قرار ہو کر آپ کو ملنے پر مجبور ہو جائے گا۔

عمل یہ ہے: یارحمن برحمۃ فلاں بن فلاں در محبت فلاں بن فلاں گرم گردو۔

## حب کے لئے

الف سے ط تک بہ ترتیب ابجد قمری انڈے پر لکھ کر چہار نام طالب و مطلوب مع والدہ لکھ کر بعد میں ولقد علمت الجنۃ انھم لمحضرون۔ لکھ کر آگ میں دفن کرے۔ ۳ یا سات دن میں کام ہو جائے گا۔

## محبت کے لئے

یَامُقَلِبَ الْقُلُوبْ قَلِبْ قَلْبَہٗ اِلَیَّ

شروع ماہ میں شب جمعہ یا شب دوشنبہ نماز عشاء کے فرضوں کے بعد چہار ناموں کے اعداد کے مطابق پڑھیں، مطلوب کا تصور اول سے آخر تک رکھے اور پڑھنے کے بعد اس کا تصور باندھ کر جانب شمال دم کرے اور اس کے مکان کی طرف پھونک دے۔ خانہ مطلوب کی طرف منہ کر کے

پڑھے۔ یہ درود شریف اول و آخر تین تین بار پڑھے۔

اللھم صل علی سیدنا محمد صلوۃ تکشف عنا جمیع الھموم والغموم یاحی یاقیوم۔

گوشت وغیرہ سے پرہیز رکھے اور کپڑوں پر پڑھتے وقت عطر لگائے۔

## دشمن دوست بن جائے

القدوس...... ایک سو (۱۰۰) مرتبہ شیرینی پر دم کر کے دشمن کو کھلائے۔ دشمن دوست بن جائے گا۔

## ہر مرض سے شفا

السلام...... اگر بیس (۲۰) مرتبہ پڑھ کر دم کریں تو ہر کوئی مرض بفضل تعالیٰ جاتا رہے گا۔ اگر انیس (۱۹) بار دم کر کے مریض کو کھلایا جائے تو بھی مرض جاتا رہے گا۔

## کسی کو اپنا گرویدہ کرنا

الباری...... اگر کسی کو اپنا گرویدہ کرنا ہو تو گلاب کے پھول پر پچھتر (۷۵) بار دم کر کے اپنے مطلوب کو سونگھائے۔ مطلب پورا ہوگا، ان شاءاللہ تعالیٰ۔

## غریبی دور ہو

الرزاق...... نمازِ فجر کے بعد اگر گھر کے چاروں کونوں پر دس دس بار پڑھ کر دم کرے تو غریبی دور ہوگی۔ دائیں جانب سے شروع کرے۔

## ارض وسماء کی تمام آفات سے حفاظت

الفتاح...... نماز فجر کے بعد ستر (۷۰) مرتبہ پڑھ کر سینہ پر دم کرے تو ارض وسماء کی تمام آفات سے محفوظ رہے گا۔

## مریض کو صحت ہو

اللطیف...... مریض کی صحت کے لیے ایک سو (۱۰۰) بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے دن میں تین بار پانی پلائیں۔ ان شاءاللہ، مریض جلد شفایاب ہوگا۔

مرتب اراکین روحانی علاج گاہ

# ڈاکٹر سید محمد مظاہر اشرف اشرفی رحمۃ اللہ علیہ کے تجویز کردہ نورانی عملیات

## گھر کے سب افراد محبت سے رہیں

اگر آپ چاہتے ہیں کہ گھر کے سب افراد خورد و کلاں آپس میں محبت سے رہیں، نفاق پیدا نہ ہو تو گھر کی تمام چینی (شکر) پر ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) مرتبہ ''یَاوَدُوْدُ'' پڑھ کر دم کریں اور سب کو پلائیں۔ ان شاء اللہ کچھ ہی عرصہ میں آپس میں سب شیر و شکر ہو جائیں گے۔ لیکن ہر عمل کی کامیابی طہارت، پاکیزگی اور پانچوں وقت کی نماز سے مشروط ہے۔

## شہوت کی زیادتی کو ختم کرنے کیلئے

سونے کیلئے بستر پر لیٹیں تو چت لیٹ کر شہادت کی انگلی اپنی ناف کے نیچے گاڑ کر ایک سو (۱۰۰) مرتبہ اللہ الصمد پڑھا کریں اور تصور میں یہ رہے کہ آپ صبح تک کیلئے نفسانی خواہشات کو کیل ٹھوک رہے ہیں۔ اسی طرح صبح بعد نماز فجر چہرہ پر کپڑا ڈال کر ایک سو (۱۰۰) مرتبہ ''اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم'' پڑھا کریں اور اللہ تعالیٰ سے دوران پڑھنے کے دعا کیا کریں ''یا اللہ! مجھے دن بھر شیطان رجیم سے محفوظ رکھ۔'' ان شاء اللہ ایک ہفتہ میں آپ اس موذی شیطانی مرض سے نجات پائیں گے۔

## گھر پر سحری اثرات دور کرنے کیلئے

روزانہ نل کا تازہ پانی لے کر اس پر گیارہ (۱۱) مرتبہ درج ذیل عمل پڑھ کر دم کریں اور گھر میں چھڑکاؤ کریں۔ ان شاء اللہ اکیس (۲۱) روز میں فائدہ ہوگا۔ عمل یہ ہے: علیقًا ملیقًا تلیقًا خالقًا مخلوقًا کافیًا شافیًا ارتضیٰ مرتضیٰ بحق یابدوح وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۙ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ۔

## شب کوری مرض کا روحانی علاج

شب کوری کے مریض روزانہ پانی پر ''یا شکور'' سات مرتبہ پڑھ کر اس پانی سے آنکھیں دھولیاں کریں۔ یہ عمل چالیس روز کرنے سے ان شاء اللہ یہ مرض جاتا رہے گا۔

## داماد بیٹی سے محبت سے پیش آئے

اگر کسی کا داماد نخرے کرتا ہو اور بیٹی (اپنی بیوی) کو تنگ کرتا ہو تو چینی پر ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ ''یَاوَدُوْدُ'' پڑھ کر دم کر کے میٹھی چیز میں ملا دیں اور داماد کو کھلائیں۔ ان شاء اللہ داماد اپنی بیوی سے محبت سے پیش آئے گا۔

## بقیہ (ص 99): ہر مشکل کا حل

دنوں کے اندر کام ہوگا۔ اس نقش کو اپنے اس مقصد کی خاطر زعفران سے سفید کاغذ پر لکھ کر بازو پر باندھے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ بسم اللہ بابنا تبارک حیطاننا یٰس سقفنا کھیعص کفایتنا حمعسق حمایتنا فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ق | س | ع | م | ح | ص | ع | ی | ھ | ک |
| ک | ق | س | ع | م | ح | ص | ع | ی | ھ |
| ھ | ک | ق | س | ع | م | ح | ص | ع | ی |
| ی | ھ | ک | ق | س | ع | م | ح | ص | ع |
| ع | ی | ھ | ک | ق | س | ع | م | ح | ص |
| ص | ع | ی | ھ | ک | ق | س | ع | م | ح |
| ح | ص | ع | ی | ھ | ک | ق | س | ع | م |
| م | ح | ص | ع | ی | ھ | ک | ق | س | ع |
| ع | م | ح | ص | ع | ی | ھ | ک | ق | س |
| س | ع | م | ح | ص | ع | ی | ھ | ک | ق |
| ق | س | ع | م | ح | ص | ع | ی | ھ | ک |

# بیماریوں سے نجات کے اعمال

روحانی درس گاہ میں ہر طرح کی چھوٹی اور بڑی بیماریوں سے نجات کے درج ذیل اعمال سکھائے جاتے ہیں جن کو سیکھ کر عامل اور روحانی معالج اپنی، اپنے خاندان کی اور اپنے مریضوں کی بیماریوں کا روحانی علاج کرنے کے قابل ہوجاتا ہے۔ ان اعمال کو سیکھیں، خود بھی فائدہ اٹھائیں اور لوگوں کی بھی مدد کریں اور اپنی آمدنی اور شہرت میں اضافہ کریں۔

عوام بھی ان اعمال کو سیکھ کر اپنے اور اپنے خاندان کے لیے بیماریوں سے نجات کی روحانی تدبیر کرسکتے ہیں۔

## بغیر فیس والے اعمال

| | |
|---|---|
| سورہ فاتحہ | آیت شفاء |
| کینسر سے نجات کا خاص عمل | لاعلاج امراض سے شفاء کا عمل |

## فیس والے اعمال

| | |
|---|---|
| عمل شفائے امراض | عمل دفع موذی امراض |

**نوٹ** عاملین اپنے مریضوں کو درج بالا اعمال کی اجازت دلوا سکتے ہیں۔ مریضوں سے رابطہ اور رہنمائی عاملین خود کریں گے۔ عاملین کی رہنمائی ادارہ کرے گا۔ مزید معلومات کے لیے رابطہ فرمائیں۔



# محبت کے اعمال

روحانی درس گاہ میں تسخیر اور محبت کے کئی طرح کے اعمال سکھائے جاتے ہیں جن کو سیکھ کر عامل اور روحانی معالج جائز محبت کے ہر طرح کے معاملات کو حل کرنے کے قابل ہوجاتا ہے۔ ان اعمال کو سیکھیں، خود بھی فائدہ اٹھائیں اور لوگوں کی بھی مدد کریں اور اپنی آمدنی اور شہرت میں اضافہ کریں۔

عوام بھی ان اعمال کو سیکھ کر اپنی اور اپنے خاندان کے محبت کے جائز معاملات کی تدبیر کرسکتے ہیں۔

## بغیر فیس والے اعمال

| | |
|---|---|
| یالطیف | یالطیف یاودود |
| محبت کی عظیم آیت کا عمل | تسخیر کا خاص عمل |
| سورہ اخلاص | یاودود |

## فیس والے اعمال

| | |
|---|---|
| یالطیف | محبت کی عظیم آیت کا عمل |
| شدید محبت کا عمل | گیارہ یوم میں تسخیر ومحبت کا عمل |
| سورہ اخلاص | عمل حب خاص ا |
| عمل حب خاص ۲ | حب کی بیاض |

فیصل حمید نقشبندی

# مجرب نورانی عملیات

## تفرقه بین دشمنان وناجائز تعلقات

یَافَارِقُ فَرِّقْ بین فلاں بنت فلاں علیٰ البغض فلاں بن فلاں کَمَا فَرَّقْتَ بین المشرق والمغرب والنُّوْرِ وَالظُّلُمٰتِ اجب یاعزرائیلُ بِحَقِّ یَافَارِقُ

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کے درمیان ناجائز تعلق ہو اور ان کو ختم کرنا مقصود ہو یا دو دشمنوں کے درمیان نفرت وجدائی ڈالنا مقصود ہو تو اس عمل کو کریں۔ طریقہ عمل یہ ہے کہ سات بال کتے اور سات بال بلی کے لے کر اس نقش میں رکھیں۔ ایک نقش دشمن یا جن کے درمیان فراق (جدائی) کروانی ہو ان کے گھر میں، ایک پرانی قبر میں، ایک پانی کے کنارے اور ایک درخت کے ساتھ لٹکائیں۔ تین سے سات دن تک کے درمیان فراغت جدائی بغض وعداوت ہوگی۔

یہ عمل اتنا مجرب ہے کہ میں نے ایک دفعہ ادھر کام کیا ادھر مقصد حل ہو گیا، بہت ہی مجرب المجرب عمل ہے۔

## تباہی دشمن

یاقاھر ذاالبطش الشدید انت الذی لایطاق انتقامہ

دشمن کو ذلیل وخوار کرنے، اس کو اسی کی سازشوں میں الجھانے، اس کی جھوٹی تہمتوں سے بچنے کے لیے یہ عمل بہت مجرب المجرب ہے۔

چوراہے کی مٹی، دشمن کے پاؤں تلے کی مٹی، دونوں کو لے کر مکس کرلیں اور تصور دشمن رکھتے ہوئے اس عمل کو مٹی کے چار حصے کر کے ہر حصے پر 111 مرتبہ الگ الگ پڑھیں۔

اس طرح سات دن عمل پڑھیں، دم کرتے وقت نام دشمن مع والدہ کے ساتھ لینا ہے۔ عمل فجر کے بعد یا عشاء کی سنتوں اور وتروں کے درمیان پڑھنا ہے، بعد پڑھائی مٹی دشمن کے گھر میں ڈال دیں۔ تباہ وبرباد ہوگا۔

## تمام جسمانی امراض کا علاج

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۸۴ | ۲۴۰ | ۳۴ | ۳۱۹ | ۶۳۴ |
| ۲۱۶ | ۵۳۵ | ۴۸۶ | ۳۱۳ | ۷۳ |
| ۳۶۰ | ۲۶۴ | نام مریض معہ والدہ | ۳۳۶ | ۶۳۱ |
| ۱۲۰ | ۱۴۴ | ۵۸۳ | ۵۷۶ | ۱۶۸ |
| ۵۱۱ | ۴۰۸ | ۵۲۸ | ۴۸ | ۹۶ |

اس نقش کے دو عدد نسخے تیار کریں، زعفران سے اور ایک کالی سیاہی سے، زعفران والا نقش پانی میں گھول کر مریض کو پلائیں اور جب تک صحت نہ ہو پانی بوتل میں ڈالتے جائیں جب صحت ہوجائے تو نقش کا کاغذ کسی کیاری، گملے یا پودے کی جڑ میں دبا دیں۔ دوسرا نقش مریض اپنے گلے میں ڈالے۔ نقش تیار کر کے ان کو اگربتی کی دھونی دیں اور ان پر اسماء الٰہی یااللہ یاشافی یالطیف ۱۵۹۱ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر استعمال میں لائیں۔

## آنکھوں کے امراض

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللہ نور السموت والارض ویضرب الامثال لناس واللہ بکل شیءٍ علیم بحق محمد والہ وصحبہ وسلم

اس آیت کو چینی کے برتن میں زعفران سے لکھ کر پانی سے دھو کر شیشی میں رکھیں اور روزانہ آنکھوں کو اس میں سے تھوڑا پانی لے کر دھوئیں، فائدہ ہوگا۔

## شفایابی مرض

ہر قسم کے مرض سے شفایابی کے لیے یہ دعا ۷۰ مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ تین سے سات دن میں مکمل شفاء ہوگی۔

اعوذ بعزت اللہ وقدرتہ من شر ماجد بحق محمد والہ وصحبہ وبارک وسلم

# نورانی عملیات

مرتب: مولانا محمد یونس قاسمی مدظلہ

## کمزوری اور لاغری دور ہو

جو بچہ یا بیمار بے حد لاغر اور دبلا ہو گیا ہو، تھوڑا سرسوں کا تیل لے کر ایک ہزار ایک سو نو مرتبہ اس تیل پر ''یَاجَبَّارُ'' پڑھ کر دم کر کے مالش کرے۔ ان شاء اللہ، طاقت اور توانائی جلد واپس آئے گی۔ وہ کمزوری اور لاغری دفع ہو گی۔

## جن اور آسیب دور ہو

اگر کسی گھر میں جن و آسیب کا خلل ہو یا وہاں رہنے سے ڈر لگتا ہو، ایک کورے چراغ پر سات جگہ ''یَاقَهَّارُ'' لکھ کر تیل سے بھر کر روشن کیا جائے۔ جس گھر میں گیارہ دن تک یہ چراغ روشن ہو گا، بفضلہ تعالیٰ، اس گھر میں کوئی جن یا آسیب وغیرہ موذی چیز نہ رہے گی اور وہ مکان تمام آفتوں سے پاک رہے گا۔ بشرطیکہ اس مکان میں کوئی تصویر، بت یا مٹی وغیرہ کی مورت نہ ہو۔ اور اگر کسی مکان میں یہ چراغ جلایا گیا اور وہاں کوئی تصویر یا مورت موجود ہوئی تو بجائے نفع کے نقصان ہو گا۔

## پیٹ درد کا علاج

اگر کسی کے پیٹ میں درد ہو، سات مرتبہ ''یَاعَظِيْمُ'' کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول کر پلایا جائے۔ بفضلہ تعالیٰ فوراً آرام ہو گا۔

## کھیت کی حفاظت

اگر کوئی شخص ایک ہزار مرتبہ کاغذ پر ''یَاحَلِيْمُ'' کو لکھ کر پانی میں دھو کر وہ پانی اپنے کھیت میں چھڑکے گا، وہ کھیتی یا باغ ہر قسم کی ارضی و سماوی آفت سے محفوظ رہے گا اور بڑی برکت ہو گی۔

## دل کی سیاہی دور ہو

اگر سات دن تک کوئی تندرست آدمی ''یَاغَفُوْرُ'' تین مرتبہ کاغذ پر لکھ کر اس گیلی سیاہی پر روٹی کا ٹکڑا لگا کر وہ نقش روٹی میں جذب کر لے اور اس ٹکڑے کو کھا لے۔ تو ان شاء اللہ تعالیٰ، اس کے دل کی سیاہی دور ہو گی۔

## بد اخلاق خاوند کے لیے

جس عورت کا خاوند بد اخلاق، بد مزاج ہو، وہ عورت تین سو مرتبہ ''یَابَاسِطُ'' پڑھ کر پانی پر دم کر کے خاوند کو پلائے یا کھانے پر دم کر کے کھلائے۔ تین روز تک اس عمل کو کرے۔ بد مزاج خاوند، عورت کے سامنے کبھی بد اخلاقی نہ کر سکے گا۔ ہمیشہ اچھے اخلاق سے پیش آئے گا۔

## درد اور ورم دور ہو

اگر کسی جگہ درد ہو اور ورم بھی ہو گیا ہو، تین سو مرتبہ روزانہ ''یَاعَلِيُّ'' پڑھ کر درد و ورم کی جگہ پر دم کرے، ان شاء اللہ فوراً آرام ملے گا۔

## بیمار شفا پائے

اگر بیماری پر سات دن تک برابر ایک ہزار مرتبہ ''یَاحَفِيْظُ'' پڑھ کر دم کیا جائے، ان شاء اللہ بہت جلد مریض شفا پائے۔

## بچہ ضد کرتا ہو

اگر کسی کا بچہ ضد کرتا ہو اور روتا ہو تو سات مرتبہ ''یَامُقِيْتُ'' کو پڑھ کر خالی آبخورہ میں دم کرے۔ پھر اس میں پانی بھر کر بچے کو پلائے۔ ان شاء اللہ، سات روز کے عمل میں، بچہ کی ضد، رونا دھونا، مع الخیر ختم ہو گا۔

## ہر قسم کا زخم اچھا ہو جائے

اگر کسی شخص کے پھوڑا پھنسی یا ناسور ہو گیا ہو اور وہ کسی طرح اچھا نہ ہوتا ہو تو سات دن تک تین سو مرتبہ ''یَارَقِيْبُ'' پڑھ کر اس زخم پر دم کیا جائے۔ بفضلہ تعالیٰ اس عرصہ میں زخم بالکل اچھا ہو جائے گا۔

## خاوند کی نظر میں محبوب ہو

اگر عورت خاوند کے لیے تین ہزار مرتبہ ''یَاوَدُوْدُ'' پڑھ کر کسی قسم کے عطر پر دم کرے۔ پھر وہی عطر لگا کر خاوند کے سامنے جائے، خاوند اس عورت کو بے حد محبوب رکھے گا۔

# اسماء الحسنٰی کے نورانی عملیات

مولانا علی آفاق
(مدیر خزینہ روحانیات)

## ہر قسم کے مرض سے شفاء

اگر کوئی مریض اچھا نہ ہوتا ہو اور اطباء اس کے علاج سے عاجز آگئے ہوں تو چھ (۶) مرتبہ ''یَا اَللّٰہُ'' کو پڑھ کر مریض پر دم کریں اور چھیاسٹھ (۶۶) مرتبہ پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں تو ان شاء اللہ مریض شفایاب ہوگا۔

## آسیب دور بھگانا

''یَا رَحْمٰنُ'' کو کسی آسیب زدہ پر ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھ کر دم کر دیا جائے تو اس کا آسیب دور ہو جائے۔

## سحر کا علاج

اگر تین ہزار (۳۰۰۰) مرتبہ ''یَا رَحْمٰنُ'' پانی پر دم کر کے کسی سحر زدہ کو پانی سات (۷) روز تک صبح وشام پلایا جاتا رہے تو بفضلِ رحمٰن، اس کا سحر باطل ہو جائے گا۔

## سوکھے پن کا علاج

بعض مرتبہ بچے سوکھے کے مرض میں مبتلا ہو جاتے ہیں اور یہ مرض بچوں کو ہڈیوں کا ڈھانچہ بنا دیتا ہے۔ بچے کا گوشت گھل کر ختم ہو جاتا ہے۔ وہ چمڑے اور ہڈیوں کا ڈھانچہ بن کر رہ جاتا ہے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ باوضو چینی کی پلیٹ پر یا کاغذ پر ''یَا رَحِیْمُ'' گیارہ (۱۱) بار عرق گلاب میں زعفران گھول کر یا کالی کچی روشنائی سے لکھیں اور شروع میں بسم اللہ شریف لکھ کر روزانہ پانی سے دھو کر بچے کو پلائیں۔ اکتالیس (۴۱) دن تک مسلسل بلاناغہ یہ عمل کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بچہ سوکھے کے مرض سے صحت یاب ہو گا اور تندرست وتوانا ہو جائے گا۔

## فرشتوں جیسی صفات پیدا ہوں

جو شخص اسم پاک ''اَلْقُدُّوْسُ'' کو بعد نمازِ جمعہ، روٹی پر لکھ کر اس میں کلمہ ''سبوح'' کا اضافہ کر کے کھالے، اس کے اندر فرشتوں جیسی صفات پیدا ہوں۔

## اولاد، پاک باطن ونیک خصلت ہو

جب استقرار حمل ہو اور اس حمل کا علم ہو جائے تو بچہ کے پیدا ہونے تک روزانہ اکتالیس (۴۱) مرتبہ ''اَلْقُدُّوْسُ'' پانی وغیرہ پر دم کر کے حاملہ کو پلایا جائے۔ ان شاء اللہ، بچہ نہایت بااخلاق و پاک باطن اور والدین کا تابع فرمان پیدا ہوگا۔ عمر بھر والدین کی نافرمانی اور ایذارسانی کو پسند نہ کرے۔

## پیشاب میں جلن کا مرض

سوا پاؤ (تین سو گرام) خالص شہد لے کر باوضو ایک سو اکتیس (۱۳۱) بار ''یَا سَلَامُ'' پڑھ کر اس پر دم کریں۔ صبح وشام تین تین چائے کے چمچے مریض کو کھلائیں۔ اس دوران تیز نمک اور سرخ مرچ کا پرہیز کرنا ضروری ہے۔ چالیس دن کے استعمال سے ان شاء اللہ مریض صحت یاب ہو جائے گا۔

## وجاہت ومقبولیت تامہ حاصل ہو

''یَا عَزِیْزُ'' ایک لاکھ مرتبہ پڑھ کر روغن زیتون پر دم کر لیا جائے۔ ہر صبح اسے چہرے پر مل لیا جائے تو ان شاء اللہ وجاہت ومقبولیت تامہ نصیب ہوگی۔ بشرطیکہ بے عمل، بے عقیدہ نہ ہو۔

## دھونی برائے دفع جن ودیو وپری

اسم الٰہی ''اَلْمُتَکَبِّرُ'' سرکنڈے پر باوضو لکھے اور اس میں آگ لگا کر اس کا دھواں مریض کی ناک میں پہنچائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، جن، بھوت، دیو، پری اور دیگر خبیث دفع ہوں گے اور مریض اپنی اصلی حالت میں آجائے گا۔

## حمل قرار پائے

حمل کے قائم ہونے کے لیے اس نقش کو باوضو تیس (۳۰) عدد لکھیں اور روزانہ باوضو ایک عدد پانی میں گھول کر وہ پانی عورت کو پلائیں۔ اس دوران شوہر ہمبستری کرتا رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ حمل قرار پائے گا۔ حیض سے فارغ ہو کر غسل کرنے کے بعد نقش پینا شروع کریں۔ وہ نقش معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یاخالق | یاخالق | یاخالق |
| یاخالق | یاخالق | یاخالق |
| یاخالق | یاخالق | یاخالق |

## محبت پیدا ہو

مرض محبت میں مبتلا فرد اگر چنبلی کے پھول یا گلاب کے پھول پر اعداد ابجد کے مطابق ''یَا بَارِئُ'' پڑھ کر دم کرے اور مطلوب کو سنگھائے تو محبت پیدا ہو۔

## بانجھ عورت کے نیک اولادِ نرینہ ہو

اگر کوئی عورت بانجھ ہو اور اولاد سے محروم ہو تو اسے چاہیے کہ مسلسل سات روزے رکھے۔ درمیان میں ناغہ نہ کرے اور روزانہ روزہ کھولنے سے قبل باوضو ''یَا مُصَوِّرُ'' اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے رکھ لے اور اسی پانی سے روزہ افطار کرے۔ اس دوران میاں سے قربت کرتی رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ عورت حاملہ ہو گی اور اللہ تعالیٰ کی رحمت سے نیک لڑکا پیدا ہو گا۔

## برائے دفع سحر

اگر کوئی شخص سحر کی وجہ سے عورت پر قادر نہ ہو، ''یَا قَهَّارُ'' چینی کے برتن پر لکھ کر اس شخص کو دھو کر پلایا جائے۔ ان شاء اللہ سحر دفع ہو گا۔

## سال بھر فراوانی رزق کی لذت اٹھائے

نصف شعبان کی نصف شب میں اس اسم ''یَا رَزَّاقُ'' کو تین ہزار اسی (۳۰۸۰) مرتبہ پڑھے اور اپنی انگوٹھی پر اسم مبارک کو کندہ کر کے دم کرے۔ سال بھر تک فراوانی رزق کی لذت اٹھائے۔

## حفظ قرآن پاک مضبوط ہو

جو طالب علم قرآن مجید یاد کرنے کے دوران بھول جاتے ہو، وہ ''یَا عَلِیْمُ'' ایک سو پچاس (۱۵۰) بار بعد از نمازِ فجر پڑھ کر قلب پر دم کر لیا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ حفظ مضبوط ہو جائے گا۔

## دشمنوں کی مکاری اور ضرر رسانی سے حفاظت

اکابرین نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص اس اسم مبارک کو روزانہ ایک سو اسی (۱۸۰) مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے تو دشمنوں کی مکاری اور ضرر رسانی سے محفوظ رہے۔

## برائے دردِ سر

''یَا بَاسِطُ'' مریض کی پریشانی پر انگلی سے بغیر روشنائی کے لکھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ سر درد سے آرام ہو گا۔

## عورت کی سسرال میں بہت عزت ہو

اگر کسی عورت کی، اس کی سسرال میں قدر نہ ہو اور بات بات پر اس کو ذلیل کیا جاتا ہو تو اس کو چاہیے کہ ایک گلاس پانی پر ''یَا مُعِزُّ'' تین ہزار ایک سو پچیس (۳۱۲۵) مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پی لے اور اس عمل کو لگاتار چالیس (۴۰) دن تک جاری رکھے۔ ان شاء اللہ، اس عمل کی برکت سے تمام خاندان کی نظروں میں وہ محبوب و مقبول ہو جائے گی۔ اور ہر فرد و بشر اس کی عزت کرنے پر مجبور ہو گا۔

## نفسیاتی خواہشات کو کنٹرول کرنے کا دم

اگر کسی کو نفسانی خواہشات بہت زیادہ پریشان کرتی ہوں تو اس کو چاہیے کہ ایک گلاس پانی پر روزانہ سات سو ستر (۷۷۰) مرتبہ ''یَا مُذِلُّ'' پڑھ کر دم کر کے پی لیا کرے۔ ان شاء اللہ خواہشات کنٹرول میں آ جائیں گی۔

## سماعت (اونچا سنائی دینا یا کم سنائی دینا) کا علاج

اگر کوئی شخص اپنی کمزور سماعت کے باعث پریشان ہو یا اسے اونچا سنائی دیتا ہو تو روغن بادام (بادام کے تیل) پر باوضو پانچ سو (۵۰۰) بار ''یَاسَمِیْعُ'' پڑھ کر دم کریں۔ پڑھنے سے قبل بسم اللہ الرحمن الرحیم ایک مرتبہ ضرور پڑھ لیں۔ اور عمل پڑھنے کے بعد ایک بار صلی اللہ علیہ وسلم کہہ دیں۔ پھر تیل پر دم کر دیں اور اس تیل کو حفاظت سے رکھ لیں۔ اس تیل کا سوتے وقت، ایک ایک قطرہ دونوں کانوں میں ڈالیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بہرے پن کی شکایت دور ہو جائے گی۔

ف: یہ بات یاد رکھیں کہ تیل ڈالنے سے قبل اسے ذرا سا گرم کر لیں اور نیم گرم ڈالیں۔

## آنکھوں کی بینائی تیز ہو اور قائم رہے

اگر کسی کو آنکھوں سے کم دکھائی دیتا ہو یا آنکھوں کی بینائی کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہو تو بعد نماز عشاء باوضو تین بار ''یَابَصِیْرُ'' پڑھ کر سیدھے ہاتھ کی انگلیوں پر دم کر کے انہیں اپنی آنکھوں پر پھیر لیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بینائی تیز ہو جائے گی اور قائم رہے گی۔ یہ عمل ناغہ کر کے کرنا یا چھوڑ دینا نہیں ہے بلکہ ہمیشہ کرتا رہے تب ہی فائدہ ہوگا۔

## حال مثل بزرگ سنور جائے

جو شخص بداطوار ہو اور اپنے حال کو ٹھیک کرنا چاہے، اس کو شرف قمر میں ''یَاحَلِیْمُ'' لکھ کر سیدھے بازو میں باندھے اور ایک پیالے میں اسم مبارک کو بہ تعداد ملفوظی ایک سو اٹھاسی (۱۸۸) مرتبہ کندہ کرائے اور اس میں کھائے پیئے۔ اللہ تعالیٰ اس کا حال مثل بزرگ سنوارے۔ صاحب عزت اور وقار ہو۔

## پیٹ میں درد

اگر کسی شخص کے پیٹ میں درد ہو تو سات (۷) مرتبہ اسم مبارک ''یَاعَظِیْمُ'' کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول کر پلایا جائے، اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے فوراً آرام ہوگا۔

## رسوائی سے بچنے کے لیے

اگر بات کے ظاہر ہو جانے میں رسوائی کا اندیشہ ہو تو ''یَاغَفُوْرُ'' کو ایک سو بیس (۱۲۰) مرتبہ پڑھ کر کسی کالے رنگ کے پتھر پر دم کر کے کسی کنوئیں میں ڈال دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ رسوائی سے محفوظ رہیں گے اور بات کا چرچا نہیں ہوگا۔

## گھریلو پریشانیوں سے تنگ

بزرگوں نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص گھریلو پریشانیوں سے تنگ آ گیا ہو اور ہر وقت اس کا دل پریشان اور اداس رہتا ہو تو اس اسم مبارک ''یَاشَکُوْرُ'' کو چالیس (۴۰) مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیا کرے، اس کی پریشانی دور ہو گی اور دل کو ایک قسم کا سکون حاصل ہوگا۔

## درد کو آرام

اگر کسی جگہ درد ہو تو ''اَلْعَلِیُّ'' تین سو (۳۰۰) مرتبہ پڑھ کر وہاں دم کر دے تو درد اسی وقت موقوف ہوگا۔

## بیماری سے نجات

اگر کوئی بیمار شخص روزانہ نوے (۹۰) مرتبہ ''یَاکَبِیْرُ'' پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے تو بہت جلد صحت یاب ہو جائے۔

## خونی دست کا روحانی علاج

خونی دست کے ازالہ کے لیے اسم باری تعالیٰ ''یَاحَفِیْظُ'' تین سو (۳۰۰) بار پانی پر دم کر کے پلانا مفید ہے۔

## بڑھاپے میں ہذیان کا مرض

بڑھاپے میں بعض لوگوں کا دماغی توازن بگڑ جاتا ہے جس کے سبب وہ ہر وقت اُول فول بکتے رہتے ہیں۔ بعض مرتبہ گالیاں بکنا شروع کر دیتے ہیں۔ اس کا آسان علاج یہ ہے کہ رات کو جب مریض سو جائے تو باوضو پانچ

سو (۵۰۰) بار ''یَامُقِیْتُ'' پڑھ کر مریض پر دم کریں اور ایک گلاس پانی پر باوضو ایک سو (۱۰۰) بار یہ کلمات پڑھ کر دم کرے اور مریض کو پلائے۔ ان شاء اللہ مریض کی ہذیانی کیفیت ختم ہو جائے گی۔ وہ کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَالرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمِ

## بچے فرمانبردار ہوں...... سوتے میں نہ ڈریں

جس کے بچے شریر ہوں یا تعلیم سے بے رغبت ہوں یا سوتے میں ڈرتے ہوں یا نظر بد کا شکار ہو کر بیمار ہو جانے والے کے لیے کسی اسٹیل کے پیالے میں اسم شریف ''یَاحَسِیْبُ'' ایک سو ترتالیس (۱۴۳) مرتبہ کندہ کرائے اور اس میں کھلائے پلائے تو بچے نیک اطوار اور فرماں بردار ہو جائیں۔ سوتے میں ڈرنا موقوف ہو۔

## میاں بیوی میں بے مثال محبت

شادی ہونے کے بعد اپنی بیوی سے خلوت کرنے سے پہلے دو رکعت نفل شکرانہ پڑھیں۔ اس کے بعد اس اسم الٰہی کو گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ پڑھیں۔ اور کسی میٹھی چیز پر دم کر کے اپنی دلہن کو کھلا دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ میاں بیوی میں بے مثال محبت ہو جائے گی۔

## اولاد یا نوکر کا فرماں بردار ہونا

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ اس کے بچے اس کا کہنا مانیں، اس کی اطاعت کریں۔ اسی طرح کوئی آدمی یہ چاہتا ہے کہ اس کا نوکر اس کا فرمانبردار اور وفادار ہو تو اس کے لیے اسم مبارک ''یَارَقِیْبُ'' باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے بسکٹ پر گیارہ (۱۱) بار لکھے اور بچے یا نوکر کو کھلا دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کہنا ماننے لگیں گے۔

## ناراض بیوی کو واپس لانا

اگر کسی کی بیوی ناراض ہو کر مائیکہ چلی گئی ہو تو اس کو چاہئے کہ اس اسم الٰہی ''یَامُجِیْبُ'' کو گیارہ ہزار (۱۱۰۰۰) مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے اپنے دروازے پر پانی چھڑک دے۔ اس عمل کو گیارہ (۱۱) دن تک روزانہ کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی بیوی واپس آجائے گی۔ یہی اس شوہر کے لئے بھی کیا جاسکتا ہے۔

## کشادہ ذہن

اگر کسی بچے کو قرآن مجید یاد نہ ہوتا ہو تو ہر قمری مہینے کی پہلی، دوسری، تیسری کو سو (۱۰۰) مرتبہ ''یَاوَاسِعُ'' پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کر کے پلانا چاہیے۔ ان شاء اللہ ذہن کھل جائے گا۔

## میاں بیوی میں نا اتفاقی

اگر میاں بیوی میں نا اتفاقی ہو اور بیوی چاہے کہ شوہر اس سے محبت کرے تو کسی میٹھی چیز پر ایک ہزار مرتبہ ''یَاحَکِیْمُ'' پڑھ کر دم کر کے شوہر کو کھلا دے۔ ان شاء اللہ شوہر کے دل میں بیوی کی محبت پیدا ہوگی۔

## بیٹا یا بیٹی غلط راستے پر پڑ گئے ہوں

## عورت خاوند سے اور خاوند بیوی سے لڑے

اگر خدانخواستہ کسی کا بیٹا یا بیٹی غلط راستے پر پڑ گئے ہوں۔ زنا کاری، بروں کی صحبت، والدین سے جھگڑا اور ناراضگی یا نشے کی لت کا شکار ہو گئے ہوں یا ہر ہر بات میں والدین کی مخالفت کرتے ہوں یا راتوں کو گھر سے غائب رہتے ہوں۔ اسی طرح بیوی بدمزاج، آوارہ، لڑائی جھگڑا کرنے والی منہ پھٹ، زبان دراز ہو۔ شوہر بیوی کے حقوق ادا نہیں کرتا یا راتوں کو گھر سے غائب رہتا ہے...... تو ان تمام باتوں کے لیے کسی میٹھی چیز پر باوضو اول آخر گیارہ بار درود شریف درمیان میں ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) مرتبہ ''یَاوَدُوْدُ'' پڑھ کر اس کو کھلانے والی چیز پر دم کر کے رکھ لے اور کسی بھی موقع پر اس کو کھلا دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کے کھانے سے سیدھے راستے پر لگ جائے گا۔

## سوکڑا، مسان یا بدن کمزور کا علاج

سوکڑا، مسان یا دن بدن کمزور ہونے والے سرسوں کے تیل پر تیرہ سو (۱۳۰۰) مرتبہ ''یَامُعِیْدُ'' دم کر کے روزانہ مالش کریں۔

# ملازم حسین صاحب کے تجویز کردہ نورانی عملیات

## جادو، جنات کے علاج کے مجرب طریقے

بعض مریض ایسے ہوتے ہیں کہ ان کی بیماری کی تشخیص تو فوری ہو جاتی ہے کہ ان پر کوئی ذی روح مسلط ہے یا اثرات ہیں لیکن ان کا علاج مشکل ہو جاتا ہے۔ مسلط شدہ چیزیں جانے کا نام ہی نہیں لیتیں۔ جو بھی عمل مریض پر کیا جائے وہ کارگر نہیں ہوتا۔ بعض مریضوں پر جنات کا سایہ ہوتا ہے اور سائے کی حاضری بہت مشکل ہوتی ہے۔ ایسے حالات میں درج ذیل مجرب اور تجربہ شدہ اعمال سے کام لیا جائے۔

**عمل نمبر ۱:** نوچندی جمعرات کو بعد از نماز عشاء سات مرتبہ درود شریف پڑھ کر چاروں قل شریف ایک ایک مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد ایک تسبیح آیت کریمہ کی پڑھیں۔ اس کے بعد گیارہ مرتبہ "یَا قَدِیْرُ" پڑھیں۔ آخر میں سات مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا مانگیں۔

پہلی جمعرات کو پانی دم کرنا ہے جو کہ بوتل میں رکھ لیں اور مریض کو تاکید کریں کہ وہ اس پانی کو سوتے وقت سینے اور دماغ پر مل لیا کرے۔ اس طرح اس عمل کو لگاتار تین جمعرات تک کریں اور آخری جمعرات کو پانی کے ساتھ چینی بھی رکھ لیں اور چینی پر دم کر کے مریض کو دے دیں۔ پانی اسی طرح سینے اور دماغ پر ملنا ہے اور چینی مریض کو کھانے کے لئے دیں۔ یہ عمل حضرت خواجہ غریب نواز قطب جیلانی رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب ہے اور نہایت ہی مجرب عمل ہے۔ اس اہم عمل کو کریں اور فائدہ اٹھائیں۔ ان شاء اللہ ناکامی نہ ہوگی۔ تجربہ کے طور پر ایسے مریضوں پر اس عمل کو آزمائیں، جو زندگی سے تنگ آ چکے ہوں اور کسی طرح بھی ٹھیک نہ ہوتے ہوں۔ دعا گو ہوں کہ رب العزت اس عمل کی بدولت ان لوگوں کو شفائے کامل عطا کرے جو کسی بھی روحانی مرض کا شکار ہیں۔

مریض کو تاکید کریں کہ وہ علاج کے دوران کسی قسم کا گوشت نہ کھائے۔ نہ ہی کسی مرنے والے کے گھر چالیس روز تک جائے۔ ورنہ یہ روحانی تکلیف بڑھ جاتی ہے اور علاج کا کچھ فائدہ نہ ہوگا۔

**عمل نمبر ۲:** اس عبارت کو لکھ کر بتی بنا لیں اور اس کو جلا کر مریض کے ناک میں دھواں دیں: "فرعون۔ ہامان۔ شیطان۔ لعین۔ العجل العجل العجل"

دھواں دینے کے بعد تین مرتبہ ذیل کا عمل پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ ان شاء اللہ مریض کو کلی شفاء ہوگی۔ عمل یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. يَا حَافِظُ يَا حَفِيْظُ يَا نَاصِرُ يَا رَقِيْبُ يَا مُعِيْنُ يَا وَكِيْلُ يَا اَللّٰهُ اَبْرَصًا صَبْرَاصًا صَارَاصًا وَ حَضَارًا مِنْ كُلِّ آفَةٍ حَيِّ الْعَرْشِ وَالْاَرْضِ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّ هُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ

**عمل نمبر ۳:** جادو سحر کے لئے نہایت ہی مجرب نقش ہے۔ تین عدد نقش لکھیں۔ ایک نقش مریض کے گلے میں پہنا دیں۔ دوسرا پینے کے لئے اور تیسرا نہانے کے لئے۔ نہاتے وقت اس بات کا خاص خیال رکھیں کہ تعویذ کا پانی کسی گندی نالی یا ناپاک جگہ پر نہ جائے۔ یعنی اس پانی کی بے ادبی نہ ہو۔ بہتر ہوگا کہ مریض کسی ٹب میں نہائے اور اس کے بعد یہ پانی چھت وغیرہ پر ڈال دیں یا ایسی جگہ ڈالیں جہاں پر بے ادبی نہ ہو۔ (نقوش زعفرانی سیاہی سے لکھیں۔ ع) نقش درج ذیل ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۵ | ۲۲۸ | ۲۳۲ | ۲۱۸ |
| ۲۳۱ | ۲۱۹ | ۲۲۴ | ۲۲۹ |
| ۲۲۰ | ۲۳۴ | ۲۲۶ | ۲۲۳ |
| ۲۲۷ | ۲۲۲ | ۲۲۱ | ۲۳۳ |

یاقابض اقبض جمیع اثرات سحر و جادو و آسیب و نظر بد بحق یاقابض العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوحا الوحا الوحا

# خاص اجازت "دوکان ومکان کی خیر وبرکت اور جادو وسایہ کے توڑ کا انمول تعویذ"

ہر ایک جگہ، ہر ایک مقام، ہر ایک چیز اور ہر ایک کی زندگی سے خیر وبرکت ختم ہونے کی ایک بڑی وجہ تعلیمات اسلام سے دوری، بیزاری اور ان پر عمل نہ کرنا ہے۔ اس وجہ سے ہر طرف جادو جنات، شیاطین، نظر بد کی نحوستوں نے طوفان برپا کیے ہوئے ہیں۔ خیر وبرکت کا یہ تعویذ کوئی نئی ایجاد نہیں ہے۔ بلکہ اکابر عاملین اور اساتذہ کرام کی طرف سے سینہ بسینہ آنے والا اور خاص اجازت کے ساتھ جاری ہونے والا ایک خاص تعویذ اور ایک خاص صدری راز ہے۔ یہ تعویذ خیر وبرکت کا سرچشمہ ہے۔ یہ قرآنی سورتوں اور آیات، احادیث کی دعاؤں، اسماء الحسنیٰ، اسماء النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، درود شریف اور عاملین کے خاص اعمال سے تیار کردہ ایک خاص تعویذ۔ جس جگہ پر لگایا جاتا ہے، وہاں خیر وبرکت ہوتی ہے، نحوست کے اثرات دور ہونا شروع ہو جاتے ہیں، شیاطین جگہ چھوڑ دیتے ہیں، جادو اور جنات سے نجات میں بھرپور معاونت ہوگی، ہر طرح کی نقصان دہ غیبی مخلوق اس جگہ آنے سے گھبراتی ہے، مختلف نقصانات ہونا بند یا کم ہو جائیں گے، آپس کے لڑائی جھگڑوں میں واضح کمی آئے گی، ہر وقت کسی نہ کسی کے بیمار رہنے والی علامت ختم ہوگی۔ ان شاء اللہ تعالیٰ

## "دوکان ومکان کی خیر وبرکت اور جادو وسایہ کے توڑ کے انمول تعویذ" کے چند فوائد

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہر قسم کے جادو کا علاج | ہر طرح کے جنات سے نجات | ہر طرح کی بندش سے نجات | جگہ سے جادو جنات نکالنا |
| جگہ سے جادو جنات ختم کرنا | جنات سے نمٹنے کا ہتھیار | جنات کا جلنا | شیطان سے حفاظت |
| چوری سے حفاظت | خوف ودہشت سے دور رہنے کیلئے | زبان بندی اور جدائی | تسخیر خلائق، ہر مشکل کا حل |

## اجازت کے لئے اہلیت

ایسے تمام شاگرد جنہوں نے سات سلام چہل کاف اور امنت باللہ کا عمل لیا ہو اور اس کے کم از کم دو چلے کر چکے ہوں اور ادارے کے ساتھ منسلک ہوں اور پہلے سے ماہنامہ خزینہ روحانیات کے مسلسل ممبر ہوں، ان کو تعویذ "دوکان ومکان کی خیر وبرکت اور جادو وسایہ کے توڑ کا انمول تعویذ" کی خاص اجازت دی جائے گی۔ یہ تعویذ آپ اپنے مریضوں کو اعتماد کے ساتھ استعمال کروائیں۔ یہ انمول تعویذ آپ کے نام سے بنا کر دیا جائے گا۔

**نوٹ:** چونکہ یہ تعویذ عام نہیں ہے بلکہ بہت ہی خاص اعمال سے تیار کردہ ایک خاص تعویذ ہے۔ جس کی برکت سے اللہ کے حکم سے فرشتے اور نیک جنات ہر طرح کی بے برکتیوں کے اسباب اور وجوہات کو ختم کر دیتے ہیں۔ اس لئے دیگر اعمال کی اجازتوں کی طرح اس تعویذ کی اجازت لینا بہت ضروری ہے۔ تا زندگی اجازت اور مختصر ہدیہ۔

**ہدیہ 3100 روپے علاوہ ڈاک خرچ**

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0333-7772775 0309-7772775 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# نورانی اعمال

## اٰمنت باللّٰہ کا خاص عمل

ایک خاص عمل جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بڑی بڑی جماعتیں چلتی ہیں اور عامل کی بھرپور مدد کرتی ہیں۔ایسے عاملین کی زیادہ مدد کرتے ہیں، جو مدارس سے منسلک ہوں یا دین کے لئے کام کرتے ہوں۔اس عمل سے ہر جائز کام لیا جاسکتا ہے۔مختصراً چند درج ذیل ہیں:

ہر قسم کے جادو کا علاج * ہر طرح کی بندش سے نجات * ہر طرح کے جنات سے نجات * جنات کو جلانا * جگہ سے جادو جنات نکالنا * روحانی تشخیص کرنا * محبت اور حاضری مطلوب * زبان بندی اور جدائی * مختلف بیماریوں کا علاج * تسخیر وشادی کے لئے * ہر مقصد کے لیے۔

## منزل

منزل کا عمل جادو، جنات، نظر بد، شیطانی اثرات سے نجات اور حفاظت کا خاص عمل ہے۔اسی طرح دیگر آفات وحادثات سے بھی حفاظت ہوتی ہے۔ اس عمل کا عامل ہر کوئی بن سکتا ہے۔ عامل بن کر آپ بہت سی موذی بیماریوں کا بھی علاج کرسکتے ہیں۔

## حصار قرآنی کبیر

قرآنی آیات پر مشتمل حفاظت کا ایک خاص عمل۔جس کو کرنے سے ہر طرح کے شر سے حفاظت ہوتی ہے۔جادو اور جنات کا علاج کرنے والے عاملین کے لیے ایک ضروری عمل۔

## سورۃ مزمل

ناجائز کاموں کو چھوڑ کر تمام جائز کاموں میں استعمال ہونے والا ایک مضبوط ہتھیار۔بڑے جنات، شیاطین وجادوگروں کے خلاف روحانی ہتھیار۔ ایک مضبوط علاج اور مضبوط دفاع بھی۔

## حصارِ خاص

نورانی عملیات میں ایک خاص عمل ہے جس کا عمل کرنے کے بعد فرشتے عامل کی حفاظت کرتے ہیں۔اس عمل کے مختصر فائدے یہ ہیں: حفاظت مال، اھل وعیال، بھائی بہن، والدین، دوست احباب وغیرہ، دنیاوی اوراخروی آفات سے حفاظت...... زحل ،مشتری، مریخ، شمس، قمر اور عطارد کی نحوسات سے حفاظت وغیرہ۔

## عمل شفائے امراض

ہر طرح کی بیماری کا روحانی علاج۔بڑی سے بڑی بیماریوں کا علاج اس عمل سے کیا جاسکتا ہے۔مریض قریب ہو یا دور، دم کیا جاسکتا ہے۔

## دعائے حیدری

دشمن کے خلاف ایک مضبوط ہتھیار۔ان عاملین اور افراد کے لیے ایک ضروری عمل جن پر جادوگر مسلسل حملے کر رہے ہوں یا دشمن کی طرف سے مسلسل پریشانیوں کا سامنا ہو۔

## روحانی تشخیص کرنے کا خاص عمل

تشخیص کا ایک خاص عمل، جس کی تکمیل کے بعد عامل ہر طرح کے جنات، آسیب، جادو ٹونہ وغیرہ کی فوری تشخیص بآسانی کرسکتا ہے۔

مریض کے جسم کپڑے اور گھر، فیکٹری، دکان کو روحانی تشخیص کرنے کا بہترین عمل۔

یہ عمل ہر کوئی سیکھ سکتا ہے۔کوئی ڈر وخوف نہیں۔

## عمل خزینۂ فتوحات

ہر حال میں فتح، ہر مقام پر فتح، ہر موقع پر فتح، ہر وقت فتح، ہر جگہ پر فتح، ہر مقصد میں فتح، ہر کام میں فتح، جی ہاں! یقینی فتح آپ کی امید، خیال، توقع، سوچ سے بڑھ کر فتح۔

## واپسی نظرِ بد کا خاص عمل

نظر بد کے اثرات نئے ہوں یا پرانے...... معمولی ہوں یا بہت ہی

زیادہ...... کسی ایک شخص پر ہوں یا پورے خاندان پر...... ہر قسم کے تمام اثرات نظرِ بد کو فوری نظر لگانے والوں پر واپس بھیجنے کا خاص عمل۔

## محبت کی عظیم آیت کا عمل

یہ آیت ( محبت/حب ) سے تعلق رکھتی ہے۔اور محبت کے لئے مجرب ہے۔اس کا اثر بہت تیز ہوتا ہے۔خصوصا زوجین یعنی شوہر بیوی کے معاملات میں بہت مفید ہے۔شوہر بیوی پر توجہ نہ دیتا ہو، باہر عورتوں میں دلچسپی لیتا ہو، حقوق واجبہ ادا نہ کرتا ہو، زبان درازی کرتا ہو، گالی گلوچ دیتا ہو، مار پیٹ کرتا ہو وغیرہ۔

## شدید محبت کا عمل

اس آیت میں اللہ نے عجیب فیض رکھا ہے۔یہ آیت محبت/حب، سے تعلق رکھتی ہے۔اور محبت کے لئے مجرب ہے۔اس کا اثر بہت تیز ہوتا ہو۔جس جگہ شدید محبت پیدا کرنی ہو، صرف انہی جگہ اس کا استعمال کیا جائے۔دیگر تمام حب کے معاملات میں دوسرے اعمال سے کام لیا جائے۔

## گیارہ یوم میں تسخیر و محبت کا عمل

اس عمل کے عامل بننے کے بہت فائدے ہیں۔آج کے دور میں تسخیر اور محبت دونوں ایسے کام ہیں۔جن کے عامل بھی کم ملتے ہیں اور کثرت سے سائلین اس کے طالب ہیں۔اس عمل کو کرنے سے عامل لوگوں کے لئے تسخیر اور محبت کے کام کرسکتا ہے۔

## دفع آسیب کا خاص عمل

ایک ایسا عمل جو جنات و آسیب زدہ مریضوں کا علاج کرنے والے عاملین کے لیے بہت ضروری ہے۔اس عمل کے چند فوائد:

سخت سے سخت آسیب مریض کا جسم چھوڑ کر چلا جائے گا۔

سخت سے سخت آسیب کا اثر مریض پر سے ختم ہوجائے گا۔

## سورۂ اخلاص کے عامل بنیں اور بنائیں

اس سورۃ کا خاص اثر یہ ہے کہ اس کی برکت اور تاثیر سے روحانی معالج و عامل کے دیگر تمام اعمال میں زبردست طاقت، قوت، مضبوطی اور تیزی پیدا ہوجاتی ہے۔

## سورۃ القریش کے عامل بنیں

سورۂ قریش کا عملیات اور روحانی علاج میں ایک خاص مقام ہے۔یہ ایک کثیر الفوائد سورت ہے اور سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ بفضل تعالیٰ، بہت تیز اثر کرنے والی سورت ہے۔

## اَفَحَسِبْتُمْ (سورۂ مومنون کی آخری آیات) کے عامل بنیں

سورۃ مومنون کی آخری آیات بے شمار خصوصیات کی حامل ہیں۔اس عمل کی سب سے زیادہ ضرورت جنات، آسیب وشیاطین کے متاثر مریضوں کا علاج کرنے والے عاملین کو ہوتی ہے۔

## سورۃ الرحمٰن کے عامل بنیں

سورۃ الرحمٰن کا عملیات اور روحانی علاج میں ایک خاص مقام ہے۔خاص کر جنات کے معاملے میں یہ سورت بہت اہمیت کی حامل ہے۔ سورۃ رحمٰن میں جنات کے لیے بہت کشش ہے۔یہی وجہ ہے کہ سورۃ رحمٰن کے عامل کی طرف جنات کو بہت کشش ہوتی ہے۔

## سورۂ جن کے عمل کے عامل بنیں

سورت جن کے عمل کا شمار عملیات میں بڑے اعمال میں کیا جاتا ہے۔اس عمل کو ”ننگی تلوار“ کہا جائے تو غلط نہ ہوگا۔جنات کے مریضوں کے علاج میں ماہر ”عامل جنات“ عموماً اس عمل کے عامل ہوتے ہیں۔اس سورت سے ہر وہ کام لیا جاسکتا ہے، جو جنات“ کرسکتے ہیں۔

# باموکل اعمال

## آیت الکرسی باموکل

ہر قسم کے جادو، جنات، نظر بد، حادثات، خطرات، شریر جنات و شیاطین کے خلاف انتہائی مضبوط روحانی ہتھیار جو علاج کے ساتھ حفاظت کے لیے بھی مجرب ہے۔

## آیت قطب باموکل

ہر قسم جادو، جنات، نظر بد، شیاطین، آسیب وغیرہ سے نجات اور جائز مقاصد کے حصول کا مجرب عمل۔

## چہل کاف باموکل

ہر قسم کے جادو جنات، آسیب، شاطین، روحانی وجسمانی بیماریوں کا زبردست علاج اور سخت جنات و جادو سے نجات اور ہر مقصد کے حصول کا مجرب عمل۔

## سورۃ اخلاص باموکل

لوگوں کی محتاجی اور احتیاج سے بچانے اور غیب سے روزی اور اسباب مہیا کرنے والا خاص عمل۔ جنات وجادو سے نجات، ہر دنیاوی مقصد کے حصول کا مجرب عمل۔

## سورۃ فیل باموکل

دشمن چاہے انسان ہو یا جنات، ان سے نجات کا مجرب عمل۔ خاص کر جادوگروں کو سبق سکھانے کا مجرب عمل۔

## سورۃ مزمل باموکل

ہر قسم کے جنات، جادو، آفات و بلیات سے نجات۔ حُب و بغض کے معاملات۔ رزق میں کشادگی۔ الغرض ہر قسم کی دُنیاوی حاجات کے لیے اکسیر عمل ہے۔ بڑے جنات، شیاطین وجادوگروں کے خلاف روحانی ہتھیار۔ ایک مضبوط علاج اور مضبوط دفاع بھی۔

## سورۃ یٰسین باموکل

سورہ یٰسین قرآن کا دل ہے۔ ہر بڑی سے بڑی مشکل اور حاجت کے لئے صدیوں سے اس کا عمل کیا جاتا ہے۔ اس کے عامل بننے کے بعد ہر اڑی سے اڑی مشکل عامل کے لئے آسان ہو جاتی ہے۔ روحانی ترقی، ہر کام میں آسانی اور ہر دنیاوی حاجت کی تکمیل کیلئے خاص الخاص عمل۔

## سورۃ جن باموکل

ہر قسم کے شدید ترین جادو، جنات وغیرہ سے نجات کا بہت بڑا عمل۔ جنات کے خلاف علاج اور حصار میں بہت مضبوط عمل ہے۔ اس سے آگے اور کوئی عمل نہیں ہے۔

## سورۃ کوثر باموکل

ہر قسم کے جادو ٹونے کی واپسی، دشمنوں کو اپنے سازشوں میں ناکام کرنے اور رزق کی فراخی کا خاص عمل ہے۔

## سلام قولا من رب رحیم باموکل

قرآن کا دل سورۃ یٰسین ہے اور سورۃ یٰسین کا دل یہ آیت۔ اس لحاظ سے اس آیت کو خاص مقام حاصل ہے۔ بے شمار روحانی فوائد کے حصول کے لیے اس عمل کا عامل بننا بہت ضروری ہے۔ تسخیر کے لیے بے مثال عمل ہے۔ جسم کے تمام دردوں سے نجات کے لیے بے حد مفید۔

## اللہ الصمد باموکل

عوام الناس میں رعب، دبدبہ، غلبہ اور زبردست دھاک بٹھانے والا عمل۔ تسخیر اور حاجات پوری ہونے کا لاجواب عمل۔

## آیت کریمہ باموکل

ہر قسم کے مشکل سے مشکل ترین کاموں کو آسان کرنے کا مجرب ترین عمل۔

## بسم اللہ باموکل

ہر کام میں آسانی، سہولت، تیزی اور کامیابی حاصل کرنے اور رحمت، برکت اور ہر مقصد کے حصول کا مجرب عمل۔

## حسبنا اللہ ونعم الوکیل باموکل

ہر قسم کے خطرناک اور خوف ناک حالات اور ہر قسم کے ہر کام میں پریشانی اور سختی کو آسانی میں بدلنے اور ہر مقصد کے حصول کا مجرب عمل۔

# معاش سے متعلق نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## روپے پیسے میں برکت کا روحانی سکہ

روپے پیسوں کی تھیلی یا ڈبہ (گولک میں) میں برکت کے لئے رکھنے کا عمل یہ ہے کہ ایک چاندی کے سکہ پر باوضو نو سو ستانوے (۹۹۷) مرتبہ "یَا فَتَّاحُ یَارَزَّاقُ" پڑھ کر دم کر کے اس سکہ کو روپے کی تھیلی یا ڈبے (گولک) میں ڈال دیں اور جب اپنی جائز ضرورت کے لئے پیسوں کی ضرورت پڑا کرے تو بسم اللہ پڑھ کر نکال لیا کریں۔ ان شاء اللہ الباسط بڑی برکت ہو گی۔

## معاشی معاملات کا خاص عمل

نیا چاند دیکھنے کے بعد پہلی جمعرات کی رات نمازِ عشاء کے بعد اکتالیس روز دو ہزار پانچ سو (۲۵۰۰) بار بلاناغہ "بسم اللہ الرحمن الرحیم" پڑھیں۔ اکتالیس روز کے بعد تمام زندگی انیس مرتبہ پڑھتے رہیں تاکہ عمل قبضے میں رہے۔ عمل ختم ہونے کے بعد اگلے دن روزہ رکھیں اور روزہ کی حالت میں سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اس طرح لکھیں:

ب س م ا ل ل ہ ا ل ر ح م ن ا ل ر ح ی م

اور نیچے یہ عبارت لکھیں

ھذا مکتوب من العبد الذلیل الفقیر (یہاں نام اور والدہ کا نام لکھیں) الی المولی الجلیل الکبیر۔ رب انی مسنی الضر و انت ارحم الراحمین۔ اللّٰھم بحرمۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اکشف ضری و اغن فقری و اجاب کسری و ازل ھمی و غمی انک علی کل شیء قدیر

پھر اس کاغذ کا تعویذ بنا کر اسے لمبا موڑ کر ایک بانس کی نلکی میں ڈال دیں اور بانس کے دونوں سروں پر موم لگا دیں۔ اس بانس کے ٹکڑے کو پتھر سے باندھ کر دریا، نہر، تالاب، جھیل یا سمندر میں ڈال دیں۔

اس کے بعد میٹھے چاول پکا کر گیارہ کم عمر معصوم بچوں کو کھلا دیں۔ ان شاء اللہ ایک ماہ کے اندر اندر اللہ تعالیٰ کی طرف سے غیبی مدد آئے گی اور رکے ہوئے کام چل جائیں گے۔ کاروبار میں زبردست ترقی ہوگی، بے روزگاری دور ہو جائے گی، غیبی نصرت ظہور میں آئے گی، جس کی پہلے کبھی امید ہی نہ تھی۔

## رزقِ حلال میں ترقی

جو صاحب بذاتِ خود اپنے لئے بنانا چاہیں، سب سے پہلے وہ اپنے نام کے اور والدین کے نام کے حروف الگ الگ لکھیں۔ پھر قرآن حکیم کی آیت ان اللہ یرزق من یشاء بغیر حساب کے حروف بھی الگ الگ لکھ لیں۔ اس کے بعد اسماء الٰہی میں سے پانچ اسماء "یارزاق یافتاح یاباسط یارافع یاواسع" کو بھی الگ الگ حروف کے ساتھ لکھیں۔

اس کے بعد ان سب حروف کو ملفوظی کر کے اعداد نکال لیں ......... پھر اس مجموعی اعداد میں سورۂ مزمل کے اعداد شامل کر لیں۔ اور حسب قاعدہ نقش آتشی چال سے بھر لیں۔ نقش ساعتِ شمس میں لکھیں۔ اور نقش کے نیچے یہ عبارت لکھیں۔

الٰہی رحم کن بر حال ما

الٰہی کرم کن بر حال ما

اس کے بعد اس نقش کو ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ ان شاء اللہ آمدنی میں زبردست اضافہ ہوگا...... ہر طرف سے روزی کے دروازے کھل جائیں گے۔

اگر پانچوں اسماء الٰہی کو روزانہ سو مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لیں تو سونے پر سہاگہ۔

## دکان میں خیر و برکت

دکان میں خیر و برکت کے حصول کے لئے ہر روز دکان کھولنے کے بعد باوضو حالت میں اول و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھیں اور پھر ایک سو ایک

(۱۰۱) مرتبہ ''یَا رَزَّاقُ '' کا ورد کریں۔ ورد کے بعد دکان کے چاروں کونوں میں پھونک ماریں۔ ان شاءاللہ دکان میں خیر و برکت پیدا ہو جائے گی۔

## تھیلی والا خاص عمل...... پیسے یا غلہ کم نہ ہو

یہ نقش مع اسماء الٰہی کے طلوعِ آفتاب سے پہلے، عروجِ ماہ میں زکوٰۃ کے لئے اس طرح لکھیں کہ چالیس نقش ہر روز ایک چلہ تک لکھیں اور آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالیں۔ ہر روز اسماء الٰہی ''یا مفتح فتح بالخیر'' کو ایک سو مرتبہ نقش لکھنے سے پہلے پڑھیں۔ ترکِ حیوانات ضروری ہے۔ جب اسی طرح سے چالیس روز گزر جائیں گے، عامل ہو جائیں گے۔ پس ہر روز ایک نقش لکھ کر جیب یا روپیوں کی تھیلی یا غلہ یا جس چیز میں چاہیں رکھ لیں اور اسماء ہر روز ایک سو اسی مرتبہ پڑھا کریں۔ ان شاءاللہ جس چیز میں نقش مذکور ہوگا، وہ چیز باوجود صرف کرنے کے کبھی کم نہ ہوگی۔ ان اسماء کے تمام عدد ایک ہزار آٹھ سو ستر ہیں۔ اور نقش یہ ہے۔ مگر بغیر زکوٰۃ دینے کے عمل میں نہ لائیں۔

۷۸۶

| ۴۶۰ | یا فتح | فتح | بالخیر |
|---|---|---|---|
| ا ے | ۴۷۴ | ۴۷۰ | ۴۶۷ |
| ۴۷۱ | ۴۶۶ | ۴۶۱ | ۴۷۳ |
| ۴۶۵ | ۴۶۸ | ۴۷۶ | ۴۶۲ |
| ۴۷۵ | ۴۶۳ | ۴۶۴ | ۴۶۹ |

## تھیلی رقم سے خالی نہ ہو

سات دانے جو کے لے کر وضو کر کے ان پر ''یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ'' نو سو ستانوے (۹۹۷) مرتبہ پڑھ کر ان دانوں پر دم کرے (ان دانوں پر پھونک مارے)۔ اس کے بعد ان جو کے دانوں کو اپنے خرچ کی تھیلی (یا پیسے رکھنے کی جگہ) میں رکھ دے۔ ان شاءاللہ تعالیٰ اس کی برکت سے جتنا جی چاہے خرچ کرے، تھیلی رقم سے خالی نہ ہوگی۔ ایک شرط یہ ہے کہ جب تھیلی کھولے وضو کر کے کھولے۔ دوسری شرط یہ ہے کہ روپیہ کو برے کاموں میں خرچ نہ کرے۔

## کاروبار کی بندش ختم اور خوب چلے

سفید کاغذ پر عام روشنائی سے ایک بار سورۂ فاتحہ، ایک بار سورۂ الم نشرح اور ایک بار آخری دونوں قل شریف اور آخر میں یہ تحریر کریں:

بسم اللہ الکبیر اعوذ باللہ العظیم من شر کل شیطانٍ و ھامۃٍ و عینٍ لامۃٍ ومن شر کل غرق النھار وشر النار ولا حول ولا قوۃ الا باللہ وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد و الہ واصحابہ اجمعین۔

**طریقہ استعمال**: اس کاغذ کو پانی میں بھگو دیں۔ جب سیاہی اتر جائے تو اس پانی کو صبح و شام کاروباری جگہ، دفتر، دوکان وغیرہ میں چھڑکاؤ کریں۔ جب پانی خشک ہو جائے تب اوپر سے گزر سکتے ہیں۔ دیواروں پر بھی چھڑک دیں۔ ان شاءاللہ بندش ختم ہوگی اور کاروبار خوب چمکے گا۔

# جسمانی امراض سے شفاء کے نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## ناسور کا علاج

اگر کسی شخص کے ناسور (کینسر) ہو گیا ہو اور وہ کسی طرح ٹھیک نہ ہو رہا ہو تو سات دن تک ایک سو دفعہ "یَا رَقِیْبُ" پڑھ کر اس پر دم کیا جائے۔ بفضلہٖ تعالیٰ اس عرصہ میں زخم بالکل ٹھیک ہو جائے گا۔

## مرگی

مرگی کے دورے سے بے ہوش شخص کے دائیں کان میں پوری اذان اور بائیں کان میں پوری اقامت سات بار کہیں۔ ان شاء اللہ اسے ہوش آ جائے گا۔

## آنکھوں کی تمام تکالیف

کھانے والی لونگ مع پھول کے لیں۔ اور اس پر ۲۱ مرتبہ درود شفاء پڑھ کر دم کر کے اس لونگ کو سرمہ دانی میں ڈال دیں۔ ایک ہفتے کے بعد اس لونگ کو نکال لیں۔ اور دوسری لونگ پر درود شفاء پڑھ کر سرمہ دانی میں ڈال دیں۔ اس طرح چار ہفتوں تک نئی لونگ کے ساتھ یہ عمل کریں۔ چوتھی لونگ نکالنے کے بعد اُس سرمہ کو استعمال کریں۔ اور اپنی آنکھوں پر لگائیں۔ ان شاء اللہ عمر بھر آنکھوں کے امراض اور بینائی کی کمزوری سے محفوظ رہیں گے۔ اور اگر بینائی کمزور ہو گئی ہو گی تو پھر بحال ہو جائے گی۔ اور رفتہ رفتہ چشمے کی عادت چھوٹ جائے گی۔ درود شفاء یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَ دَوَائِهَا وَ عَافِيَةِ الْاَبْدَانِ وَ شِفَائِهَا وَ نُوْرِ الْاَبْصَارِ وَ ضِيَائِهَا وَ اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ دَائِمًا اَبَدًا۔

## نظر کی کمزوری

ہر نماز کے بعد اول و آخر تین بار درود شریف اور گیارہ بار "یَا نُوْرُ" کا ورد کیا جائے۔

## کان کا درد

اللہ جل جلالہٗ کا نام "یَا سَمِیْعُ" اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے۔

## گلے آنا (ٹانسلز)

بعد نمازِ فجر اکتالیس بار پڑھ کر دم کریں۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ. حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ. فَتَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ. لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

## خنازیر

اسم مبارک "یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَام" ایک سو گیارہ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔ یہ اکتالیس روز تک یہ عمل کریں۔

## ذات الجنب۔ نمونیہ

اگر کسی کو ذات الجنب کا عارضہ لاحق ہو جائے تو دوسرا شخص باوضو حالت میں درد کے مقام پر سات مرتبہ اپنی انگشت شہادت سے بغیر سیاہی کے "یا اللہ" لکھے۔ دن میں سات مرتبہ اسی عمل کو کرنے سے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے عارضہ جاتا رہے گا۔

## بھوک کی کمی

تین روز تک روزانہ ۱۲ مرتبہ مع بسم اللہ "یَا رَحِیْمُ" پڑھ کر کسی بھی کھانے کی چیز پر دم کر کے مریض کو کھلائیں۔ اور "یَا رَحِیْمُ" کا نقش گلے میں ڈالیں۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۷ | ۷۰ | ۶۷ | ۶۴ |
| ۶۸ | ۶۳ | ۵۸ | ۶۹ |
| ۶۲ | ۶۵ | ۷۲ | ۵۹ |
| ۷۱ | ۶۰ | ۶۱ | ۶۶ |

## درد قولنج

ایک سو دفعہ پانی پر "یا مُقِیتُ" دم کر کے مریض کو پلایا جائے، بفضلہ تعالیٰ درد ہمیشہ کے لیے جاتا رہے گا۔

## معدہ کی سوجن

اسم باری تعالیٰ "الصبور" تین مرتبہ شیرینی پر دم کر کے مریض کو کھلائیں۔

## خونی وبادی بواسیر

جس شخص کو بواسیر کی بیماری لاحق ہو۔ وہ مغرب کی نماز کے بعد دو نفل ادا کرے۔ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ الم نشرح پڑھے اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ فیل پڑھے۔ اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد سو مرتبہ استغفر اللہ ربی من کل ذنب واتوب الیہ سبحان اللہ و بحمدہ سبحان اللہ العظیم پڑھے۔ ان شاء اللہ چند ہفتوں میں بواسیر کیسی بھی ہوگی، خونی یا بادی، ختم ہوجائے گی۔

## پھنسی، پھوڑے، خارش

چینی کی پلیٹ پر مندرجہ ذیل نقش زعفران سے لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلائیں اور دوسری پلیٹ پر اسی نقش کو ۷۸۶ کے بغیر لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو اس پانی سے نہلائیں۔ اس عمل کو 7 دن تک کریں۔ ان شاء اللہ پھنسی پھوڑے اور خارش سے نجات ملے گی۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ل | ل | ل | ل | ل |
| ل | ل | ل | ل | ل |
| ل | ل | ل | ل | ل |
| ل | ل | ل | ل | ل |
| ل | ل | ل | ل | ل |

چال یہ ہے:

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ |
| ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۶ |
| ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۱۴ | ۷ |
| ۲۲ | ۲۳ | ۲۰ | ۱۵ | ۸ |
| ۲۵ | ۲۴ | ۲۱ | ۱۶ | ۹ |

## بدن میں درد

اگر بدن میں درد ہو، سستی یا کاہلی ہو یا جوڑوں میں درد ہو تو مندرجہ ذیل عمل نیم گرم پانی پر دم کر کے سوتے وقت لگاتار 3 دن تک پئیں۔ اگر پھر بھی ٹھیک نہ ہوں تو لگاتار اس عمل کو 11 دن تک جاری رکھیں۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

یاحفیظُ۔ یاحفیظُ۔ یاحفیظ۔ یاشافیُ یاشافیُ یاکافیُ یا کافیُ یا کافیُ۔ یا بدیع العجائب با الخیر یا بدیع العجائب با الخیر یا بدیع العجائب با الخیر یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظُ۔

## برص

لگاتار ۴۰ روز تک مندرجہ ذیل عبارت چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر دھو کر پئیں۔ اس دوران مچھلی، انڈے اور دہی کا پرہیز رکھیں۔

عبارت یہ ہے:

قُلْ هُوَ الْمُعِيْنُ يَا مَعْرُوْفُ الْمَنَّانِ وَالْحَلَهُ۔

## بالوں کو بڑھانے کے لئے

مندرجہ ذیل عمل **100** مرتبہ پڑھ کر اتنے پانی پر دم کریں جس سے سر دھل جائے۔ اس عمل کو ایک ہفتے میں **3** مرتبہ کریں۔ ان شاء اللہ زبردست فائدہ محسوس کریں گے۔ عمل یہ ہے:

اَلْکَرِیْمُ الْعَاصُ وَالْمَقَانَاتُ الْقَامُ۔

## فالج کا علاج

جوآس کے پتوں پر ان اسماء "القادر، المقتدر، القوی، القائم" کو سو بار لکھ کر ان پتوں کو زیتون کے تیل میں جوش دے کر مفلوج کی مالش کی جائے۔ ان شاء اللہ نفع ہوگا۔

## ٹائی فائیڈ

یہ نقش چینی کی طشتری پر لکھ کر اس کا پانی دن میں تین مرتبہ پلائیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| |
|---|
| یاحفیظ یاحفیظ یاحفیظ |
| یاشافی یاشافی یاشافی |
| مریں الصبوح قدوس |

## سانپ کا ڈسنا

کلمہ طیبہ ایک سو گیارہ بار پڑھ کر تین دن تک دم کریں۔

## مشت زنی

گیارہ سو مرتبہ "اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم" پڑھ کر مریض اپنے اوپر اور پانی پر دم کرے۔ یہ پانی چوبیس گھنٹوں میں تھوڑا تھوڑا مریض پی لے۔ گیارہ یوم یہ عمل کر لیا جائے۔ پھر تین سو تیرہ مرتبہ یہی عمل گیارہ یوم کیا جائے۔ اگر کافی بہتر ہو جائے تو پھر مزید اکیس یوم ایک سو مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ مکمل شفاء مل جائے گی۔ اور اگر بہتری نہ ہو تو تین سو تیرہ کی تعداد کا گیارہ یوم والا عمل دوبارہ کیا جائے۔ ان شاء اللہ تین بار کرنا کافی گا۔

## سُرعتِ انزال

روزانہ بعد نمازِ فجر اول و آخر گیارہ بار درود ہزارہ، تین سو مرتبہ یہ آیت "ایاك نعبد و ایاك نستعین" پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں اور اسی عمل کو عرق کاسنی وصندل کے شربت پر دم کریں۔ اور مریض روزانہ نہار منہ اور رات کو سوتے وقت یہ مشروب "بسم اللہ شافی الرحمن شافی الرحیم بحق ایاك نعبد و ایاك نستعین" پڑھ کر پی لے۔ اور سوتے وقت درودِ ہزارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لے۔ ان شاء اللہ ایک سو بیس یوم کے مسلسل استعمال سے مکمل شفاء مل جائے گی۔

## شہوت کی تیزی...

## کثرت جماع کی خواہش

ایسے اسماء الحسنیٰ جن کے آخر میں "ی" آتی ہو، چینی کی پلیٹ پر زعفرانی سیاہی سے لکھ کر پانی میں گھول کر سات دن صبح نہار منہ پلائیں۔ شروع میں بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھیں۔

## پستانوں کا عدم ابھار

جس عورت کے پستان چھوٹے ہوں، اللہ جل جلالہ کا نام "یَامَاجِدُ" ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھ کر ہاتھ پر دم کر کے اپنی چھاتی پر ملے۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف۔ کم از کم چالیس یوم بلا ناغہ یہ عمل کرے۔

## جملہ امراضِ رحم کا علاج

ایک سفید کاغذ پر زعفران وگلاب ومشک سے ذیل کا نقش لکھنے کے بعد خالص شہد کے شربت میں دھوئیں اور پھر سات مرتبہ سورۃ رحمن پڑھ کر دم کر کے عورت کو پلا دے۔ تین دن تک عورت کو بلا ناغہ یہ شربت پلائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم جملہ امراض رحم سے نجات مل جائے گی اور حیض کے دوسرے بڑے اثرات سے بھی عورت محفوظ ہو جائے گی۔ نقش:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن |

# شفائے امراض کا خاص نورانی عمل

## خالد مقبول حفظہ اللہ

یہ عمل ہمارے بزرگوں کا انتہائی مجرب عمل ہے۔ چھوٹی بیماری سے لے کر جان لیوا، مہلک سے مہلک، وبائی اور بڑے بڑے امراض سے بھی اللہ تعالیٰ نے اس عمل کی برکت سے شفاء عطا فرمائی ہے۔

عرصہ دراز سے دارالعمل کی روحانی علاج گاہ میں اس عمل کو استعمال کیا جا رہا ہے اور الحمد للہ بہترین نتیجہ اللہ ﷻ عطا فرما رہے ہیں۔ بہت سے احباب کا اصرار تھا کہ اس عمل کو دیا جائے مگر صرف ممبران کو بتایا جاتا تھا۔ اب خاص نمبر میں سب لوگوں کو دیا جا رہا ہے اور اجازت عام دی جاتی ہے تا کہ مخلوقِ خدا کو خوب فائدہ ہو اور وہ دوسروں کو بھی پہنچائیں۔

① بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ○ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ۞ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۞ مٰلِكِ يَوۡمِ الدِّيۡنِ ۞ اِيَّاكَ نَعۡبُدُ وَاِيَّاكَ نَسۡتَعِيۡنُ ۞ اِهۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِيۡمَ ۞ صِرَاطَ الَّذِيۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَيۡهِمۡ ۙ غَيۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَيۡهِمۡ وَلَا الضَّآلِّيۡنَ ۞

② وَيَشۡفِ صُدُوۡرَ قَوۡمٍ مُّؤۡمِنِيۡنَ (التوبة:۱۴)

③ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوۡرِ ۙ وَهُدًى وَّرَحۡمَةٌ لِّلۡمُؤۡمِنِيۡنَ (یونس:۵۷)

④ يَخۡرُجُ مِنۡۢ بُطُوۡنِهَا شَرَابٌ مُّخۡتَلِفٌ اَلۡوَانُهٗ فِيۡهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ (النحل:۶۹)

⑤ وَنُنَزِّلُ مِنَ الۡقُرۡاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحۡمَةٌ لِّلۡمُؤۡمِنِيۡنَ ۙ وَلَا يَزِيۡدُ الظّٰلِمِيۡنَ اِلَّا خَسَارًا (بنی اسرآئیل:۸۲)

⑥ وَاِذَا مَرِضۡتُ فَهُوَ يَشۡفِيۡنِ (الشعرآء:۸۰)

⑦ قُلۡ هُوَ لِلَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا هُدًى وَّشِفَآءٌ (حم سجدہ:۴۴)

⑧ اَذۡهِبِ الۡبَاۡسَ رَبَّ النَّاسِ وَاشۡفِ اَنۡتَ الشَّافِيۡ لَا شِفَآءَ اِلَّا شِفَآئُكَ شِفَآءً لَّا يُغَادِرُ سَقَمًا

(۹) اَسۡاَلُ اللّٰهَ الۡعَظِيۡمَ رَبَّ الۡعَرۡشِ الۡعَظِيۡمِ اَنۡ يَّشۡفِيَكَ

**طریقہ:** سورۃ فاتحہ، آیاتِ شفاء اور دعاؤں کو ایک پلیٹ پر جس پر کوئی ڈیزائن نہ ہو، باوضو زعفرانی سیاہی سے (مشک و زعفران سے بہتر ہے) کسی متقی عامل یا عالم سے لکھوا کر یا خود لکھ کر رکھ لیں۔ صبح نہار منہ پلیٹ میں تھوڑا سا پانی ڈال کر لکھے ہوئے کو انگلی سے مٹا دیں۔ پھر ایک دیگچی میں یہ پانی واپس ڈال دیں۔ پھر اسی پانی پر 21 مرتبہ مکمل عمل پڑھ کر دم کریں۔ اول و آخر تین تین بار درود شریف۔

نہار منہ ہی مریض کو تین گھونٹ پانی پلائیں۔ اس کے آدھ گھنٹے بعد تک کچھ کھانا پینا نہیں۔ دن بھر میں تین چار بار بھی پلائیں۔ 40 دن کا ایک کورس ہوتا ہے۔ ضرورت پڑنے پر زیادہ کورس بھی کرنے پڑتے ہیں۔

ایک تعویذ زعفران سے لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالا جائے اور ضرورت پڑنے پر مقامِ مرض پر باندھا جائے۔ ہر نماز کے بعد مریض سات بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ خود دم نہ کر سکتا ہو تو کوئی دوسرا دم کرے۔ اگر مرض خطرناک ہو تو اکیس بار دم کیا جائے۔

ایک پلیٹ کا پانی جتنے چاہیں مریضوں کو پلائیں، اس کی کوئی قید نہیں۔ بہتر ہے کہ گھر کے تمام افراد کو پلائیں تا کہ جن کو مرض ہے، وہ دور ہوں اور جن کو نہیں، ان کی آئندہ مضبوط حفاظت ہو۔

**نوٹ:** اگر پلیٹیں دستیاب نہ ہوں تو روغنی کاغذ پر لکھا جا سکتا ہے۔ جو لوگ ادارے سے لکھے ہوئے تعویذ حاصل کرنا چاہیں تو 40 یوم پر مشتمل 40 تعویذ کا کورس حاصل کر سکتے ہیں۔ 0334-4312272, 042-35410586

# روحانی درسگاہ سے بغیر فیس عملیات سیکھیں

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ 1996ء سے روحانی علوم سکھانے میں مصروف ہے۔ فیس اور بغیر فیس کے کئی اعمال سکھائے جا رہے ہیں۔ درسگاہ میں پانچ قسم کے افراد کو بغیر فیس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ بغیر فیس اعمال کے لیے رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کر کے بھیجنا ضروری ہے۔ مزید شرائط اور نئے اضافہ شدہ اعمال کے لیے ویب سائٹ ملاحظہ فرمائیں۔ نئے اعمال کا اضافہ وقتاً فوقتاً ہوتا رہتا ہے۔ تمام اعمال میں بنیادی درجہ کا عامل بنایا جاتا ہے۔

## (۱)......عوام کے لیے

درج ذیل اعمال ہر کوئی سیکھ سکتا ہے:

۱ آیت الکرسی (درجہ اوّل) ۲ بنیادی حصار ۳ معوذتین (درجہ اوّل) ۴ نظر بد ختم کرنے کا عمل (درجہ اوّل) ۵ سورۂ فاتحہ ۶ عمل حفاظت ''یا حافظ یا حفیظ'' ۷ ''فراخی رزق'' کا مجرب عمل ۸ درود ابراہیمی ۹ درود تنجینا ۱۰ بسم اللہ الرحمن الرحیم کا بنیادی عمل ۱۱ سلام قولا من رب رحیم کا بنیادی عمل ۱۲ لاعلاج امراض سے شفاء کا خاص قرآنی عمل ۱۳ حصار اسماء الحسنیٰ ۱۴ ۹۹ اسماء الحسنیٰ ۱۵ اسم ذات اللہ کا خاص عمل ۱۶ یاحی یا قیوم کا خاص عمل

## (۲)......ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے ممبران کے لیے

ماہنامہ خزینۂ روحانیات کے ممبران درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں۔ ممبر شپ کم از کم چھ (6) پہلے کی ہو، ممبر شپ ختم ہونے پر یہ اعمال نہیں سکھائے جائیں گے:

۱ آیت شفاء ۲ ''حصار'' کا خاص عمل ۳ دعائے حزب البحر ۴ دعائے حزب النصر ۵ لاحول ولاقوۃ الا باللہ کا عمل ۶ ''منزل'' (درجہ اوّل) ۷ سورۃ الناس کا عمل ۸ ''تسخیر'' کا خاص عمل ۹ درودِ خضری کا عمل ۱۰ سورۂ یٰسین کا عمل ۱۱ ''سورۂ واقعہ'' کا خاص عمل برائے فراخی رزق ۱۲ ہاتھ سے تشخیص والا عمل ۱۳ آیتِ کریمہ (درجہ اوّل) ۱۴ حسبنا اللہ ونعم الوکیل ۱۵ کینسر سے نجات کا خاص عمل ۱۶ تسخیر و محبت کا خاص عمل ۱۷ سورۂ اخلاص ۱۸ سورۂ قریش ۱۹ افحسبتم (سورۂ مومنون کی آخری آیات) ۲۰ سورت فاتحہ اور آیت شفاء

## (۳)......علمائے کرام کے لیے

علمائے کرام درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں:

۱ ''منزل'' (درجہ اوّل و دوم) ۲ دعائے حزب البحر ۳ دعائے حزب النصر ۴ آیت الکرسی (درجہ دوم) ۵ معوذتین (درجہ دوم) ۶ قصیدہ طوبیٰ ۷ قصیدہ حسنیٰ ۸ اسم ذات کا عمل ۹ عمل تہدیدی نامہ مبارک ۱۰ ''جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت'' کا خاص عمل ۱۱ نظرِ بد ختم کرنے کا عمل (درجہ دوم)

## (۴)......خواتین کے لیے

خواتین درج ذیل اعمال سیکھ سکتی ہیں۔ کسی پرہیز اور ڈر و خوف کے بغیر عمل کریں:

۱ آیت الکرسی ۲ بنیادی حصار ۳ معوذتین ۴ نظر بد ختم کرنے کا عمل ۵ سورۂ فاتحہ ۶ عمل حفاظت ''یا حافظ یا حفیظ'' ۷ عمل محبت ''یا لطیف یا ودود'' ۸ عمل زبان بندی

## (۵)......روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لیے

روحانی درسگاہ کے طالب علم سے مراد یہ ہے کہ جس شخص نے داخلہ لیا ہو اور کوئی کورس یا بڑا عمل سیکھ رہا ہو۔ صرف داخلہ فارم جمع کروانے والوں کو شامل نہیں کیا جائے گا۔ درج ذیل اعمال سیکھے جاسکتے ہیں:

۱ ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا عمل ۲ آیت کریمہ کا خاص عمل ۳ سورۂ مزمل کا خاص عمل ۴ محبت کی عظیم آیت کا عمل ۵ دشمن کیلئے عظیم دعا کا عمل

**نوٹ** جو بھی درج بالا اعمال میں سے کوئی عمل کرنا چاہے، پہلے یہ تسلی کرلیں کہ وہ اس زمرے میں آتے ہوں، ورنہ ہماری طرف سے معذرت ہے۔ ویب سائٹ پر تمام شرائط دی گئی ہیں، وہاں پڑھ لی جائیں۔

# خاص خاص تعویذات

برائے ممبران: 1100 روپے
عوام کے لئے: 1600 روپے

**تعویذ نمبر 1 جلد شادی کا قرآنی تعویذ**

والدین بچیوں کی پیدائش کے بعد سے ہی ان کے اچھے نصیب اور اچھے رشتوں کے لئے دعائیں شروع کر دیتے ہیں۔ دارالعمل چشتیہ کا خاص قرآنی تعویذ اور خاص دم، وظیفہ کے ساتھ منگوائیں۔ ایسے افراد جو شادی کے لئے رشتہ تلاش کر رہے ہیں، وہ اور ان کے عزیز و اقارب یہ تعویذ حاصل کریں اور تعویذ کی کرامت ملاحظہ فرمائیں۔

**تعویذ نمبر 2 شادی کی ہر طرح کی رکاوٹ دور کرنے کا قرآنی تعویذ**

شادی میں رکاوٹ روحانی طور پر پیدا کرنا حاسدین کا محبوب ترین مشغلہ ہے۔ اس میں نوجوان لڑکیوں کے رشتے باندھ دینا، ان کے رشتے نہ آنا، اگر رشتے آئیں تو پسند نہ آئیں، اگر پسند آجائیں تو واپسی جواب نہ آنا، اگر بات طے ہوجائے تو نکاح تک بات نہ پہنچنا۔ عرصہ دراز سے شادی میں رکاوٹوں کے حل کے لئے خاص تعویذ۔

**تعویذ نمبر 3 رزق کی ہر طرح کی رکاوٹ دور کرنے کا قرآنی تعویذ**

رزق کا اپنے محلہ، اپنے شہر اور اپنے ملک میں مل جانا اور برکت والا ہونا بہت بڑی نعمت ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمارے سب دوستوں اور احباب کے رزق کے معاملات کو آسان اور عافیت والا بنادے، آمین۔ یہ ایک ایسا کرشماتی قرآنی تعویذ ہے کہ اگر رزق کے حوالے سے بہتر تدبیر اور خوبصورت پلان اختیار کر کے اس کے ساتھ دیا جانے والا وظیفہ بھرپور یقین سے پڑھا جائے تو اس کے فوائد دو چند ہوجاتے ہیں۔ لہٰذا یقین کے ساتھ وظیفہ کرنے والے حضرات اس تعویذ اور وظیفہ سے استفادہ کریں۔

**تعویذ نمبر 4 ہر طرح کی پریشانی، مصیبت اور مشکل کے خاتمے اور جائز حاجت پوری ہونے کا خاص قرآنی تعویذ**

آج کا دور مسلمانوں کی شامت اعمال کی بناء پریشانیوں، تکالیف، مصائب اور دکھوں کا دور ہے۔ ہر بندہ پریشانی، بے برکتی، مصیبت، دکھ اور تکلیف کی شکایت کرتا نظر آتا ہے۔ اس تعویذ کے بارے میں یوں کہنا بے جا نہ ہوگا کہ ہر طرح کی حاجت، ضرورت اور جائز سوچ کی تکمیل میں یہ تعویذ معاون ہے اور بارہا کا مجرب ہے۔ اس تعویذ کے ساتھ وظیفہ بھی دیا جاتا ہے تاکہ تعویذ سے کماحقہ فائدہ اٹھایا جاسکے۔

**تعویذ نمبر 5 اولادِ نرینہ کا خاص تعویذ**

الحمدللہ، ادارے کے سالہا سال کے مجرب تعویذات میں سے ایک خاص قرآنی تعویذ جو کبھی خطاء نہیں ہوا۔ جس کو بھی دیا، اللہ تعالیٰ نے اس کو چاند سا خوبصورت بیٹا عطاء فرمایا ہے۔ جس کو بھی دیا اس نے ادارے کو مزید ترقی اور سایہ رحمت بن کر مسلمانوں کی خدمت کرنے کی دعا دی ہے۔ لہٰذا آپ یا آپ کے عزیز و اقارب میں سے جو کوئی بھی اولادِ نرینہ سے محروم ہو، وہ فوری طور پر ادارے سے رابطہ کرے۔ قرآن پاک کے معجزے کو کھلی آنکھوں دیکھیں کہ قرآن ہر زمانے میں ہر ایک کے لئے شفاء ہے۔ یہ تعویذ حمل کے پہلے دو ماہ کے اندر لیا جائے تو اس سے مکمل فائدہ حاصل کیا جاسکتا ہے۔

**تعویذ نمبر 6 جادو جنات سے شفاء اور حفاظت کا خاص قرآنی تعویذ**

جنات کا ظاہری طور پر تنگ کرنا، چیزیں آگے پیچھے کر دینا، غائب کر دینا، روپے پیسے کے حوالے سے گھر میں گم ہوجانے کی شکایت وغیرہ ایسی علامات ہیں کہ ان سے حفاظت مل جانا خدا کی خاص رحمت ہے اور قرآن کا معجزہ ہے۔ اس کے ساتھ خصوصی ورد اور وظیفہ منگوائیں اور بتائے ہوئے طریقے پر عمل شروع کریں۔

**تعویذ نمبر 7 جنات کے ڈسے ہوؤں کیلئے تریاق**

اگر آپ جادو کے اثرات کا شکار ہیں، اگر آپ جنات کے اثرات کا شکار ہیں اگر آپ سایہ وغیرہ کے اثرات کا شکار ہیں۔ اگر آپ آسیب وغیرہ کے اثرات کا شکار ہیں۔ اگر آپ مال تجارت میں ہر قسم کے خسارے اور نقصانات سے بچنا چاہتے ہیں اگر آپ مندرجہ بالا اثرات و بلیات سے محفوظ رہنا چاہتے ہیں تو روحانی علاج کے بعد تعویذ نمبر 7 آپ کیلئے بہت فائدہ مند ہے۔

**تعویذ نمبر 8 رزق کی برکت کا خاص دروازہ**

اگر آپ جملہ مقاصد میں کامیابی و کامرانی چاہتے ہیں تو تعویذ نمبر 8 آپ کیلئے نفع مند ہے۔ اگر آپ وسعتِ رزق اور فراخی رزق چاہتے ہیں۔ اگر آپ مخلوقِ خدا میں مقبولیت و شہرت چاہتے ہیں۔ اگر آپ روزگار میں ترقی اور بڑھوتری چاہتے ہیں۔ اگر آپ غربت اور مفلسی دور بھگانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ محتاجی سے تا زندگی بچاؤ چاہتے ہیں۔ اگر آپ ہر قسم کی حاجات و ضروریات و خواہشات کی تکمیل چاہتے ہیں تو دیر نہ کیجئے تعویذ نمبر 8 آپ کی قسمت جگادے گا۔

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

# محبت کے نورانی عملیات

## محبوب کو قدموں میں لانے کا خاص عمل

قُلْ هُوَاللّٰهُ اَحَدٌ یَاحَنَّانُ اَللّٰهُ الصَّمَدُ یَامَنَّانُ لَمْ یَلِدْ یَاکَرِیْمُ وَ لَمْ یُوْلَدْ یَارَحِیْمُ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ یَاعَزِیْزُ یَاوَدُوْدُ

**طریقہ:** اکتالیس (۴۱) سیاہ مرچیں لیں۔ ہر سیاہ مرچ پر اکتالیس (۴۱) مرتبہ عمل پڑھیں اور دن کے وقت سوئی میں ایک ایک مرچ سیاہ پرو کر آگ پر جلائیں اور کہیں کہ میں فلاں بن/ بنت فلاں کے دل کو اپنے عشق کی آگ میں جلاتا ہوں۔ اکتالیس (۴۱) دن بعد محبوب سات کوٹھریوں میں بھی بند ہوگا تو عامل کے قدموں میں حاضر ہوگا۔ صرف جائز اور حلال ضرورت کیلئے کریں ورنہ نقصان ہوگا۔

**پرہیز:** اس عمل کے دوران بڑا گوشت نہیں کھانا۔ یعنی اکتالیس یوم نہیں کھانا۔

**خاص ہدایات:**

- ......اس عمل کا ذکر کسی سے نہیں کرنا۔
- ...... پورے عمل کے دوران مطلوب/محبوب سے رابطہ نہیں کرنا۔ اگر وہ کرے تو ضروری بات کرکے رابطہ منقطع کر دیا جائے۔
- ......عمل نوچندی پیر، جمعرات یا جمعہ کو کیا جائے۔
- ......بعد نماز عشاء ایک وقت مقرر کرکے عمل پڑھنا ہے۔ پہلے دن تو کالی مرچوں پر پڑھا جائے گا۔ اور کل 1681=41x41 مرتبہ پڑھنا ہے۔ باقی چالیس یوم اکتالیس مرتبہ عمل پڑھ کر تصور میں مطلوب کو دم کیا کریں۔
- ......اکتالیس یوم کوئی ناغہ نہ آئے اور وقت میں کمی بیشی بھی نہ ہو۔
- ......اگر اکیلے پڑھنا مشکل ہو تو تین افراد تک مل کر پڑھ سکتے ہیں۔
- ......جتنا یقین اور تصور کامل ہوگا، اتنا ہی زیادہ اثر ہوگا۔

**نوٹ:** یہ عمل ان لوگوں کے لئے بھی کیا جا سکتا ہے جو گھر چھوڑ کر چلے گئے ہوں۔ چاہے دنیا کے کسی کونے میں چلے گئے ہوں۔

## حاضری مطلوب

بحق قل هو الله احد یاجبرائیل الله الصمد یامیکائیل لم یلد ولم یولد یااسرافیل ولم یکن له کفوا احد یاعزرائیل سخرلی قلب مطلوب نام بمعہ والدہ بحق یا بدوح احضرو مطلوب نام بمعہ والدہ علی حب طالب نام بمعہ والدہ بحق یابدوح۔

جب گرہن آفتاب یا مہتاب ہو، ہزار دانہ جَو لے کر ہر دانہ پر سورۃ اخلاص دم کریں۔ پھر سب جَو نوچندی بدھ کو عرق گلاب میں تر کر دیں۔ بروزِ جمعہ ان کو نکال کر اس کو پیس کر اس سے آٹے کا پتلہ بنا کر خشک کریں۔ پھر یہی عمل زعفران سے لکھ کر اس پتلے کے گلے میں لٹکا دیں اور اس کو درخت انار سے باندھ دیں اور روز سات سو سات (707) مرتبہ عمل پڑھ کر پتلے پر دم کر دیں۔ ایک ہفتہ نہ گزرے گا کہ محبوب حاضر ہوکر عاجزی کرے گا۔

## دعائے حزب البحر کا خاص حب کا عمل

اگر کوئی شخص حُب کے لئے پڑھنا چاہے تو روزانہ سات (7) مرتبہ دعائے حزب البحر پڑھ کر عرق گلاب پر دم کرے اور جب مقام

وھب لنا من لدنك ریحا طیبة کما ھی فی علمك

پر پہنچے تو ستر (70) مرتبہ

یحبونھم کحب الله والذین امنوا اشد حبا لله

پڑھے اس کے بعد کہے یا الٰہی محبت اور دوستی فلاں بن فلاں کی بیچ دل فلاں بن فلاں کے اور اس کے تمام اعضاء اور استخوان میں ظاہر کر کہ ایک لحظہ بغیر اس کے اس کو قرار نہ پڑے آمین آمین کہے اور داہنے ہاتھ کی ہتھیلی کو تین مرتبہ زمین پر مارے۔ اسی طرح تین روز تک کرے اور عرق گلاب پر دم کرتے رہیں۔ بعد پوری ہونے دعوت تین روز کے، عرق کو اپنے منہ پر مل کر مطلوب کے سامنے جائے۔ پس مطلوب فوراً طالب ہوگی۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

# زوجین کی محبت کے لئے

بروز جمعہ ساعت زہرہ میں دو تعویز سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے لکھیں۔ بخور جاوی اور عنبر کا دیں۔ ایک طالب اپنے پاس رکھے اور دوسرا مطلوب کو پلایا جائے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم وَمِنَ النَّاسِ مَن يَتَّخِذُ مِن دُونِ اللهِ أَندَاداً يُحِبُّونَهُمْ كَحُبِّ اللهِ وَالَّذِينَ آمَنُواْ أَشَدُّ حُبّاً لِّلّهِ وَلَوْ يَرَى الَّذِينَ ظَلَمُواْ إِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ أَنَّ الْقُوَّةَ لِلّهِ جَمِيعاً وَأَنَّ اللهَ شَدِيدُ الْعَذَابِ فَمَنْ خَافَ مِن مُّوصٍ جَنَفاً أَوْ إِثْماً فَأَصْلَحَ بَيْنَهُمْ فَلاَ إِثْمَ عَلَيْهِ إِنَّ اللهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ. وَإِنِ امْرَأَةٌ خَافَتْ مِن بَعْلِهَا نُشُوزاً أَوْ إِعْرَاضاً فَلاَ جُنَاْحَ عَلَيْهِمَا أَن يُصْلِحَا بَيْنَهُمَا صُلْحاً وَالصُّلْحُ خَيْرٌ وَأُحْضِرَتِ الأَنفُسُ الشُّحَّ وَإِن تُحْسِنُواْ وَتَتَّقُواْ فَإِنَّ اللهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيراً. وَإِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَيْنِهِمَا فَابْعَثُواْ حَكَماً مِّنْ أَهْلِهِ وَحَكَماً مِّنْ أَهْلِهَا إِن يُرِيدَا إِصْلاَحاً يُوَفِّقِ اللهُ بَيْنَهُمَا إِنَّ اللهَ كَانَ عَلِيماً خَبِيراً يَسْأَلُونَكَ عَنِ الأَنفَالِ قُلِ الأَنفَالُ لِلّهِ وَالرَّسُولِ فَاتَّقُواْ اللهَ وَأَصْلِحُواْ ذَاتَ بِيْنِكُمْ وَأَطِيعُواْ اللهَ وَرَسُولَهُ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ رَبَّنَا وَأَدْخِلْهُمْ جَنَّاتِ عَدْنٍ الَّتِي وَعَدتَّهُم وَمَن صَلَحَ مِنْ آبَائِهِمْ وَأَزْوَاجِهِمْ وذريتهم إِنَّكَ أَنتَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ اللهم بحق هذه الآيات الشريفة اعطف قلب فلانة بنت فلانة على فلان بن فلانة بالمحبة الدائمة و الألفة والعطف والحنان فسيكفيكهم الله و هو السميع العليم ولا حول ولا قوة إلا بالله العلي العظيم وصلى الله على سيدنا محمد وعلى آله وصحبه وسلم۔

# برائے حب زوجین

اس نقش کو مشک وزعفران سے لکھ کر زوج یا زوجہ کو گیارہ روز کسی صورت سے خواہ ہانڈی میں ڈال دیں یا خواہ آٹے میں گھول دیں، خواہ پلادیں۔ مجرب ہے۔

الٰھی بحرمتہ جبرئیل ومیکائیل
اللھم بحرمتہ میکائیل وجبرئیل
الٰھی بحرمتہ اسرافیل وعزرائیل
اللھم بحرمتہ عزرائیل واسرافیل
وبحرمتہ حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم واصحابہ وسلم فلاں ابن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

# زوجین کی محبت کے لیے میوہ یا غذا کھلانے کا عمل

یَاوَدُوْدُ کو ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر میوہ یا کسی غذا پر دم کریں اور زوجین کو کھلا دیں تو ان دونوں کے دلوں میں الفت پیدا ہوگی۔ یہ عمل ضرورت کے تحت کیا جائے۔ جتنے دن ضرورت ہو، کریں۔

# میاں بیوی میں مثالی الفت ومحبت

میاں بیوی میں مثالی الفت ومحبت پیدا کرنا مقصود ہو یا دونوں میں سے کوئی ایک ناراض ہو اور اس کو راضی کرنا مقصود ہو تو پھولوں پر یا مشک وعنبر کی خوشبو پر یا جو بھی خوشبو میسر آجائے، اس پر یہ درود شریف تین سو تیرہ (۳۱۳) بار پڑھ کر دم کر کے میاں بیوی دونوں میں سے جس کو ضرورت ہو، وہ دوسرے کو سونگھائے۔ ان شاء اللہ دونوں کے قلوب ایک دوسرے کی طرف مائل ہونے لگیں گے۔ اس عمل کو بعد نماز ظہر اکیس دن تک کریں۔ درود شریف یہ ہے: اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مُعَطِّرِ الرُّوْحِ وَاٰلِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ صَلَاةً تُعَطِّرُنَا بِهَا وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

# اسماء ادریسی کا محبت کا خاص عمل

''یَا حَلِیْمُ یَا ذَا الْاَنَاۃِ فَلَا یُعَادِلُہٗ شَیْءٌ مِنْ خَلْقِہٖ''
ان کلمات کو سات مرتبہ کسی کھانے کی چیز جیسے سیب وغیرہ پر دم کر کے جس کو کھلائیں گے، وہ محبت کرنے لگے گا۔

# تسخیر کے نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## برائے تسخیر زوجین

اگر کسی عورت سے اس کا شوہر یا مرد سے اس کی بیوی ناراض و خفا ہو تو اس نقش کو لکھ کر دیوے۔ ۸ عدد نقش تیار کرے۔ ایک نقش عورت اپنے بائیں بازو پر باندھے، باقی سات نقش کسی میٹھی چیز میں گھول کر پلائیں۔ اسی طرح مرد کرے یعنی ایک نقش اپنے دائیں بازو پر باندھے اور سات نقش بیوی کو پلائے۔ ان شاء اللہ اللہ مسخر و مہربان ہوگی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| و | ب | ا | ہ |
| ا | ہ | و | ب |
| ہ | ا | ب | و |
| ب | و | ہ | ا |

طالب فلاں بن فلاں مطلوب فلاں ابن فلاں مبتلاء شود و عاشق گردد

## برائے حب و تسخیر عطر

اگر کوئی شخص چاہے کہ فلاں شخص میرا تابعدار ہووے تو اس کو یہ عمل عطر کرنا چاہئے۔ عروج ماہ میں شروع کرے۔ دریا کے کنارے افضل ہے ورنہ کسی تالاب یا کنویں کے کنارے پڑھے یا ایک طشت میں پانی بھر کر رکھے اور عزیمت مذکورہ ۵ ۳۱۲ مرتبہ روز پڑھے۔ اول آخر درود شریف ۱۱۔۱۱ مرتبہ پڑھے۔ چالیس روز کا یہ عمل ہے۔

روزانہ عطر پر دم کرتا رہے۔ چالیسویں روز شیرینی پر دم کرے۔ ان شاء اللہ زکوٰۃ ادا ہوگی۔ وقت ضرورت مع چہار کس نام طالب و مطلوب کے پڑھ کر دم کرے اور عطر کپڑوں میں لگاوے۔ وہ شخص فوراً رجوع ہوگا اور تابعداری کرے گا۔

وہ عزیمت یہ ہے: ''یَا اَللّٰہُ. یَا کَرِیۡمُ. یَا عَزِیۡزُ. یَا رَحِیۡمُ''۔

## برائے تسخیر

کلماتِ ذیل تسخیر خلائق و امراء و حکام و مرد و زن و عوام الناس کیلئے اکسیر و مجرب پایا۔ روزانہ ۵۰۵ مرتبہ ورد جاری رکھیں اور بوقت ضرورت گیارہ مرتبہ پڑھ کر مطلوبہ شخص پر دم کریں یا کسی شے پر دم کر کے کھلائیں یا پلائیں، ان شاء اللہ تعالیٰ مسخر و مہربان ہوگا۔ اگر کھلانے پلانے کا موقعہ نہ ہو تو مطلوبہ شخص کے نام کے اعداد کے مطابق تین روز بعد نماز عشاء پڑھیں، ان شاء اللہ مسخر و مہربان ہوگا۔ اگر نام بھی معلوم نہ ہو تو ۵۰۵ مرتبہ روز پڑھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ وہ کلمات یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم یَا عَزِیۡزُ عَزِّزۡنِیۡ فِیۡ قُلُوۡبِ النَّاسِ.

## خاص فرد کو مسخر کرنا

یَا رَحۡمٰنُ کُلُّ شَیۡءٍ وَّ رَاحِمَہٗ

تین روز تک ان کلمات کو مطلوب کا تصور کر کے 500 رتبہ پڑھیں۔ چوتھے روز غسل کر کے خوشبو لگا کر دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر ان کلمات کو لکھ کر مطلوب کے سامنے جائیں اور جا کر دایاں ہاتھ اپنے دل کے مقام پر تھوڑی دیر رکھیں۔ ان شاء اللہ اس کے دل میں خود کشش پیدا ہو جائے گی اور مسخر ہوگا۔

## سخت افسر کو مسخر کرنا

بعد نمازِ عشاء باوضو حالت میں اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ بار اور درود تاج گیارہ بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں اور ایک گلاس پانی پر بھی دم کریں۔ پھر سخت افسر کے پاس جانے سے پہلے دم کیا ہوا پانی تھوڑا سا اپنے منہ پر اچھی طرح ملے اور بقیہ پانی خود پی لے۔ ان شاء اللہ افسر مہربان ہوگا۔

## خلق خدا کو مسخر کرنا

شب جمعہ کو یہ کلمات لکھ کر کھالیں۔ باقی ایام میں کثرت سے ان کلمات کا ورد کرتے رہیں۔ ان شاء اللہ خلق خدا مسخر ہوگی۔

کلمات یہ ہیں: یاغفار اغفرلی ذنوبی

# نکاح و شادی کے نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## عمل برائے نکاح

اگر کوئی شخص کسی سے نکاح کرنا چاہتا ہے تو ایک تازہ انڈہ مرغی کا لے کر اس کو صاف کر کے اس پر ۷۸۶ عدد لکھ کر حروف ابجد ''ا، ب، ج، د، ہ، و، ز، ح، ط'' لکھ کر مطلوب کا نام بمع نام والدہ پھر اپنا نام بمع نام والدہ لکھ کر یہ آیت شریفہ لکھے وَلَقَدْ عَلِمَتِ الْجِنَّةُ إِنَّهُمْ لَمُحْضَرُونَ

لکھنے کے بعد ایک گڑھا زمین میں کھود کر انڈے کو رکھ دے۔ اوپر اتنی راکھ چڑھا دے کہ آگ رکھنے سے جل نہ جاوے۔ یہ عمل چوبیس گھنٹہ کے لیے ہے یعنی انڈا گرم رہے۔ ان شاء اللہ نکاح کے لیے راضی ہوگا۔

## رشتہ دینے سے انکار کریں یا لڑکی راضی نہ ہو

پیر طریقت حافظ قاری احسان اللہ صاحب مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص کسی خاص لڑکی سے رشتہ کرنا چاہتا ہو اور لڑکی والے رشتہ دینے سے انکار کرتے ہیں یا لڑکی راضی نہیں ہے تو اس صورت میں اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراھیمی پڑھیں اور درمیان میں ایک سو بار یہ کلمات پڑھیں اور جس کی چاہت دل میں ہے، اس کا تصور کریں۔ یہ عمل نماز فجر کے بعد کریں اور دوسری مرتبہ بعد نماز عشاء کریں۔ ناغہ نہ کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ تین چلے (یعنی ایک سو بیس دن) میں رشتے ہو جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں: يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوبِ قَلِّبْ قَلْبَهَا اِلَیَّ

## من پسند شادی

تھوڑا سا سرمہ لے اور چاند کی پہلی جمعرات سے اس عمل کو شروع کریں۔ ہر روز نمازِ ظہر کے بعد باوضو حالت میں ایک ہزار ایک بار درود شریف پڑھ کر سرمہ پر دم کریں۔ یہ عمل چار جمعرات تک ہر روز بلا ناغہ کرے۔ اس کے بعد جب عمل مکمل ہو جائے تو اس سرمہ کو کسی شیشی میں ڈال کر محفوظ کر لیں اور پھر ضرورت پڑنے پر ظہر کی نماز کے بعد تھوڑا سا سرمہ لے کر اس پر اس فرد کا تصور کرتے ہوئے، جو شادی کے لئے راضی نہ ہو رہا ہو، ایک سو ایک بار درود شریف پڑھ کر دم کریں اور اس فرد کے سامنے جا کر بات کریں۔ ان شاء اللہ، راضی ہو جائے گا۔

درود شریف جو بھی جس شخص کے ورد میں ہو، وہی عمل میں پڑھیں۔

## جلد اور اچھی جگہ رشتہ طے ہو جائے

دعائے حزب البحر کا تعویذ (جس میں مکمل دعا لکھی ہو) لیں اور اس پر تین بار دعائے حزب البحر لڑکا یا لڑکی کے جلد اور اچھی جگہ رشتہ ہونے کی نیت سے پڑھ کر دم کریں۔ اول و آخر تین تین بار درود شریف۔ پھر اس پر اعلیٰ عطر لگائیں۔ اگر عطر تسخیر لگائیں تو بہت ہی بہتر ہے۔ لڑکا یا لڑکی غسل کر کے خوشبو لگائیں اور دو رکعت صلوٰۃ الحاجۃ پڑھ کر دعا کر کے یہ تعویذ پہن لیں یا اپنے پاس رکھ لیں۔ تعویذ پہننے سے قبل کچھ صدقہ کرنا بہتر ہوتا ہے۔ ان شاء اللہ، جلد ہی کسی اچھی جگہ رشتہ طے ہو جائے گا۔ لڑکا یا لڑکی روزانہ ایک بار دعائے حزب البحر پڑھا کرے اور دو جگہ پر حاجت کا لکھا ہے، وہاں صرف اچھی جگہ رشتہ طے ہونے کی دعا کریں۔

نوٹ: دعائے حزب البحر کا تعویذ روحانی دکان پر دستیاب ہے۔

## ''یا لطیف'' کا خاص عمل برائے حصول رشتہ

یہ ایک خاص الہامی تعویذ ہے جو روحانی علاج گاہ، دار العمل چشتیہ کی طرف سے پیش کیا جا رہا ہے۔ اس میں ''یا لطیف'' کو گیارہ سو (1100) مرتبہ لکھا گیا ہے۔ اس تعویذ پر سائل کا نام معہ والدہ لکھ کر اول و آخر گیارہ بار درود تنجینا اور گیارہ سو (1100) مرتبہ ''یا لطیف'' پڑھ کر دم کر کے سائل کو دیں۔ تعویذ پر اعلیٰ عربی خوشبو والا عطر لگائیں۔ سائل کو تاکید کریں کہ وہ روزانہ ''یا لطیف'' گیارہ سو (1100) مرتبہ، اول و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر تعویذ پر دم کر کے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ ان شاء اللہ، جلد ہی سائل کا رشتہ طے ہو جائے گا۔

**نوٹ:** ''یا لطیف'' کا خاص تعویذ روحانی دکان پر دستیاب ہے۔

# روحانی علاج کے لئے دم شدہ اشیاء برائے روحانی مریض و معالجین

## روحانی اگربتی

**روحانی اگربتی دفع نحوست:** نحوست کسی بھی قسم کی ہو، اس جگہ پر رہنے والوں اور کاروبار کرنے والوں کو بری طرح متاثر کرتی ہے۔ جس کے خاتمے کیلئے اگربتی دفع نحوست جلائیں۔ **قیمت: 200 روپے**

**روحانی اگربتی حصول برکت:** دکان، کاروبار، فیکٹری اور گھر میں حصول برکت کیلئے اور بے برکتی دور کرنے والی لاجواب اگربتی۔ **قیمت: 200 روپے**

**روحانی اگربتی دفع جادو و جنات:** جادو، جنات، شیاطین، نظر بد، حسد، گھر میں بے اتفاقی و بے چینی، لڑائی جھگڑے، مسلسل ناکامیوں کے لئے بہت مفید روحانی اگربتی۔ **قیمت: 150 روپے**

**روحانی اگربتی (جادو):** ہر طرح کے جادو کے اثرات کو جگہ سے ختم کرنے کے لئے کارآمد ہے۔ **قیمت: 150 روپے**

## روحانی تیل

**روحانی تیل (1) دفع جادو/ جنات:** جادو، جنات کے دورہ والے مریضوں کیلئے پیامِ شفاء ہے۔ **قیمت: 230 روپے 200ml**

**روحانی تیل (2) سکون:** اگر کسی کو دماغی خشکی کے سبب سے یا کسی اور مرض کے باعث نیند نہیں آتی تو روحانی دکان میں دستیاب "روحانی تیل نمبر 2" استعمال کریں۔ **قیمت: 290 روپے 50ml**

**روحانی تیل (3) دفع درد ہر قسم:** روحانی تیل (3) ایک خاص قسم کا تیل ہے جو چوٹ لگ جائے، موچ آجائے یا جسم میں کہیں درد ہو تو اُسے آناً فاناً ٹھیک کرتا ہے۔ **قیمت: 210 روپے 50ml**

**روحانی تیل (4) تقویت دماغ:** دماغ میں کمزوری آجانے سے پست ہمتی، حافظہ کی کمزوری آجاتی ہے۔ ایسے مریض روحانی تیل نمبر 4 استعمال کریں۔ **قیمت: 220 روپے 50ml**

**روحانی تیل (5) اعصاب:** اعصابی کمزوری ایک بہت بڑا مرض ہے جس کو فوراً ختم کرتا ہے۔ **قیمت: 220 روپے 50ml**

**روحانی تیل (6) آسیبی مریض:** جن کی اندر حاضری ہوتی ہو یا حاضری چاہے کسی بھی مخلوق کی ہو، اس روحانی تیل کے استعمال سے مریض کے اندر وہ مخلوق حاضر ہونے سے گھبرانا شروع ہو جاتی ہے اور اس کو بہت تکلیف ہوتی ہے۔ **قیمت: 230 روپے 220ml**

**روحانی تیل (7) مرگی، جنون، پاگل پن:** مرگی کے مریض کے لئے بہت ہی مؤثر و مفید ہے۔ جنونی کیفیت میں مبتلا مریض کے لئے بھی بہت ہی فائدہ مند ہے۔ **قیمت: 500 روپے 220ml**

**روحانی تیل (8) جادو:** جادو والے مریضوں کیلئے پیام شفاء۔ جادو کے اثرات کو جسم سے چُن چُن کر ختم کرتا ہے۔ **قیمت: 230 روپے**

**روحانی تیل (9) دفع جنات:** جنات کے اثرات کو جسم سے چُن چُن کر ختم کرتا ہے۔ جنات کے اثرات کی وجہ سے جسم میں پیدا ہونے والی بے چینی کو ختم کرتا ہے۔ **قیمت: 230 روپے 220ml**

## روحانی عطر

**عطرِ حاضری:** جنات و آسیب کے متاثرہ ایسے مریض، جن کے اندر یہ مخلوق حاضر ہوتی ہو، ان کو حاضر کرنے کے لئے خاص دم کیا ہوا عطر۔ **قیمت: 200 روپے**

**عطر حفاظت:** قرآنی آیات، اسماء الحسنیٰ، درود شریف اور عاملین کے مخصوص اعمال کا دم شدہ خاص حفاظت کا عطر، جس کو استعمال کرنے سے جادو، جنات سے حفاظت ہوگی (ان شاء اللہ تعالیٰ)۔ **قیمت: 200 روپے**

**عطر تسخیر:** عطر تسخیر کے استعمال سے تسخیر خلق ہوگی اور دوست، احباب سے اچھے تعلقات اور رشتوں میں استحکام پیدا ہوگا۔ **قیمت: 330 روپے**

# روحانی نمک

**روحانی نمک (1) جادو جنات:** روحانی نمک تمام جسمانی، روحانی بیماریوں میں تریاق کا کام دیتا ہے۔ روحانی نمک کے استعمال سے تمام امراض سے، بہت جلدی چھٹکارا مل جاتا ہے۔ **قیمت: 60روپے**

**روحانی نمک (2) پیٹ درد:** ہر قسم کے پیٹ درد کے مریضوں کے لیے مفید نمک۔ پیٹ درد کی تمام علامات میں مفید۔ پیٹ درد کی تمام وجوہات کو ختم کرتا ہے۔ **قیمت: 60روپے**

**روحانی نمک (3) زبان بندی دشمن:** اگر کوئی ایسا شخص ہو جس کی زبان کی وجہ سے لوگ بہت تنگ ہوں تو اس کے لیے خاص نمک تیار کروائیں۔ روحانی نمک مہینے میں صرف ایک دن تیار کیا جاتا ہے۔ جو لوگ تیار کروانا چاہیں، رابطہ کرلیں۔ **قیمت: 600روپے**

# روحانی آب شفاء

**روحانی آبِ شفاء (جادو):** "روحانی آبِ شفاء (برائے جادو)" جو کہ ایسے مایوس مریضوں کے لیے ایک تحفہ ہے۔ جو سالہا سال سے جادو کی زد میں ہوں، ان کے لیے روحانی آبِ شفاء ایک شفاء کی اُمید ہے۔ (ان شاء اللہ)

پیکنگ: آدھ لٹر **قیمت: 70روپے**

**روحانی آبِ شفاء (جنات):** یہ پانی کسی بھی قسم کے جناتی اثرات سے نجات کے لیے بہت مفید ہے۔ اس روحانی پانی کا اگر گھر میں چھڑکاؤ کیا جائے تو ہر قسم کے جناتی اثرات سے نجات مل جاتی ہے۔ پیکنگ: آدھا لٹر **قیمت: 70روپے**

**روحانی آبِ شفاء (جادو جنات):** یہ پانی کسی بھی قسم کے جادو اور جناتی اثرات سے نجات کے لیے بہت مفید ہے۔ یہ روحانی پانی جادو جنات سے متاثرہ ہر جگہ پر استعمال کیا جاسکتا ہے۔ پیکنگ: آدھا لٹر **قیمت: 70روپے**

# متفرق روحانی اشیاء

**روحانی عرق گلاب (جادو جنات):** جادو کے اثرات سے رہنے والے معدہ کے درد، دل کی حرکت، جسم پر رہنے والے بوجھ، بے چینی اور گھبراہٹ کی کیفیات کو ختم کرتا ہے۔ **قیمت: 300روپے (750ml)**

**روحانی شہد (برائے شوگر):** شہد کے ویسے تو بے شمار فوائد ہیں۔ اگر دم کیا ہوا شہد شوگر جیسے موذی مرض کیلئے استعمال کیا جائے تو بہت فائدہ مند ثابت ہوتا ہے۔ پیکنگ: 250گرام، **قیمت: 900روپے**

**روحانی شہد (جادو جنات):** جادو کے دیگر علاج کے ساتھ استعمال کرنے سے مریض بہت جلدی ٹھیک ہوجاتا ہے۔ جادو کے اثرات سے رہنے والے معدہ کے درد کو ختم کرتا ہے۔

پیکنگ: 250 گرام، **قیمت: 450روپے**

**روحانی چینی (جادو جنات):** روحانی چینی بیماریوں کے اس دور میں ایک خاص الخاص روحانی شفائی تحفہ ہے۔ روحانی چینی پر امراض روحانیہ و جسمانیہ سے چھٹکارے کے لیے خاص دم کیے گئے ہیں۔ **قیمت: 100روپے**

**روحانی پھکی:** پیٹ درد، گیس، بدہضمی، قبض، بھوک کی کمی، متلی، ابکائیاں، قے وغیرہ کے لئے تیار کردہ خاص پھکی۔ **قیمت: 80روپے**

**روحانی ڈوری اثرات بد:** یہ روحانی ڈوری ہر طرح کے بد اثرات سے نجات اور حفاظت کے لئے بہت مجرب ہے۔ **قیمت: 1100روپے**

**روحانی راکھ (جادو):** روحانی راکھ ایک خاص طریقے سے تیار کی جاتی ہے جو مختلف جسمانی امراض کے ساتھ ساتھ جادو کے متاثرہ مریضوں کے لیے بھی حیران کن اثرات کی حامل ہے۔ **قیمت: 250روپے**

**روحانی صابن (جادو):** تردد اور تذبذب سے بے نیاز ہو کر ایک بار تجربہ ضرور کریں۔ یہ صابن ردّ سحر اور ردّ امراض بھی ہے۔ جسمانی اور روحانی امراض کے لئے یکساں مفید ہے۔ **قیمت: 150روپے**

# حفاظت کے نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## حفاظت وعزت وبرکت

خواص لوح حروف مقطعات قرآنی۔ اعداد اس کے ۶۹۳ ہیں۔ لوح کی صورت یہ ہے:

ا ح ۷۸۶ ر س

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳۲ | ۲۲۷ | ۲۳۴ |
| ۲۳۳ | ۲۳۱ | ۲۲۹ |
| ۲۲۸ | ۲۳۵ | ۲۳۰ |

حفاظت وعزت وبرکت کے واسطے یہ لوح اول پنجشنبہ ماہ رجب کو وقت طلوع آفتاب بساعت مشتری چاندی کی چھوٹی تختی پر دعائے ذیل ۲۹ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس کی انگشتری نقرائی بنوا کر دست راست میں پہنے۔ دعا یہ ہے: بِسۡمِ اللّٰہِ بَابُنَا تَبَارَكَ حِيطَانُنَا يٰسٓ سَقْفُنَا كٓهٰيٰعٓصٓ كِفَايَتُنَا حٰمٓعٓسٓقٓ حِمَايَتُنَا فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

## نظر بد سے حفاظت

جس بھی چیز، آدمی یا بچے کو نظر بد سے محفوظ کرنا منظور ہو تو ان کلمات کو تین مرتبہ پڑھ کر اس چیز، آدمی یا بچے پر دم کر دیں۔ ان شاء اللہ، نظر بد سے حفاظت ہو جائے گی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

حَبْسٌ حَابِسٌ شَجَرٌ يَابِسٌ شِهَابٌ قَابِسٌ فَارْجِعِ الْبَصَرَ هَلْ تَرٰى مِنْ فُطُوْرٍ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَيْنِ يَنْقَلِبْ اِلَيْكَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّهُوَ حَسِيْرٌ۔

## چیونٹیوں سے حفاظت

اگر کسی برتن میں کوئی میٹھی چیز رکھی ہے اور اس بات کا اندیشہ ہو کہ چیونٹیاں اس برتن میں گھسنے کی کوشش کریں گی تو برتن پر ہاتھ پھیرتے ہوئے یہ کلمات پڑھیں اور برتن پر دم کریں۔ ان شاء اللہ چونٹیاں اس برتن کے قریب نہیں جائیں گی۔ کلمات یہ ہیں:

هٰذَا الْوَكِيْلِ الْقَاضِيْ اَوْ هٰذَا لِرَسُوْلِ الْقَاضِيْ اَوْ هٰذَا لِغُلَامِ الْقَاضِيْ۔

## حفاظت کا اکسیر عمل

اَللّٰهُ حَافِظِيْ اَللّٰهُ نَاصِرِيْ اَللّٰهُ حَاضِرِيْ اَللّٰهُ نَاظِرِيْ اَللّٰهُ مَعِيْ

**7** مرتبہ صبح شام پڑھ کر دم کرے۔

## نظر بد سے حفاظت کے لیے

اگر کسی بچے پر صبح آیت الکرسی ایک مرتبہ اور یاحفیظ تین مرتبہ پڑھ کر دم کر دیا جائے تو اس کو تمام دن کسی کی نظر نہیں لگے گی۔ اور اگر یہی عمل رات کو کر کے بچے پر دم کر دیا جائے تو تمام اثرات اور نظرِ بد سے تمام رات محفوظ رہے گا۔

## دشمن اور چوروں کے شر سے حفاظت

جو شخص دشمنوں کے شر اور چوروں کے شر سے بچنا چاہتا ہے تو اس کو چاہیے کہ اس دعا کو لکھ کر بازو پر باندھے یا اس کو روزانہ ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ خداوند کریم کے فضل و کرم سے جمیع برائیوں سے ہمیشہ محفوظ رہے گا اور کوئی شے اس کو ضرر رساں نہ ہوگی۔ وہ دعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اَلْحَفِيْظُ۔ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ۔ وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ وَيُرْسِلُ عَلَيْكُمْ حَفَظَةً۔ اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ۔ جَعَلْنَا السَّمَاءَ سَقْفًا مَّحْفُوْظًا۔ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ۔ لَهٗ مُعَقِّبٰتٌ مِّنْ بَيْنِ

يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ يَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ۔ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ۔ اَللّٰهُ حَفِيْظٌ حَافِظٌ وَاِنَّ عَلَيْكُمْ لَحٰفِظِيْنَ۔ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ۔ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ۔

## قتل اور لوٹ مار سے حفاظت

اگر کوئی شخص ڈاکو یا لیٹرے یا قاتل کے نرغے میں پھنس جائے یا ان میں سے کسی ظالم کا سامنا ہو جائے اور وہ اسے قتل کرنا چاہتے ہوں تو اس کے لئے اول چار رکعت نماز نفل پڑھے۔ اس کے بعد تین مرتبہ دعا پڑھ کے دم کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن کا وار خالی جائے گا اور دشمن ناکام ہوگا اور نقصان اٹھائے گا اور قتل اور لوٹ مار سے پڑھنے والا شخص محفوظ رہے گا۔ وہ دعا یہ ہے:

يَا وَدُوْدُ يَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِيْدِ يَا فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ اَسْئَلُكَ بِعِزَّتِكَ الَّتِيْ لَا تُرَامُ وَ مُلْكِكَ الَّذِيْ لَا يُضَامُ وَبِنُوْرِكَ الَّذِيْ مَلَاَ اَرْكَانَ عَرْشِكَ اَنْ تَكْفِيَنِيْ شَرَّ هٰذَا اللِّصِّ يَا مُغِيْثُ اَغِثْنِيْ۔

## بچوں کی تمام آفات سے حفاظت

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کا بچہ تمام آفات و بلیات اور ہر قسم کے شر اور فتنہ سے محفوظ رہے اور جوان ہونے تک اسے کوئی نقصان نہ پہنچے تو اسم الٰہی ''اَلْبَرُّ'' کو ایک سانس میں سات بار پڑھ کر اپنے بچے پر دم کرے اور اللہ تعالیٰ کے سپرد کر دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ وہ لڑکا بالغ ہونے تک تمام حادثات، آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا۔

## عاملین کی اپنی اور اپنے اہل و عیال کی حفاظت

حصار قرآنی کبیر (جو خاص قرآنی آیات پر مشتمل ہے) کو صبح، شام اور سونے سے قبل تین، پانچ یا سات بار پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے اپنے جسم پر پھیر لیں۔ پھر الگ سے دوبارہ پڑھ کر سب گھر والوں اور گھر کو تصور میں دم کریں۔

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

# بندش سے نجات کے نورانی عملیات

## معقود کا کشادہ کرنا

معقود مرد وزن کے لئے یہ عمل بھی عجیب الاثر ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ کسی نئے چینی یا شیشے کے برتن میں زعفران وگلاب سے یا سفید کاغذ پر زعفرانی روشنائی سے مندرجہ ذیل عزیمت تحریر کریں۔ پھر اسے دھو کر یا پانی میں گھول کر میاں بیوی یا معقود مرد وزن کو پلایا جائے۔ پس ربط ختم ہوجائے گا اور دونوں جماع کے قابل ہوجائیں گے۔ عمل یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَ سَلِّمۡ وَ بَارِكۡ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوۡلَانَا مُحَمَّدٍ ﷺ طِبِّ الۡقُلُوۡبِ وَ دَآءِهَا وَ عَافِیَةِ الۡاَبۡدَانِ وَ شِفَآئِهَا وَ نُوۡرِ الۡاَبۡصَارِ وَ ضِیَآئِهَا وَ اٰلِهٖ وَ اَصۡحَابِهٖ دَآئِمًا اَبَدًا ۔ مَرَجَ الۡبَحۡرَیۡنِ یَلۡتَقِیٰنِ یَخۡرُجُ مِنۡ بَیۡنِ الصُّلۡبِ وَالتَّرَآئِبِ فَاِذَا جَآءَ وَعۡدُ رَبِّیۡ جَعَلَهٗ دَکَّآءَ وَکَانَ وَعۡدُ رَبِّیۡ حَقًّا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | |
|---|---|---|
| د | ط | ب |
| ج | ھ | ز |
| ح | و | ا |

## کاروبار میں بندش ختم کرنے کا عمل

جو شخص یہ محسوس کرے کہ اس کے کاروبار کی بندش کردی گئی ہے، وہ روزانہ عشاء کی نماز کے بعد "یامنتقمُ" چھ سو چالیس (۶۴۰) مرتبہ پڑھے۔ اوّل وآخر سات سات بار درود شریف پڑھے۔ اور اس نقش کو لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ اور ایک نقش دکان پر لٹکا دے۔ ان شاء اللہ، اکیس (۲۱) دن کے اندر اندر بندش کھل جائے گی۔ اور بُرے اثرات سے نجات ملے گی۔ نقشِ مکرم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۴ | ۱۷۵ | ۱۷۸ | ۱۶۵ |
| ۱۷۷ | ۱۶۶ | ۱۷۱ | ۱۷۶ |
| ۱۶۷ | ۱۸۰ | ۱۷۳ | ۱۷۰ |
| ۱۷۳ | ۱۶۹ | ۱۶۸ | ۱۷۹ |

## کاروباری بندش کا توڑ

اول وآخر درود ابراہیمی 11 بار پڑھیں اور اس کو 7 بار پڑھیں۔

اَقۡطَعَ السَّحۡرُ الۡبَنۡدِشِ الرِّزۡقِ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلَ اللّٰهِ

اس کے بعد سورۃ کافرون 11 مرتبہ۔ سورۃ فلق 11 مرتبہ اور کلمات ذیل 11 مرتبہ:

یَاقَهَّارُ یَاجَبَّارُ قَهۡرَکُنۡ فِی الۡعِلۡمِ السَّحۡرِ سِفۡلِیۡ وَنَارِیۡ وَبَنۡدِشۡ رِزۡقِ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلَ اللّٰهِ یَاقَهَّارُ یَاجَبَّارُ

پڑھیں اور دعا کریں۔ بعد ازاں دریا سے پانی ایک بوتل لے کر آئیں اور اس پر ذیل کی آیت مبارکہ 101 بار پڑھ کر دم کریں اور اس پانی کو 41 یوم روزانہ صبح کو دوکان یا کاروبار والی جگہ پر دیواروں پر اچھی طرح چھڑکا دیں۔ یہ پانی ہرگز زمین پر نہ گرے۔ اس کے بعد یہ آیات 7 بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔

فَلَمَّا جَآءَ السَّحَرَةُ قَالَ لَهُمۡ مُّوۡسٰۤی اَلۡقُوۡا مَاۤ اَنۡتُمۡ مُّلۡقُوۡنَ۝ فَلَمَّاۤ اَلۡقَوۡا قَالَ مُوۡسٰی مَا جِئۡتُمۡ بِهِ ۙ السِّحۡرُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَیُبۡطِلُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُصۡلِحُ عَمَلَ الۡمُفۡسِدِیۡنَ۝

(یونس: ۸۰-۸۱)

## بند چیز کو کھولنے کے لیے

کسی کی زبان بند ہو جائے، کاروبار میں بندش، عورتوں کے مخصوص دنوں کا بند ہونا وغیرہ وغیرہ کے کھولنے کے لیے اس نقش مبارک کو مشک وزعفران سے لکھ کر سات جگہوں کا زمینی پانی جمع کر کے اس میں بھگو دیں۔ بعد نماز فجر نہار منہ ایک گلاس پانی پئیں۔ بندش والی جگہ پر دیوارں پر چھڑکاؤ کریں۔ احتیاط رہے کہ پانی زمین پر نہ گرے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یااللہ | یافتاح | یااللہ |
| یافتاح | یااللہ | یافتاح |
| یااللہ | یافتاح | یااللہ |

یااللہ یافتاح بحق یاحی یاقیوم

عورتیں اگر عرق بادیان یا مکو میں نقش بھگو کر عرق استعمال کریں تو بہت مفید ہے۔ اس کے علاوہ نقش کے نیچے والا عمل اگربتی پر پڑھ کر کاروبار والی جگہ دھونی دینا بھی بہت مفید ہے۔

## بندش شادی کا علاج

اگر کسی کا نکاح وشادی بذریعہ سحر باندھ دی گئی ہو اور اس کی نسبت و نکاح نہ ہوتا ہو، اس کے لئے مندرجہ ذیل عمل تیار کریں تاکہ وہ اپنے گلے میں لٹکائے۔ ان شاء اللہ بہت جلد کسی صالح مرد سے نکاح و نسبت ہو جائے گی۔ عمل یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | |
|---|---|---|
| رر | ررر | رر |
| س | س | س |
| رر | ررر | رر |

اَفَمَنۡ یَّمۡشِیۡ مُکِبًّا عَلٰی وَجۡهِهٖۤ اَهۡدٰۤی اَمَّنۡ یَّمۡشِیۡ سَوِیًّا عَلٰی صِرَاطٍ مُّسۡتَقِیۡمٍ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۶۱ | ۲۱۷۵ | ۲۱۷۲ | ۲۱۶۹ |
| ۲۱۷۳ | ۲۱۶۸ | ۲۱۶۲ | ۲۱۷۴ |
| ۲۱۶۷ | ۲۱۷۰ | ۲۱۷۷ | ۲۱۶۳ |
| ۲۱۷۶ | ۲۱۶۴ | ۲۱۶۶ | ۲۱۷۱ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱۶ | ۱۳۳۰ | ۱۳۲۷ | ۱۳۲۳ |
| ۱۳۲۸ | ۱۳۲۲ | ۱۳۱۷ | ۱۳۲۹ |
| ۱۳۲۱ | ۱۳۲۵ | ۱۳۳۲ | ۱۳۱۸ |
| ۱۳۳۱ | ۱۳۱۹ | ۱۳۲۰ | ۱۳۲۶ |

اَلَمۡ نَشۡرَحۡ لَكَ صَدۡرَكَ وَوَضَعۡنَا عَنۡكَ وِزۡرَكَ الَّذِیۡۤ اَنۡقَضَ ظَهۡرَكَ وَرَفَعۡنَا لَكَ ذِكۡرَكَ فَاِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ يُسۡرًا اِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ يُسۡرًا فَاِذَا فَرَغۡتَ فَانۡصَبۡ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارۡغَبۡ۔

## کاروبار کی بندش ختم کرنا

اگر کسی شخص کا کاروبار بندش کی وجہ سے تباہی کے کنارے پہنچ چکا ہو اور وہ شخص یہ چاہے کہ میرا کاروبار باقی رہے اور ہر طرح کی بندش ختم ہو جائے تو ''یَابَاقِیُ'' کو روزانہ بارہ ہزار پانچ سو (۱۲۵۰۰) مرتبہ دس (۱۰) دن تک پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس جگہ پر چھڑکائیں جس جگہ سے بندش دور کرنا مقصود ہو۔ ان شاء اللہ وہ کاروبار بربادی سے محفوظ رہے گا اور دیر تک باقی رہے گا۔

## بقیہ (ص 93): نظر بد سے نجات کے نورانی عملیات

بقیہ (ص 93)

حَسۡبُنَا اللّٰہُ وَنِعۡمَ الۡوَكِیۡلُ وَلَاحَوۡلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیۡرِ خَلۡقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصۡحَابِهٖ وَسَلَّمَ۔ اور بجائے فلاں ابن فلاں کے اس کا اور اس کی ماں کا نام لے۔ پھر اس دھاگہ کو دوسری بار ناپے۔ اگر تین ہاتھ سے بڑھ جائے یا کم ہو جائے تو اس مریض کو نظر بد کا اثر ضرور ہے۔ اس عمل کو اسی طرح تین روز برابر کرے۔ ان شاء اللہ العزیز، نظر بد کا اثر ضرور دور ہو جائے گا۔

# نظرِ بد سے نجات کے نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## نظرِ بد سے نجات کے لیے ہانڈی کا عمل

نظرِ بد، جادو، سحر بلکہ جسمانی بیماری کے واسطے بھی مفید ثابت ہوا ہے اور کثرت سے تجربہ میں آ چکا ہے۔ ایک کوری مٹی کی ہنڈیا درمیان جس کو پانی نہ لگا ہو، لیوے اور ٹھیک دوپہر دو ڈھائی مٹھی سیاہ ماش مریض اپنے ہاتھ سے اس میں ڈالے اور ان ماشوں پر یہ تعویذ ستھرے کاغذ پر لکھ کر رکھے اور ہنڈیا کے منہ کو چینی سے ماش کے ساتھ بند کرے۔ اور مریض کے سر سے پاؤں تک اس ہنڈیا کو تین دفعہ لاوے۔ پھر ایک شخص مقررہ اس کو علیحدہ جگہ، جہاں آدمیوں کی آمد و رفت کم ہو، لے جا کر ایک پتھر کا چولہا بنا کر ڈھائی سیر لکڑیاں اس کے نیچے جلاوے تا کہ اس ہنڈیا میں جوش آوے اور اس کے منہ سے عرق ماش نکلنے لگے۔ جب عرق نکلنا بند ہو جاوے تو اس ہنڈیا کو زمین میں دفن کر دے۔ اور جو شخص اس کو جلاوے، وہ نہا کر گھر میں آوے۔ اس عمل کی میعاد چالیس روز کی ہے یعنی چالیس روز تک برابر کرے۔ اگر درمیان میں آرام ہو جائے تو عمل کرنا چھوڑ دے۔

وہ تعویذ یہ ہے:

اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ الْوَاحِدِ الصَّادِقِ مِنْ شَرِّ کُلِّ طَارِقٍ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اِلٰھِیْ بِحُرْمَتِ اٰیْنَ تَعْوِیْذُ فُلَانْ بِنْ فُلَانْ رَا صِحت دھی یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا رَبُّ یَا رَبُّ یَا غَفُوْرُ یَا غَفُوْرُ یَا غَفُوْرُ۔

## لڑکے کو ڈائن کی نظر لگنے کا علاج

جس لڑکے کو کسی عورت ڈائن کی نظر لگی ہو تو ایک گول لکیر چھری سے کھینچے، آیت الکرسی اور ان آیتوں کو پڑھے وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۚ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا۔ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ۔ وَيُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّحِقَّ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَيَقْطَعَ دَابِرَ الْكٰفِرِيْنَ۔ لِيُحِقَّ الْحَقَّ وَيُبْطِلَ الْبَاطِلَ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ۔ وَيَمْحُ اللّٰهُ الْبَاطِلَ وَيُحِقُّ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ ۚ اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ۔

پھر یہ دعا پڑھے:

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ وَهَامَّةٍ وَعَيْنٍ لَامَّةٍ يَا حَفِيْظُ يَا رَقِيْبُ يَا وَكِيْلُ يَا كَفِيْلُ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

## نظرِ بد کی تشخیص و علاج

یہ عمل بھی نظرِ بد کے واسطے چلتا ہوا ہے کہ ایک پاک دھاگہ تین ہاتھ لمبا لے کر مریض کے پاس شب کو رکھے جو نظر زدہ ہو۔ پھر فجر کے وقت بِسْمِ اللّٰهِ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ کو تین بار اور سورۂ فاتحہ کو تین بار پڑھے۔ پھر عَزَمْتُ عَلَيْكَ اَيُّهَا الْعَيْنُ الَّتِيْ فِيْ فُلَانِ ابْنِ فُلَانٍ بِحَقِّ اٰشْرَاهِيًا بِوَاهِيًا اَدُوْنِيْنَا اَصْبَاتُ اِلٰیَ شَدَّای عَزَمْتُ عَلَيْكَ اَيَّتُهَا الْعَيْنُ الَّتِيْ فِيْ فُلَانِ ابْنِ فُلَانَةٍ بِحَقِّ شَهَتْ بُهَتْ اَشْهَتْ يَا تَنْطَاعِ النَّجَايَا الَّذِيْ لَا يَقْوٰى عَلَيْهِ اَرْضٌ وَلَا سَمَاءٌ اُخْرُجِيْ يَا نَفْسَ السُّوْءِ مِنْ فُلَانِ ابْنِ فُلَانَةٍ كَمَا اُخْرِجَ يُوْسُفُ مِنَ الْمَضِيْقِ وَجُعِلَ لِمُوْسٰى فِي الْبَحْرِ طَرِيْقٌ وَاِلَّا فَاَنْتِ بَرِيْئَةٌ مِنَ اللّٰهِ تَعَالٰى وَاللّٰهُ تَعَالٰى بَرِيْءٌ مِنْكِ اُخْرُجِيْ يَا نَفْسَ السُّوْءِ مِنْ فُلَانِ ابْنِ فُلَانَةٍ بِاَلْفِ اَلْفِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ اُخْرُجِيْ يَا نَفْسَ السُّوْءِ بِاَلْفِ اَلْفِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ

(بقیہ ص 92)

# ہر طرح کے جادو اور جنات کے مریضوں کا علاج کرنے کے اعمال

روحانی درس گاہ میں درج ذیل اعمال سکھائے جاتے ہیں جن کو سیکھ کر عامل اور روحانی معالج ہر طرح کے جادو اور جنات کے مریضوں کا علاج کرنے کے قابل ہو جاتا ہے۔ ان اعمال کو سیکھیں، خود بھی فائدہ اٹھائیں اور لوگوں کی بھی مدد کریں اور اپنی آمدنی اور شہرت میں اضافہ کریں۔

عوام بھی ان اعمال کو سیکھ کر خود اور اپنے اہل وعیال کو جادو اور جنات کی مصیبت سے نجات دلانے کی تدبیر کر سکتے ہیں۔

## بغیر فیس والے اعمال

| | | | |
|---|---|---|---|
| آیت الکرسی | منزل | عمل تہدیدی نامہ مبارک | معوذتین |
| ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا عمل | قصیدہ طوبیٰ | قصیدہ حسنیٰ | دعائے حزب النصر |

## فیس والے اعمال

| | | | |
|---|---|---|---|
| سات سلام چہل کاف | چہل کاف (۲) | چہل کاف (۳) | چہل کاف (۴) |
| امنت باللہ (۱) | امنت باللہ (۲) | امنت باللہ (۳) | منزل |
| آیت الکرسی | آیات سحر | افحسبتم (سورہ مومنون کی آخری آیات) | دفع آسیب کا خاص عمل |
| سورہ مزمل | سورہ جن | سورہ رحمٰن | سورہ یٰسین |
| آیت قطب | سورہ ناس | سورہ فلق | معوذتین |
| مندرہ کبیر | مندرہ شاہ علی | نورانی مندرہ | عمل باندھ جادو |
| اعصائے کلیم اللہ | عمل واپسی سحر (۱) | عمل واپسی سحر (۲) | ڈنکا شاہ علی |
| تھیلی والا عمل | ھانڈی والا عمل (درجہ اول) | ھانڈی والا عمل (درجہ دوم) | کڑاہی والا عمل |
| بکرے کے صدقے کا عمل | اونٹ کی ہڈی والا عمل | سری والا عمل | خزینہ مجربات |
| آیت الکرسی باموکل | آیت قطب باموکل | چہل کاف باموکل | سورہ مزمل باموکل |
| سورہ یٰسین باموکل | سورہ جن باموکل | سورہ کوثر باموکل | سورہ فیل باموکل |

**نوٹ** جو عاملین یہ چاہتے ہیں کہ لوگوں کو آگے سکھائیں مگر ان کے پاس خود سیکھ کر طاقت حاصل کرنے کا وقت نہیں، وہ ادارے سے اپنے شاگردوں کو اجازت دلوا سکتے ہیں۔ ادارے کو صرف نام، والدہ، والد اور شہر بتانا ہوگا۔ ادارے کا عاملین کے شاگردوں سے کوئی رابطہ نہیں ہوگا۔ ان کی رہنمائی کرنا عاملین کی ذمہ داری ہوگی۔ ادارہ صرف باطنی طور پر عمل جاری کرے گا۔ عاملین ادارے سے مکمل رہنمائی حاصل کر سکیں گے۔ مزید معلومات کے لیے رابطہ کریں۔

# دشمن سے متعلق نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## دشمن کو تباہ و برباد کرنے کے لئے

جب قمر وبال یا ہبوط میں ہو (علم النجوم سے معلوم ہوتا ہے) تو ایک دائرہ کھینچ کر دائرے کے اندر دشمن کا نام اور اس کی ماں کا نام لکھیں۔ اور دائرے کے باہر **الف** کو ایک سو گیارہ (۱۱۱) مرتبہ لکھیں۔ پھر دائرے کے چاروں طرف **الف** ایک سو گیارہ (۱۱۱) مرتبہ لکھ کر اس تختی کو کسی پرانی قبر میں دبا دیں تو دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا۔

## دشمن کو مغلوب کرنا

اس اسم بارک کے عدد ۱۱۶ ہیں، جس شخص کا دشمن نہایت زبردست ہو اور خود عاجز ہو وہ اگر تھوڑا سا آٹا گوندھے اور اس کی ایک ہزار گولیاں بنائے اور ایک گولی اٹھا کر اسم مبارک ''القَوِیُّ'' کو پڑھ کر وہ گولی بہ نیت دفع دشمن مرغ کو ڈالے، تو حق تعالیٰ زبردست دشمن کو مغلوب کر دے گا۔

## دشمن کو بھگانے کا عمل

جو شخص چاہے کہ اس کا دشمن دفع ہو جائے اور بھاگ جائے تو ہر نماز کے بعد یَاقَھَّارُ اکیس بار دشمن کا تصور کر کے پڑھے اور دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں الٹی کر لے یعنی ان کی پشت آسمان کی طرف کر لے اور ہاتھوں کے اوپر سے دشمن کے چہرے کا تصور کر کے پھونک مارے۔ دشمن ذلیل و خوار ہو کر بھاگ جائے گا یا معافی طلب کرے گا، ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## برائے ہلاکت ظالم و فاسق دشمن

علامہ زردق نے اپنی شرح اسماء الحسنیٰ میں یہ بیان کیا ہے کہ جب تو ارادہ کرے ہلاک ہونا کسی ظالم یا مرد فاسق کا تو جدول بسم اللہ تختی ارزیز پر لکھ اور نام مذکور یعنی اس ظالم یا فاسق کا حول یعنی حوالی تختی خاتم میں داخل کر اور اس کو بخور انگزہ و زریخ احمر یعنی ہرتال سرخ کی دے اور وہ تختی خاتم آگ کے گرد رہے اور خبردار وہ خاتم آگ سے ملنے نہ پائے کہ وہ شخص ہلاک ہو جائے گا اور تو پیش خدا مبتلائے محاسبہ ہوگا اور اس کی دعا یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ وَاَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَيُّوْمُ الَّذِیْ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ الَّذِیْ مَلَاَتْ عَظَمَتُهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَاَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الَّذِیْ عَنَتْ لَهُ الْوُجُوْهُ وَخَشَعَتْ لَهُ الْاَصْوَاتُ وَوَجِلَتْ مِنْهُ الْقُلُوْبُ اَنْ تُصَلِّیَ وَتُسَلِّمَ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَاَنْ تَقْضِیَ حَاجَتِیْ فِیْ هَلَاكِ فُلَانٍ يَاقَاهِرُ يَاقَهَّارُ يَاقَادِرُ يَامُقْتَدِرُ يَامُنْتَقِمُ يَااَللّٰهُ يَااَللّٰهُ۔

سات بار اس دعا کو سات سو مرتبہ پڑھنا چاہیے، ان شاء اللہ ظالم ہلاک ہوگا کیونکہ یہ دعا مستجاب ہے۔ اور صفت یعنی طریقہ خاتم یہ ہے:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم | فلان |
| اللہ | الرحمن | الرحیم | فلان | بسم |
| الرحمن | الرحیم | فلان | بسم | اللہ |
| الرحیم | فلان | بسم | اللہ | الرحمن |
| فلان | بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم |

## دشمن کا ذہن خراب ہو

نماز عشاء وتر سے فارغ ہو کر کف دست میں قدرے خاک پاک لے کر اس پر تین مرتبہ دشمن و والدہ کا نام لے کر یہ پڑھے۔

یَاقَدِیْمُ الْاَزَلِیُّ یَامَنْ یَّعْلَمُ خَآئِنَةَ الْاَعْیُنِ وَمَا تُخْفِی الصُّدُوْرُ عَلَیْكَ حفظ وعقل فلان بن فلانہ، باطل شود پر ذیل آیت کو تین مرتبہ پڑھ کر کف دست خاک پر دم کر کے دشمن کے گھر میں ڈال دیں۔ ان شاء اللہ دشمن کا ذہن خراب ہو جائے گا۔

قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ هَلْ تَنْقِمُوْنَ مِنَّاۤ اِلَّاۤ اَنْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَاۤ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَاۤ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلُ ۙ وَاَنَّ اَكْثَرَكُمْ فٰسِقُوْنَ ﴿۵۹﴾ قُلْ هَلْ اُنَبِّئُكُمْ

بِشَرٍّ مِّنْ ذٰلِكَ مَثُوْبَةً عِنْدَ اللّٰهِ ؕ مَنْ لَّعَنَهُ اللّٰهُ وَغَضِبَ عَلَيْهِ وَجَعَلَ مِنْهُمُ الْقِرَدَةَ وَالْخَنَازِيْرَ وَعَبَدَ الطَّاغُوْتَ ؕ اُولٰٓئِكَ شَرٌّ مَّكَانًا وَّاَضَلُّ عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ ﴿۶۰﴾ (المآئدۃ:۵۹-۶۰)

## دشمن کا گھر برباد ہو

دوپہر کے وقت ایک مٹھی خاک ہاتھ میں لے کر سر برہنہ دھوپ میں کھڑے ہو کر پہلے سورۂ لہب سات مرتبہ، پھر سورۂ ناس سات مرتبہ، پھر سورۂ قریش سات مرتبہ، پھر اکتالیس بار یَا قَاهِرُ الْعَدُوِّ یَا وَلِیُّ یَا بُدُوْحُ یَاقَاهِرُ الْعَدُوِّ خانہ فلاں بن فلانہ برباد شود پڑھے۔ پھر اس خاک پر دم کر کے گھر یا دکان میں ڈال دیں۔ اگر یہ خاک راستہ والی ہے تو دشمن ذلیل ہوگا اور کسی ویران جگہ کی ہو تو دشمن کا گھر برباد ہوگا۔ یہ عمل جلالی ہے، بلا عذر شرعی کسی کو اجازت نہیں۔

## دشمن کو ہلاک کرنے کا عمل

جب مقابلہ قمر و مریخ یا مریخ و زحل ہو قمر ہبوط میں ہو تو عمل کرنے کے لیے بیٹھے۔ اپنے گرد حصار کرے اور اپنے اوپر بھی ایک بار آیت الکرسی پڑھ کر حصار بدنی کرے۔ یا قاھر ذوالبطش الشدید اَنْتَ الَّذِیْ لَایُطَاقُ اِنْتِقَامَہٗ کو ایک سطر میں بسط حرفی کر کے لکھے۔ دوسری سطر میں نام دشمن معہ والدہ پھر حروف خاکی پھر لفظ ہلاکت لکھے۔ ان دونوں سطور کو امتزاج دے۔ بعد امتزاج تکسیر صدر مؤخر کرے اور پہلوئے راست کے حروف اور پہلوئے چپ کے حروف لے کر ان کو آپس میں امتزاج دے کر مرکب پانچ حرفی کر کے طلسم پیدا کرے اور تکسیر کی سطر اول کے اعداد نکال کر ان کی مثلث خاکی بنائے مثلث کے اوپر حروف طلسم اور نیچے یہ عزیمت لکھے۔ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا اَرْوَاحَ الْعَلْوِیَّةِ وَالسَّفْلِیَّةِ بِکُلِّ اِسْمٍ حَاصِلٍ مِنْ هٰذَا الْحُرُوْفِ الْاَسْمَآءِ رَبَّنَا وَرَبُّکُمْ مِنَ الْمَلَآئِکَةِ الْمُقَرَّبِیْنَ وَالْاَرْوَاحِ الْمُقَدَّسِیْنَ عَلَی الْقَتْلِ وَالْهَلَاكِ فلاں بن فلاں العجل العجل العجل الساعة الساعة الوحا الوحا الوحا۔

اس نقش کو اور عزیمت کو سرکہ، نمک اور نوشادر میں کالی سیاہی میں آمیز کر کے مردہ کے کفن یا دشمن کے پرانے کپڑے پر لکھیں اور تعویذ بنا کر گیہوں کے خمیرے آٹے سے ایک پتلا دشمن کا بنا کر اس کے پیٹ میں اس نقش کو رکھ دیں، اوپر باقاعدہ کفن دیں۔ گھر آ کر ابوداؤد حسینی کی روح کے لئے کچھ شیرینی پر فاتحہ پڑھ کر ہدیہ کریں اور کہیں کہ ”اے ابوداؤد حسینی! فلاں کام میں میری مدد کرو۔“ تین مرتبہ اس طرح کہیں اور فاتحہ کی چیز کسی کو دے دیں اور کلام کا تماشا دیکھیں۔ تمام عمل ننگے سر اور ننگے پاؤں کرنا ہو گا۔ تین دن سے آٹھ دن تک اس کا اثر ظاہر ہوگا۔ یہ جلالی عمل ہے، سوچ سمجھ کر کریں ایسا نہ ہو کہ لینے کے دینے پڑ جائیں۔ ناحق سے ڈریں اور عمل کے طریقے میں غلطی نہ کریں۔ اگر اس پتلے کو زمین سے نکال کر پانی میں بہا دیں گے تو اثر باطل ہو جائے گا۔

## اخراج اعداء کا عمل

کسی شہر، علاقہ، گھر یا دفتر وغیرہ سے کسی کو نکالنا مقصود ہو تو بعد نماز عشاء دو رکعت نفل ادا کریں۔ ہر رکعت میں بعد فاتحہ سات سات بار سورۂ فیل پڑھیں، بعد سلام حزب البحر کے کلمات ”وعنت الوجوه سے ظلما تک“ اکتالیس (۴۱) بار پڑھیں اور دشمن کے نکل جانے کیلئے دعا کریں۔

ان شاء اللہ بہت جلد دشمن اس جگہ سے نکل جائے گا۔

## ہلاکت ظالم

ایک اینٹ کچی اور ایک چاقو لاویں اور کسی دریا یا ندی یا نہر ورنہ حوض پانی کے کنارے بیٹھے اور اپنے سامنے اس اینٹ کو رکھے اور اس کو اپنا دشمن جانے اور سورۂ یٰسین کو پڑھے۔ جب ایک مرتبہ پڑھ چکے تو اس چاقو سے ایک لکیر زور سے کھینچے، اسی طرح اکتالیس مرتبہ سورۃ پڑھ کر چاقو سے ہر مرتبہ لکیر کھینچتا رہے جبکہ پورے چالیس مرتبہ ہو جاوے تو اسی جگہ پر اس اینٹ کو مثل جنازہ خیال کر کے نماز جنازہ پڑھے اور پڑھنے کے بعد وہ اینٹ پانی میں ڈالے اور ڈالتے وقت کہے کہ میں نے اپنے دشمن کو یَاقَهَّارُ بِالْقَهْرِ فِیْ قَهْرِ قَهْرِكَ یَاقَهَّارُ (ہلاک کیا)۔ میں نے بہت ہی مجبور اور معذور ہو کر یہ کام کیا ہے۔

# تکمیل حاجات کے نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## برائے حل مطلب

ہر مطلب کے حل کے لیے اور ہر مقصد میں کامیابی کے لیے ان کلمات کو باوضو لکھ کر روزانہ سات دن تک دریا (سمندر، نہر، تالاب) میں ڈالے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔ وہ کلمات یہ ہیں:

یَاحَنَّانُ۔ یَامَنَّانُ۔ یَاسُلْطَانُ۔ یَاغُفْرَانُ۔ یَابَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔ بِرَحْمَتِكَ یَااَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

## حاجت پوری کرے

اَللّٰھُمَّ یَامَشْمَخْ مَشْخِیْشاً قَشْلَامُوْنَ۔

جو کوئی اسے بھوج پتر پر لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اور پھر کسی صاف برتن میں زعفران اور ماء الورد سے تحریر کرے۔ پھر عرق گلاب سے دھو کر کچھ پی لے۔ اور کچھ سے اپنا چہرہ دھولے۔ پھر حاکم افسر یا جس کسی سے کوئی حاجت ہو۔ اس کے پاس چلا جائے۔ ان شاء اللہ وہ شخص حاجت پوری کرے گا۔

## حاجت پوری ہو

بَزْجَلٍ...... اس اسم کے بارے میں عاملین وکاملین فرماتے ہیں کہ یہ وہ اسم ہے جس کی برکت سے شہر بابل کی زہرہ آسمان پر گئی تھی۔ جو اس اسم کو سرخ کاغذ پر جمعرات کے دن سورج نکلنے سے پہلے لکھے اور پھر کسی سے کلام کئے بغیر اس اسم کو پڑھتے ہوئے اُس کاغذ کو دریا میں ڈال دیا کرے۔ اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت کے لیے دُعا کرے تو جمعۃ المبارک تک اللہ تعالیٰ اُس کی حاجت پوری فرمائے گا۔

## دعوت سورۂ اخلاص برائے حاجت روائی

سورۂ اخلاص کی دعوت کا طریقہ یہ ہے کہ دو رکعت نفل پڑھیں۔ اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ ایک مرتبہ اور سورۂ اخلاص گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ بعد سلام دعوت سورۂ اخلاص اکتالیس مرتبہ پڑھیں اور سورۂ اخلاص (1002) مرتبہ پڑھیں۔ اور سورۂ اخلاص کی خاتم لکھ کر ایک لکڑی کے عصاء پر اپنے سر سے بلند اپنی خلوت گاہ میں آویزاں کریں۔ اور ریاضت کے وقت لوبان، جاوی اور مصطگی کا بخور روشن کریں۔ اور ایسے ہی ہر رات کریں۔ یہاں تک کہ سورۂ اخلاص کے خدام حاضر ہوں اور آپ کی حاجت پوری کریں۔

ریاضت کی کم از کم مدت اکتالیس روز ہے۔ دعوت سورۂ اخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ اِسْمِكَ الْاَعْظَمِ الْمُعَظَّمِ الْاَجَلِّ الْاَکْرَمِ الطَّاھِرِ الْمُطَھِّرِ الْمَخْزُوْنِ الْمَکْنُوْنِ اَنْتَ اللهُ وَعِلْمُكَ فِیْ کُلِّ مَکَانٍ یَااللهُ یَااللهُ یَااللهُ یَامَنْ اَنْتَ الْاَبَدِیُّ الْوَاحِدُ الْاَحَدُ الْفَرْدُ الصَّمَدُ یَامَنْ رَفَعَ السَّمٰوٰتِ بِغَیْرِ عَمَدٍ وَبَسَطَ الْاَرْضِیْنَ عَلٰی مَاءٍ جَمَدٍ یَامَنْ خَلَقَ الْخَلَائِقَ وَاَحْصَاھُمْ عَدَدًا یَامَنْ قَسَمَ الْاَرْزَاقَ وَلَمْ یَنْسَ اَحَدً بِفَضْلِهٖ یَامَنْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔ اَسْئَلُكَ اَللّٰھُمَّ یَامُطَّلِعُ عَلَیْنَا اَنْ تَنْظُرَ بِعَیْنِ بِعِنَایَتِكَ وَلُطْفِكَ اِلَیْنَا وَتَصَرَّفْنِیْ فِیْ جَمِیْعِ الْاَفْعَالِ الْعُلْوِیَةِ وَالسِّفْلِیَةِ وَسَخِّرْلِیْ خُدَّامِ ھٰذِهِ السُّوْرَةِ الشَّرِیْفَةِ بِسِرِّ الْمَسَاجِدِ الْمَھْجُوْرَةِ وَالْقُلُوْبِ الْمَکْسُوْرَةِ مِنْ اَجَلِكَ۔ وَالْبُیُوْتِ الْمَعْمُوْرَةِ بِذِکْرِكَ بِحَقِّ قُلْ ھُوَ اللهُ اَحَدٌ اَللهُ الصَّمَدُ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔ اَجِبْ یَاعَبْدَالْوَاحِدِ وَاَنْتَ یَاعَبْدَالرَّحْمٰنِ وَاَنْتَ یَاعَبْدَالصَّمَدِ وَاَنْتَ یَاعَبْدَالْقُدُّوْسِ وَتَوَکَّلُوْا (بِکذا وَکذا) بِحَقِّھَا عَلَیْکُمْ وَجَلَالَتِھَا لَدَیْکُمْ وَبِحَقِّ مَنْ اَنْزَلْتَ عَلَیْهِ وَبِحَقِّ مَنْ قَالَ لِلسَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ اَئْتِیَا طَوْعًا اَوْ کَرْھًا قَالَتَا اَتَیْنَا طَائِعِیْنَ اَلْعَجَلُ بِحَقِّ مَنْ تَجَلّٰی رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَکًّا وَخَرَّ مُوْسٰی صَعِقًا مِنْ ھَیْبَتِهٖ وَبِسِرِّ لَمَقْفَنْجَلِ وَبِاَلِفِ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ

اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدُ بْنِ عَبْدَاللّٰہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمْ۔ اٰمِیْن۔

اور خاتم یہ ہے:

| قولہ | ۷۸۶ | جبرائیل | ۷۸۶ | الحق |
|---|---|---|---|---|
| کھیعص | ۳۳۱ | ۳۳۸ | ۳۳۳ | حمعسق |
| عزرائیل | ۳۳۶ | ۳۳۴ | ۳۳۲ | میکائیل |
| کھیعص | ۳۳۵ | ۳۳۰ | ۳۳۷ | حمعسق |
| ولہ | | اسرافیل | | الملک |

## تکمیل حاجات کا سریع التاثیر عمل

یہ عمل صوفی حکیم صوفی عبدالرؤف نظامی صاحب (رینالہ خورد) والوں کا ہے جو حاجات کی تکمیل کے لیے مجرب ہے۔

عمل کی مکمل طریقہ و ترکیب درج ذیل ہے:

(۱) سب سے پہلے نقش مبارکہ کو نیک وقت میں زعفرانی سیاہی سے بنالیں۔

(۲) رات 12 بجے کے بعد وظیفہ کریں۔

نقش مبارکہ کو پاک کپڑے کی دھجی میں باندھ کر سر پر باندھیں اور بائیں پیر پہ دایاں پیر رکھ کر 11 سو بار پڑھیں۔

یاعزیز من کل عزیز بحق یاعزیز

اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف ننگے سر زیر آسمان، تصور مکمل اور تنہائی رات 12 کے بعد۔

وظیفہ مکمل کر کے اللہ رب العزت سے اپنے مقصد کے حصول کی دعا نہایت عاجزی وانکساری سے مانگیں پھر تعویذ سرہانے رکھ کر سو جائیں۔ صبح نماز کے بعد تعویذ کپڑے میں سے کھول کر سخت آٹے کے گولے میں لپیٹ کر نہر میں ڈال آئیں، اگر نہر نزدیک نہیں ہے تو ان کو پاک جگہ دفن کر دیں۔

دوران وظیفہ نماز کی پابندی اور گناہوں سے پرہیز ضروری ہے۔ مدت وظیفہ اپنے کام کی نوعیت کے مطابق کریں۔ تین (3) دن، گیارہ (11) دن، اکیس (21) دن، اکتالیس (41) دن۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹ | ۵۸ | ۲۷ |
| ۴۵ | جو مراد ہو لکھیں | ۴۹ |
| ۴۰ | ۳۶ | ۱۸ |

## قضائے حاجات کا خاص الخاص عمل

چاندی یا تانبے کو لوح پر تمام تر منسوبات کے ساتھ ایک مثلث کامل کندہ کریں۔ پھر اس کو مشک وزعفران کا بخور دیں۔ پھر اس پر روزانہ تین راتوں سورہ الانعام ایک سو مرتبہ اور پھر بیس مرتبہ یہ آیت پڑھیں:

اُدْخُلُوْا عَلَیْہِمُ الْبَابَ فَاِذَا دَخَلْتُمُوْہُ فَاِنَّکُمْ غَالِبُوْنَ۔

چوتھی رات اسے عود اور عنبر کا بخور دیں۔ پھر اس لوح کو کسی شیشے کے برتن میں محفوظ کر کے رکھیں۔ اور اس برتن میں خالص چنبیلی کا روغن اور خالص عنبر ڈال دیں۔ پھر جب کبھی بادشاہ یا کسی وزراء، یا ارباب دولت، حکام وافسران کو ملنا ہو، تو اس روغن سے تھوڑا سا روغن لے کر اپنے منہ پر، دونوں ابروں پر لگائیں۔ اور ملاقات کے لیے چلے جائیں۔ اور اپنی حاجت پیش کریں پس وہ آپ کی حاجت پوری کریں گے۔ یہ عمل اشرف الاعمال میں سے ایک ہے۔

لوح یہ ہے:

| قولہ | ۷۸۶ | جبرائیل | ۷۸۶ | الحق |
|---|---|---|---|---|
| کھیعص | ب/۲ | ط/۹ | د/۴ | حمعسق |
| اسرافیل | ز/۷ | ھ/۵ | ج/۳ | عزرائیل |
| کھیعص | و/۶ | ا/۱ | ح/۸ | حمعسق |
| ولہ | | میکائیل | | الملک |

یُحِبُّوْنَہُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ ؕ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ ؕ

(سورہ البقرہ:165)

# حل المشکلات کے نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## اسم ذات... ہر مشکل کا حل

کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ ایک نہایت مجرب اور زود اثر طریقہ درج کیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ غالب تر ہے۔ اس کو ہی اگر منظور نہ ہو تو اس کا کوئی علاج نہیں۔ لیکن اس عمل کا اثر اس طرح یقینی ہے، جس طرح مشرق سے آفتاب کا نکلنا۔ جو آپ کا مقصد ہو۔ ملازمت، ترقی، اولاد، تسخیر وغیرہ، غرضیکہ ایسا مقصد ہو جو پورا نہ ہوتا ہو تو بحکم تعالیٰ پورا ہوگا۔

عمل یہ ہے کہ اسم ذات اللہ کو اس طرح لکھیں۔ ا ل ل ہ۔ سفید اور عمدہ کاغذ کے ٹکڑوں پر علیحدہ علیحدہ لکھا کریں۔ یعنی ہر کاغذ کے ٹکڑے پر ایک اسم، یہ اسم ایک لاکھ مرتبہ لکھا جائے گا۔ اب آپ اپنے وقت اور فرصت کا لحاظ کرتے ہوئے جس قدر روزانہ لکھ سکیں، لکھیں۔ ایک لاکھ کو اتنے دنوں پر تقسیم کرلیں مثلاً 40 دن یا 60 دن یا 90 دن میں۔ غرض کہ جس قدر ایام میں آپ آسانی کے ساتھ ایک لاکھ کی تعداد ختم کرسکیں، اتنی تعداد روزمرہ لکھا کریں۔ پھر ہر ٹکڑہ کو آٹے میں لپیٹ کر دریا میں ڈال دیا کریں (جاری پانی ہونا اور اس میں مچھلیاں ہونا شرط ہے)۔ اس امر کی ضرورت نہیں کہ روزمرہ گولیاں دریا میں ڈالی جائیں۔ بلکہ کئی روز کی جمع کرکے ایک دن بھی ڈال سکتے ہیں۔ مگر احتیاط رہے کہ کوئی پرزہ ضائع نہ ہوجایا کرے۔

لکھنا اور گولیاں بنانا سب باطہارت ہو۔ یہ عمل عروج ماہ میں پیر یا بدھ یا جمعہ کے دن لکھنا شروع کریں اور جس روز سے لکھنا شروع کریں، اسی روز سے اسم اللہ چار ہزار چار سو چوالیس (۴۴۴۴) مرتبہ روزانہ آخری دن تک پڑھا کریں۔ لکھنے اور پڑھنے میں اسم اللہ کے حرکات وسکنات زیر زبر پیش صحیح ادا ہونا ضروری ہے۔ ہ کی پیش خوب واضح کرکے پڑھیں۔ خیال رہے کہ جلدی میں ہ منہ سے ساکن نہ نکلے۔ اسی طرح لکھنے میں حرکات ساتھ لگائیں۔ یوں ا ل لٰ ہ۔

ایک کاغذ پر لکھتے چلے جائیں۔ پھر ہر اسم کو علیحدہ علیحدہ کرلیں۔ شرط یہ ہے کہ چاقو یا قینچی یعنی لوہے اور دھاردار آلے سے علیحدہ نہ کریں۔ قلم بھی لوہے کا نہ ہو۔ قلم ودوات نئی ہوں اور اسے کسی اور کام میں قطعی استعمال نہ کریں۔ زعفران سے لکھا کریں تو زیادہ بہتر ہے۔ خدا چاہے تو ایک مرتبہ بہتا ہوا دریا بھی رک جائے گا۔ اس عمل میں کوئی خاص پرہیز نہیں۔ صرف حرام سے بچیں اور حتی الامکان نماز کی پابندی کریں۔ جھوٹ بولنے اور حرام کھانے سے پرہیز کریں۔ بس یہی شرائط ہیں۔

## مشکل سے نجات

شب جمعہ کو اکتالیس (۴۱) دانہ گندم پر اکتالیس (۴۱) بار یہ دعا پڑھ کر پھونکیں۔ ہر دانہ پر ایک بار۔ پڑھ کر چھت پر ڈال دیں تاکہ پرندے کھا جائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، جس مشکل سے نجات کے لئے پڑھے گا، اس سے نجات ملے گی۔ دعا یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ لا الہ الا اللہ بعونک و قدرتک لا الہ الا اللہ بحقک و حرمتک لا الہ الا اللہ فرجاً فرجنی من امری فرجاً مخرجاً ربنا یا ارحم الراحمین۔

## ہر مشکل کا حل

اس عمل کو ایسے افراد کریں جو انتہائی کسی مشکل میں گرفتار ہو گئے ہوں یا کسی کی کوئی عزت نہ کرتا ہو یا کوئی انسان دنیا میں مرتبہ اونچا کرنا چاہے یا کوئی بڑی سے بڑی مشکل ہو۔ اللہ کے فضل سے، اس عمل کی بدولت ہر وہ کام ممکن بن جائے گا جو پہلے ناممکن ہونے کی حیثیت رکھتا ہوگا۔ یہ عمل نہایت ہی مجرب ہے اور کئی مرتبہ کا آزمودہ ہے۔ اگر کوئی اسے صرف عشاء کی نماز کے بعد روزانہ چالیس دنوں تک سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھ لے تو اس کا عامل بن جائے گا۔ پھر جس مقصد کی خاطر بھی سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے گا تو اسی وقت کام ہوگا۔ ویسے ہر مقصد کیلئے جب تک مقصد پورا نہ ہوتو اسے روزانہ بعد نماز عشاء ایک سو ایک (۱۰۱) کی تعداد میں پڑھا جاسکتا ہے اور اپنے کام کی مکمل نیت باندھے۔ اللہ کے حکم سے سات

(بقیہ ص 43)

# زبان بندی، جدائی اور بندش لگانے کے نورانی عملیات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## بیوی کی زبان درازی ختم کرنے کے لیے

اگر بیوی زبان دراز ہو اور گھر میں جھگڑے فساد کرتی رہتی ہو تو اس عورت کے سات بال لے کر ان میں سات گرہ لگائیں اور ہر گرہ میں 72 مرتبہ یہ عمل پڑھ کر پھونک دیں۔ پھر ان بالوں کو بہتے پانی میں چھوڑ دیں۔ ان شاء اللہ بیوی کی زبان درازی سے نجات ملے گی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یَاوَدُوۡدُ یَاحَافِظُ یَابُدُّوۡحُ

## برائے عداوت

لَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ

تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ نمک پر پڑھیں۔ (جن دو شخصوں کے درمیان جدائی کرانی ہے، ان کو کھلا دیں یا دونوں میں سے کسی ایک کو کھلا دیں۔ طریقہ یہ ہے کہ روزانہ تھوڑے سے نمک پر پڑھ لیا کریں۔ گیارہ دن یا اکیس دن تک عمل کریں۔ پھر نمک استعمال کریں۔ لوگ اس میں غلطی کرتے ہیں کہ پہلے ہی دن سے عمل کو استعمال کرنا شروع کر دیتے ہیں جبکہ اس عمل میں ابھی طاقت بھی نہیں آئی ہوتی یا عمل مکمل نہیں ہوا ہوتا۔ خ)

## برائے عداوت

اس نقش کو ساعت مریخ میں منگل یا ہفتہ کے روز زوال قمر میں لکھو۔ اور قبر میں دبا دو۔ فلاں بن فلاں کی جگہ دونوں کا نام لکھو جن کے درمیان عداوت ڈالنی ہے۔ فوراً اثر ہوگا۔

وَاَلۡقَیۡنَا بَیۡنَہُمۡ فلاں بن فلاں اَلۡعَدَاوَۃَ وَالۡبَغۡضَآءَ فلاں بن فلاں اِلٰی یَوۡمِ الۡقِیٰمَۃِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| وانت الذی | لایطاق | انتقامه | یاقاهر |
| الشدید | وانت الذی | لایطاق | انتقامه |
| ذوالبطش | الشدید | انت الذی | لایطاق |
| یاقهار | ذوالبطش | الشدید | وانت الذی |

کلا اذا بلغت التراقی وقیل من راق وظن انه الفراق اللھم فرق بین فلاں بن فلاں کما فرقت بین السماء والارض وبین ادم وابلیس وبین محمد وابوجھل۔

## بستہ کرنے کا عمل

بعض مرد یا عورتیں فعل حرام کی مرتکب ہوتی ہیں جن کی وجہ سے خاندان کی عزت بھی برباد ہوتی ہے اور ان کی زندگی بھی تاریک ہو جاتی ہے۔ یا بعض عورتیں اپنے خاوند کو چھوڑ کر یا بعض مرد اپنی مستورات کو چھوڑ کر غیر جگہ خواہشات پوری کرتے ہیں۔ ان کی اصلاح پر لانے کے لیے سزا و نصیحت کام نہیں دیتی۔ جب تک کہ وہ خود ارادہ نہ کریں۔ اس لئے میں ایک عمل بتاتا ہوں۔ یوں کرو۔ ایک قفل آہنی لاؤ۔ اور مقارنہ قمر یا مریخ یا زحل یا قمر در عقرب میں کاغذ پر لکھو۔ یا قاھر ذوالبطش الشدید انت الذی لا یطاق انتقامہ اور اگر مرد ہے تو اس کے نیچے یہ لکھو بستم ذکر فلاں بن فلاں (نام مرد) بر فرج فلاں بنت فلانئہ (نام عورت)۔ اگر عورت ہے تو لکھو بستم فرج فلاں بنت فلانئہ (نام عورت) بزدکر فلاں بن فلاں (نام مرد) پھر اس تعویذ کو لپیٹ کر قفل کی جوف میں ڈال دو۔ ایک ہزار بار اوپر کی آیت شریف پڑھ کر قفل پر دم کر کے موم سے سوراخ بند کر دو۔ اور چابی لگا دو۔ اوپر تانت لپیٹ کر حوض یا کنوئیں میں ڈال دو۔ وہ عورت یا مرد جس کے حق میں باندھا جائے گا۔ اس پر کبھی بھی قادر نہ ہو سکے گا۔ اور جب تک پانی سے قفل برآمد نہیں ہوگا۔ مرد عورت کشادہ نہ ہوں گے۔

**نوٹ:** جدائی، تباہی اور کسی بھی قسم کی بندش لگانے کے اعمال کرتے وقت بہت احتیاط کرنی چاہیے۔ اگر یہ ناجائز کیے جائیں تو اس کا خمیازہ بھگتنا پڑتا ہے۔ عموماً عمل کرنے والا خود مبتلا ہو جاتا ہے۔

# روحانی دکان کے تیار علاج

## ہر طرح کے امراض کا علاج

طب میں جتنے بھی طریقۂ علاج ہیں، ان سب میں مختلف امراض اور علامات کے الگ الگ علاج کیے جاتے ہیں۔ کچھ ایسی ادویات ہوتی ہیں جو ایک سے زائد امراض اور علامات کے لیے مفید ہوتی ہیں مگر کوئی ایسی دوائی نہیں جو ہر مرض کے علاج کے لیے ہو۔ اب ہر طرح کے امراض کا روحانی علاج منگوا کر بیماریوں سے شفا پائیں۔

ہدیہ 2100 روپے

## ہر قسم کے کینسر کا علاج (1)

کینسر ایک موذی اور مہلک مرض ہے اور آج کل تیزی سے عام ہو رہا ہے۔ کینسر کئی طرح کا ہوتا ہے۔ چالیس یوم پر مشتمل یہ روحانی علاج کینسر کی تمام علامات اور ہر طرح کے کینسر کے لیے مفید ہے۔

ہدیہ 4100 روپے

## السر کا علاج

السر ایک طرح کا زخم ہوتا ہے۔ السر کئی قسم کے ہوتے ہیں۔ یہ روحانی علاج ہر قسم کے السر اور ان کی علامات میں مفید ہے۔ چند جگہیں جہاں پر السر کے زخم ہوتے ہیں، یہ ہیں: بستر پر بہت زیادہ دیر تک مریض کے لیٹنے سے زخم بن جاتے ہیں جن کو بیڈ سور (bedsores) کہتے ہیں، شرمگاہ کی جگہ پر، مقعد یا اس کے آس پاس، شوگر کے مریض کے پاؤں میں، منہ کے چھالے، معدہ میں، آنتوں میں وغیرہ۔

ہدیہ 2100 روپے

## ہائی بلڈ پریشر کا علاج

ہائی بلڈ پریشر آج کے دور میں کثرت سے ہونے والا مہلک مرض ہے۔ یہ ایک خطرناک مرض ہے جو دل کی دھڑکنوں کو بند کرنے کا سبب بھی بن سکتا ہے، انسانی گردوں کے لئے بھی بے حد نقصان دہ ثابت ہوتا ہے، ہائی بلڈ پریشر کے مریضوں کیلئے کامیاب روحانی علاج اب مناسب ہدیے میں۔ ہدیہ 2300 روپے

## دل کے امراض کا علاج

آج کے دور میں دل کے امراض میں مبتلا مریضوں میں بہت تیزی کے ساتھ اضافہ ہو رہا ہے۔ اس کی اصل وجہ تو ہماری غذا اور موجودہ رہن سہن کا انداز ہے جس میں جسمانی مشقت کم سے کم ہوتی جارہی ہے۔ دل کے امراض کا روحانی علاج مریضوں کیلئے نوید شفا ہے۔

ہدیہ 3100 روپے

## نفسیاتی امراض کا علاج

چالیس یوم پر مشتمل یہ روحانی علاج ہر طرح کے نفسیاتی امراض اور ان کی علامات کے لیے بہت مفید ہے۔ اگر یہ امراض نظر بد، جادو یا جنات کی وجہ سے بھی پیدا ہوئے ہوں تو بھی یہی روحانی علاج مفید ہے۔

ہدیہ 2500 روپے

## ہر قسم بد اثرات سے نجات

عموماً نظر بد، جادو، آسیب، جنات و شیاطین کے اثرات کو ہی بد اثرات کہا جاتا ہے۔ ان اثرات کا دخل جب بھی کسی کی زندگی میں آتا ہے، اس کی زندگی میں پریشانیاں آجاتی ہیں۔ صحت کے مسائل، تعلقات میں خرابی، معاشی مسائل کا روز بروز بڑھنا، روحانی مسائل کا پیدا ہوجانا، عاملین کے عمل چلنا بند ہوجانا یا پھر ان کے پاس مریضوں کا نہ آنا وغیرہ۔ تمام قسم کے بداثرات کے خاتمہ کا مجرب علاج۔ ہدیہ 4100 روپے

## ہر قسم بخار کا علاج

بخار کئی قسم کے ہوتے ہیں۔ یہ روحانی علاج ہر قسم کے بخار کے لیے

مفید ہے۔ پرانا بخار جو ہڈیوں کے اندر رس گیا ہو، جگر میں بخار، معدہ میں بخار، وہ بخار جو کئی سال پرانا ہو، موسمی بخار، تپ محرقہ، تپ دق، نمونیہ وغیرہ......ان سب بخاروں کے لیے مجرب روحانی علاج ہے۔ اس روحانی علاج سے ڈاکٹر اور حکیم پریشان ہوجاتے ہیں کہ اتنا پرانا بخار ایک ہفتے سے تین ہفتے میں کیسے ختم ہوگیا۔ ہدیہ 2100 روپے

## ٹائی فائیڈ بخار کا علاج

ٹائی فائیڈ بخار آنتوں کے بخار کے طور پر بھی جانا جاتا ہے۔ یہ آلودہ غذا اور پانی کے استعمال سے ہوتا ہے جس میں بیکٹیریا موجود ہوتے ہیں۔ ٹائی فائیڈ کی تمام علامات میں یہ روحانی علاج مفید ہے۔ روحانی علاج کے ساتھ ساتھ جسمانی علاج بھی جاری رکھیں۔ ہدیہ 2100 روپے

## ٹی بی کا علاج

خطرناک، جان لیوا اور تکلیف دہ بیماریوں میں ٹی بی کا شمار ہوتا ہے۔ اس کا طبی علاج بھی کافی طویل ہوتا ہے۔ ابتدائی درجہ میں ہو تو مریض کو کلی شفاء مل سکتی ہے۔ معاملہ زیادہ بڑھ جائے تو علاج مشکل ہوجاتا ہے۔ ٹی بی کے مریض اب مایوسی کو خیر باد کہیں اور یہ علاج اعتماد کے ساتھ منگوائیں۔

ہدیہ 2100 روپے

## ہر قسم کے امراض گردہ کا علاج

گردوں کے امراض خواہ وہ عام مرض ہو یا خاص......دونوں ہی بہت تکلیف دہ ہیں۔ گردوں کے ہر قسم کے امراض کیلئے یہ روحانی علاج بہت مفید ہے۔ چند امراض یہ ہیں: * گردوں میں سوزش * گردوں کا سکڑ جانا * گردوں میں درد * گردوں میں خون کا جم جانا * گردوں میں پتھری * گردوں کا بڑھ جانا * گردوں میں سختی آجانا * گردوں میں تپ دق کے دانے نکل آنا * گردوں کا کینسر * گردے کا زخمی ہونا وغیرہ۔

ہدیہ 3100 روپے

## نظر بد، سحر و آسیب کا ایمرجنسی علاج

نظر بد، جادو اور جنات کا کیسا ہی مریض ہو، اگر مریض کی ایسی حالت ہو جائے کہ عام روحانی علاج سے اس کو افاقہ نہ ہو رہا ہو، مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی کا مصداق ہو رہا ہو، عام علاج کے ساتھ خاص علاج سے بھی مریض کنٹرول میں نہ آ رہا ہو تو اس ایمرجنسی روحانی علاج کو جاری روحانی علاج کے ساتھ اعتماد سے استعمال کروائیں۔ عاملین کے تجویز کردہ روحانی علاج میں کوئی نقص واقع نہ ہوگا۔ یہ خاص ایمرجنسی علاج...... ہر قسم کے روحانی علاج کے ساتھ استعمال کروایا جاسکتا ہے۔ ہدیہ 2500 روپے

## تین روزہ مفرور کی واپسی کا خاص عمل

بھاگے ہوئے کو واپس بلانے کا خاص عمل ہے۔ ملازم گھر یا دکان سے بھاگ گیا ہو، بھائی یا بہن بھاگ گئے ہوں، بیٹا یا بیٹی بھاگ گئے ہوں یا کوئی بھی بھاگ گیا ہو اور اس کو واپس بلانا مقصود ہو تو اس روحانی عمل سے فائدہ اٹھائیں۔ ان شاء اللہ، اگر وہ شخص کسی قید میں نہ ہو یا پھر قانون واپسی کی راہ میں رکاوٹ نہ ہو تو وہ واپس آئے گا۔ ہدیہ 2100 روپے

## تین روزہ حب کا خاص عمل

محبت کا کیسا ہی جائز معاملہ ہو، یہ خاص عمل ہے جو تیار ہونے کے بعد سائل اپنے گھر پر بھی کرسکتا ہے، کسی دوسرے کے گھر بھی کرسکتا ہے اور عامل اپنی جگہ پر بھی کرسکتا ہے۔ ہدیہ 2100 روپے

## تین روزہ رشتہ طے ہونے کا خاص عمل

آج کل خواتین کے مسائل میں سب سے بڑا مسئلہ کسی جگہ رشتہ طے ہونے کا ہے۔ ایک طرف لڑکیوں کی تعداد لڑکوں سے کہیں زیادہ ہوتی جارہی ہے تو دوسری طرف لڑکی اور لڑکے والوں کے نخرے بھی بڑھتے جارہے ہیں۔ ان وجوہات کی وجہ سے جب عمر زیادہ ہوجائے تو پھر رشتہ ملنا ویسے ہی مشکل ہوجاتا ہے۔ ہدیہ 3100 روپے

# معروف روحانی سکالر علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری صاحب کی اب تک شائع ہونے والی کتب کی تفصیل

| نمبر شمار | نام کتاب | موضوع کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| 1 | ردسحر حصہ اول (نیا اضافہ شدہ ایڈیشن) | سحر، جادو، ٹونہ، مسان، کالے علم اور تعویذات کے بداثرات کو ختم کرنے کے مستند طریقہ عملیات پر مبنی لاثانی تصنیف | 350 |
| 2 | ردسحر حصہ دوم | جادو ٹونہ، کالے علم، سفلی اعمال، بیر بکلوا کی چوکی اور گندا مسان کے بداثرات کو جڑ سے ختم کر دینے والے قوی الاثر اعمال پر انمول تصنیف | 125 |
| 3 | ردسحر حصہ سوم | برسوں کے لاعلاج مسحور و معقود افراد کے لیے اک مژدہ جانفزا، ردسحر کے مجرب و مستند ترین نقوش پر مشتمل لاثانی تصنیف۔ کالے علم، جادو ٹونہ، سفلی اعمال کی چیرہ دستیوں اور ستم نوازیوں نیز گندا مسان کے بداثرات کو جڑ سے ختم کرنے کے لیے اک ضرب کلیمی | 250 |
| 4 | آسیبی قوتوں سے نجات (نیا اضافہ شدہ ایڈیشن) | ارواح خبیثہ، جنات، بھوت پریت کی شر افشانیوں سے تحفظ اور تمام تر آسیبی امراض کے شافی و کافی علاج پر لاجواب و بے مثال شہرہ آفاق تصنیف | 400 |
| 5 | چھومنتر | سینہ بسینہ منتقل ہونے والے منتروں کے سربستہ رازوں کا انکشاف۔ محبوب و مطلوب کو مسخر و دیوانہ بنانے اور موہ لینے کے صدری گر جو چھومنتر میں ہی پڑھ سکیں گے | 300 |
| 6 | فیضان القرآن | تسخیر خلائق، فتوحات، شفاء الامراض، قضائے حاجات، تسخیر ارواح، حل المشکلات، غلبہ بر دشمنان، عزت و توقیر، ترقی روزگار اور کامیابی و کامرانی کے مجرب قرآنی اعمال و نقوش پر لاجواب و شہرہ آفاق تصنیف | 300 |
| 7 | مصباح الارواح | اشارات و نظارات، حاضرات الارواح، تسخیر موکلات و جنات، ملکۃ الجنات و شاہ جنات، تسخیر پریاں و شیاطین، تسخیرات ارواح خبیثہ سفلیہ، تسخیر ملوک سبعہ اور ان کی عفریت و ذریت کے مستند اعمال پر لاجواب و شہرہ آفاق لاثانی تصنیف | 200 |
| 8 | روحانی خطوط | عاملین و کاملین اور نامور حکماء کرام کے خاص الخاص عملیات و تعویذات اور مجربات کا گلدستہ جو انہوں نے اپنے خاص احباب کو بذریعہ خط عطا فرمایا | 225 |
| 9 | عکس لوح محفوظ | حروف مقطعات نورانیہ کی عالمانہ، صوفیانہ، محققانہ شرح و تشریح، تفسیر و معانی اور حروف نورانیہ سے متعلقہ زکوۃ کے مستند طریق، شرف کواکب اور شعبہ ہائے زندگی کے مسائل کے حل سے متعلقہ مختلف اعمال و نقوش و تعویذات اور علم لدنی کے مخفی رازوں پر مشتمل بے مثال و لاجواب تصنیف | 300 |
| 10 | فیضان الحروف | حروف ابجد سے کام لینے کے سری قوانین، حروف کی حقیقت، تاثیر، خواص و افعال، قوت جاذبہ، روحانیات اور طلسمات، اعمال و نقوش اور الواح پر مبنی لاثانی و انمول تصنیف | 350 |
| 11 | ریکی ہیلنگ کورس | کائناتی شفاء انرجی ”متبادل طریقہ علاج“ جو جسمانی، روحانی، ذہنی اور نفسیاتی امراض کے لیے پوری دنیا میں جاری و ساری ہے۔ ریکی ہیلنگ پر اردو میں پہلی بے مثال لاثانی تصنیف | 200 |
| 12 | پیرانارمل علوم کا خلاصہ | ہپناٹزم، یوگا، کلر تھراپی، اروما تھراپی، میگنٹ تھراپی، مائنڈ پاور، چی پاور، این ایل پی اور دیگر ماورائی علوم پر مستند تحقیقی مضامین پر مبنی اردو میں پہلی تصنیف | 250 |
| 13 | معراج معرفت | طالب عشق حقیقی، سلوک و معرفت، طالب مولیٰ، راہ فقر کے مسافر اور راہ طریقت پر گامزن ہونے والے مبتدی حضرات کے لیے مشعل راہ، خضر نما، پیر کامل کا درجہ رکھنے والی لاثانی تصنیف لطیف | 200 |
| 14 | شاہراہ طریقت | اکابر اولیاء کرام کی تعلیمات پر مبنی بصیرت افروز مرقع، مرشدان طریقت کے لیے پیر کامل کا درجہ رکھنے والی تصنیف | 250 |
| 15 | جہان تصوف | تصوف کی دنیا میں ایک گراں قدر اضافہ جسے رہتی دنیا تک یاد رکھا جائے گا۔ تصوف کے انمول موتیوں کا ایک خوبصورت گلدستہ جس کی خوشبو ہر صوفی و سالک کی روح کو معطر کرتی ہے | 300 |
| 16 | کلید رموز مخفی | زمانہ قدیم کی عبرانی، سریانی اور عربی نایاب دعوات مثلاً دعوت برہتیہ، دعوت جلجلوتیہ، دعوت خلقۃ الهوا، دعوت قسم ناصور، دعائے قرشیہ، دعائے شیخ، دعائے عجیب الاثر، حاضری مطلوب اور تسخیر مطلوب کے اعمال، اسمائے تحفیہ اور دعوت صمدیہ کی تشریح شرح وضاحت اور ان کے نایاب ترین اعمال۔ ارسال ہاتف اور تسخیر ارواح کے صدری اعمال اور طلسمات، ابن عربی و ابن سینا، پر مبنی ایک ایسی تحقیق جسے آنے والی کئی صدیوں تک یاد رکھا جائے گا۔ روحانی علوم و فنون کے وہ مخفی خزینے جن کی مشتاقان روحانیت کو برسوں سے تلاش تھی۔ | 500 |
| 17 | مکاشفات اسرار | علوم مصریہ، بابلیہ، یونانیہ اور عربیہ کے تناظر میں اسرار الحروف، الواح، الجواہر، علم الاوفاق، جفر الآثار اور ریاضات و دعوات پر مبنی جامع الفوائد و نادر کتاب (مصنف: فقیر غلام رسول عاکفی نقشبندی، لاڑکانہ) | 360 |
| 18 | رموز خاتم سلیمانی | نقش مثلث 4 معروف خاتم سلیمانی کی جمیع اقسام، اعمال و دعوت اور اسرار و رموز پر مشتمل ایک عدیم النظیر تصنیف۔ | 400 |
| | مکمل سیٹ 18 کتب | | 5260 |

بذریعہ ڈاک کتب منگوانے پر ڈاک خرچ الگ ہے

خیر اندیش علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری
ادارہ فیضان روحانیات پاکستان، اسلام نگر حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ پنجاب
0333-6974734, 0300-4967412



http://goo.gl/xj5wyY موبائل اکاؤنٹس کے ذریعے ادائیگی کے طریقے

## یامغنی (1100 بار) اور سورۂ مزمل (11 بار) کا خاص تعویذ

ایک خاص تعویذ جس میں اللہ ﷻ کا اسم مبارک "**یامغنی**" گیارہ سو (1100) بار لکھا ہوا ہے اور **سورۂ مزمل** گیارہ (11) بار لکھی ہوئی ہے۔ یہ عمل رزق کے لیے بہت مشہور و مجرب ہے۔

**فوائد** رزق کی فراوانی اور تنگ دستی سے چھٹکارا پانے کا خاص تعویذ ہے۔ چند فوائد یہ ہیں: ⬅ کشائش رزق ⬅ رزق میں برکت ⬅ رزق کی بندش ختم ⬅ کاروبار میں ترقی ⬅ دکان میں ترقی ⬅ سامان کی جلد فروخت ⬅ گاہکوں کی کثرت ⬅ کاروبار کی بندش دور ⬅ روزگار میں ترقی ⬅ روزگار میں عروج ⬅ مفلسی دور ⬅ آمدنی میں برکت نیز ہر طرح کے رزق، روزگار، کاروبار میں پریشانیوں سے نجات اور اضافے کیلئے بہت ہی مجرب تعویذ ہے۔

**غیر دم شدہ تعویذ** 100 تعویذات (جگہ پر لگانے کے لیے بڑا سائز) 300 روپے۔ (پاس رکھنے کے لیے چھوٹا سائز) 100 روپے۔

**دم شدہ فی تعویذ کا ہدیہ** (بڑا سائز): 1100 روپے چھوٹا سائز: 700 روپے

رُوحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 | ruhani.shop | ruhani-shop

## سورۂ فاتحہ کا اکتالیس (41) مرتبہ کا خاص تعویذ

سورۂ فاتحہ کا اکتالیس (۴۱) مرتبہ کا عمل کئی اولیائے کرام، مشائخ عظام، علمائے کرام، بزرگان دین اور عاملین کا معمول رہا ہے اور ہر حاجت کے پورا ہونے اور ہر پریشانی سے نجات کے لیے۔ بہت ہی مجرب مانا گیا ہے۔

**فوائد** اگر آپ جملہ مقاصد میں کامیابی و کامرانی چاہتے ہیں تو یہ تعویذ آپ کیلئے نفع مند ہے۔ اگر آپ ہر طرح کی مشکلات کا خاتمہ چاہتے ہیں تو یہ آپ کی پہلی ضرورت ہے۔ تمام مقاصد میں کامیابی ⬟ حاجات کی تکمیل ⬟ پریشانیوں سے نجات ⬟ بیماریوں سے شفایابی ⬟ ہر کام میں آسانی ⬟ تسخیر و حب ⬟ امدادِ خداوندی کے حصول ⬟ وبائی امراض سے بچاؤ ⬟ جادو سے نجات ⬟ جنات سے نجات ⬟ مفلسی دور کرنے ⬟ نعمتوں میں اضافے ⬟ مقدمہ میں کامیابی ⬟ علم میں اضافے ⬟ دماغی کمزوری سے نجات ⬟ لاعلاج امراض اور ہر قسم کے طبی، معاشی، معاشرتی اور روحانی کاموں میں کامیابی اور سرفرازی کیلئے بہت موثر ہے۔

غیر دم شدہ تعویذ 100 تعویذات (جگہ پر لگانے کے لیے بڑا سائز) 300 روپے۔ (پاس رکھنے کے لیے چھوٹا سائز) 100 روپے۔

دم شدہ فی تعویذ (بڑا سائز) 1100 روپے، چھوٹا سائز: 700 روپے

رُوحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 | ruhani.shop | ruhani-shop

## کوپن برائے بغیر فیس اعمال

تاریخ ________ اکتوبر 2021ء

نام ________ والد ________

والدہ ________ مکمل پتہ ________

________

موبائل نمبر ________

Email (اگر ہو) ________

مطلوبہ اعمال ________

**نوٹ** رجسٹری جوابی خط کے ساتھ شناختی کارڈ کی ایک عدد صاف کاپی ارسال کریں۔ ایک وقت میں دو اعمال کی اجازت لی جا سکتی ہے۔ مزید شرائط و تفصیلات کے لیے ویب سائٹ دیکھیں یا رابطہ فرمائیں۔

0333-7772775 | 042-35410586

## دارالعمل چشتیہ میں ہونے والے 3 خاص لنگر

تینوں لنگروں کا ہر اسلامی ماہ کی پہلی (نوچندی) اتوار کو خاص اہتمام و انتظام کیا جاتا ہے

### 1 خاص لنگر برائے ایصالِ ثواب

تمام سلاسل کے بزرگان دین و امت مسلمہ کے ایصال ثواب کے ساتھ دعاؤں کا خصوصی اہتمام کیا جاتا ہے۔ آپ بھی اس ماہانہ لنگر شریف میں اپنے کسی مرحوم رشتہ دار کے ایصال ثواب کے لئے حصہ ڈال سکتے ہیں۔ فی حصہ: 500 روپے مکمل دیگ: 5000 روپے

### 2 خاص لنگر برائے تکمیل حاجات

ہر قسم کی دینی و دنیاوی حاجات، معاشی مشکلات وغیرہ کی تکمیل کیلئے خاص لنگر۔ بفضل ربی جس نے بھی جس حاجت کیلئے حصہ ملایا اس کی تمام مرادیں پوری ہوئیں۔

مکمل دیگ: 4000 روپے مکمل حصہ: 800 روپے نصف حصہ: 400 روپے

### 3 لنگر برائے ترقی روحانیات

فی حصہ: 500 روپے مکمل دیگ: 5000 روپے

روحانی اعمال کی مضبوطی، ترقی اور تیزی کیلئے عاملین و روحانی طالبین اس میں حصہ ڈالتے ہیں۔

رُوحانی علاج گاہ دارالعمل چشتیہ
0324-7772772, 042-35410586
ruhaniilajgah

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف** سات سلام اور چہل کاف کا عمل ''پیرانِ پیر غوثِ اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ'' سے منقول ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف اجازت کی ضرورت ہے۔ اجازت نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔ اجازت حاصل کرنے کے بعد اس عمل کے ذریعے سے جنات، جادو ٹونہ اور نظر بد کا علاج کیا جا سکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہلِ خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔

**کل چھ درجوں کی زکوٰۃ دے سکتے ہیں۔ 5100 روپے میں پہلے دو درجوں کی زکوٰۃ نکلوائی جاتی ہے۔**

چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کا ماہرانہ استعمال کرنا آتا ہو۔ اسلحہ تو بہت لوگوں کے پاس ہوتا ہے مگر اچھی طرح چلانا کسی کسی کو ہی آتا ہے۔ یہی روحانی اسلحہ کا بھی معاملہ ہوتا ہے۔ اگر اسلحہ کو صحیح استعمال نہ کرنا آتا ہو یا پھر بوقت ضرورت پاس نہ ہو، بیشک سامنے رکھا ہو، تو دشمن مار جائے گا۔ اس لئے دنیاوی اسلحہ کی طرح روحانی اسلحہ کو بھی ہر وقت لوڈ رکھنا چاہئے تا کہ بوقت ضرورت فوری استعمال کیا جا سکے۔

**اجازت لینے کے بعد کیا حاصل ہوگا** اس عمل کے لئے کسی چلہ کشی کی شرط نہیں ہے۔ اجازت لینے کے بعد آپ کو سات سلام اور چہل کاف کی ایک معمولی تعداد روزانہ (جب تک عمل رکھنا چاہیں) پڑھنی ہوتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے آپ کی روزانہ حاضری لگتی رہے گی اور اس عمل کے پیچھے جنات آپ کی بوقت ضرورت مدد کریں گے۔ اس عمل کے پیچھے چونکہ جنات کی ایک بڑی تعداد ہے، اور وہ سب ہی جادو اور جنات کے علاج کرنے میں ماہر ہونے کے ساتھ دیگر دنیاوی کاموں میں بھی معاون ہوتے ہیں۔ اس لئے روزانہ پڑھتے رہنے سے وہ بھی مدد کو تیار رہتے ہیں۔

اس کی مثال ایسی ہے کہ جب پولیس کی ضرورت پڑتی ہے تو 15 پر کال کی جاتی ہے۔ کون آتا ہے؟ اس کا کوئی نہیں سوچتا، بس آنا چاہئے۔ اسی طرح جب اجازت یافتہ پڑھتا ہے تو اس کی کال بھی چہل کاف والوں کو جاتی ہے اور وہ آتے ہیں اور جس کام کے لئے پڑھا گیا ہوتا ہے، اس میں معاونت کرتے ہیں۔ اگر کسی کی نظر کھلی ہو تو اس کو جنات واضح نظر بھی آتے ہیں۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں، جو لوگ اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو اور جنات سے متاثرہ لوگوں کا علاج سیکھ کر علاج کرنے والے افراد، خود کو اور اپنے گھر والوں کو جادو اور جنات سے خود عمل کر کے نجات دلانے والے افراد۔

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔

**darulamal.org/ruhanidarsgah**

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**نقد ھدیہ مع اعمال کی کاپی 5100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ**